## گذشتہ سالوں کی کچھ چنندہ پیشین گوئیاں

سال ۲۰۰۲ء کی مفید عالم جنتری میں صفحہ (۲۰) پر پڑھیں۔ امریکہ کے زیر اثر افغانستان میں طالبان سرکار کو ہرا کر نئی حکومت کا وجود میں آنا۔ (صفحہ ۲۲-۲۴) پر دیکھیں سنہ ۲۰۰۳ء کی جنتری صفحہ ۲۳ امریکہ عراق کے درمیان لڑائی جنگ کا خطرہ اور عراق پر حملے کے مُدعے پر امریکہ کو بھاری مذمت اور مخالفت کا سامنا ہونا۔ اور بھارت پاکستان کے معاملے میں دوغلی پالیسی رکھنا۔ (صفحہ ۲۳) ۲۰۰۴ء کی جنتری میں صفحہ ۲۵/ ۲۶ پر پڑھیں۔ کانگرس پارٹی کا نیا گٹھ جوڑ بنانا۔ اسی سال کی جنتری صفحہ ۲۷ پر کانگریس پارٹی اور محترمہ سونیا گاندھی کی کنڈلی کے نیچے صاف طور پر پڑھیں۔ آنے والے لوک سبھا چناؤ میں شریمتی سونیا گاندھی اور ان کی پارٹی بھاجپا کی نسبت زیادہ سیٹوں پر کامیاب ہونا۔ سنہ ۲۰۰۵ء کی جنتری میں پاکستان بھارت وغیرہ میں بھونچال زمین پھٹنے وغیرہ سے ہونے والی زبردست جان و مال کے مزید نقصانات کی خبریں بدقسمتی سے سچ ثابت ہو چکی ہیں۔

۲۰۰۶ء کی مفید عالم جنتری میں ۲۴ مئی سے ۲ جولائی کے درمیان منگل شنی کا یوگ ہونے سے بھارت کے کچھ صوبوں کشمیر، اتر پردیش، مہاراشٹر، گجرات، آندھر پردیش وغیرہ صوبوں میں بدامنی دہشت گردی اور دھماکہ خیز کی وارداتیں ہونا۔ صفحہ ۲۷ بدقسمتی سے یہ پیشن گوئیاں بھی صحیح ثابت ہوئی۔ صفحہ نمبر ۲۹ پر صاف طور پر دیکھیں۔ ۲۰۰۷ء کی مفید عالم جنتری میں دیکھیں پاکستان کے تاناشاہ جنرل مشرف کو اپنے ملک میں زبردست ٹکراؤ اور مخالفت کا سامنا ہونا۔ ملک کے اندر بد امنی اور دھماکہ خیز وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ بے نظیر کی زندگی کو خطرہ ہونا۔ سال سنہ ۲۰۰۸ کی جنتری میں صفحہ (۲۵) کالم II پر پاکستان میں ایمرجنسی کے حالات بنا۔ اور جنرل مشرف کا اپنے عہدے سے مستر د ہونا۔ وہاں بدامنی اور دھماکہ خیز وارداتوں کا سلسلہ ہو۔ (صفحہ ۲۷ کالم I) اور سال سنہ ۲۰۰۹ء کی جنتری میں پاکستان، افغانستان، شری لنکا، نیپال میں اندرونی حالات بگڑنا، وہاں قدرتی آفات کے ساتھ دہشت گردی وارداتوں میں اضافہ ہونا۔ صفحہ 27 کالم I، امریکہ کے نئے صدر براق اُبامہ کو کامیابی کے یوگ۔ دیکھیں صفحہ ۲۷ کالم I لوک سبھا چناؤ میں پھر ملی جلی یو پی اے سرکار کا ہی وجود میں آنا۔

سنہ ۲۰۱۰ء کی جنتری میں صفحہ ۲۲ سے آگے کے صفحوں تک دیکھیں بھارت کے مشرقی حصوں میں بھاری بارش زبردست سیلاب سے کھڑی فصلوں اور قدرتی آفات سے بھاری جان و مال اور رہائشی علاقوں کے مزید نقصانات و عوام میں غصہ کے باوجود ہریانہ میں کانگریس سرکار (بھوپندر سنگھ ہڈا) پھر سے حکومت میں آنا۔ دیکھیں صفحہ ۱۹ پر۔ جنتری سنہ ۲۰۱۱ء میں بڑے پیمانے پر گھوٹالہ اور بھرشٹاچار کو ہونا (صفحہ ۲۳)۔ اناج، تیل، گھی، تیل، سونا، چاندی، دالیں دودھ سبزیاں پٹرول وغیرہ کے نرخوں میں زبردست تیزی کا ہونا (صفحہ ۳۳ کالم I-II پر دیکھیں)

سنہ ۲۰۱۲ء کی مفید عام جنتری میں صفحہ ۲۷ پر پڑھیں بادشاہ وزیر شکر ہونے سے سوسائٹی میں عورتوں اور مردوں میں بے حیائی، دکھاوا، بناوٹی خوبصورتی، شنگار اور فیشن پرستی بڑھے گی۔ [illegible] زیادہ ہونگے۔ ان سے عام مہنگائی اور بڑھے گی۔ لیکن پھر بھی عیش و آرام کی اشیاء کی خرید و فروخت بڑھے گی۔۔ لوگوں میں آپسی پیار محبت میں کمی رہے گی۔ عام استعمال میں کی جانے والی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی آجانے سے عام لوگوں میں غصہ اور تشویش ہوگی۔ سونا، چاندی، تانبہ پیتل، پکھراج وغیرہ نگینے وغیرہ جواہرات میں تیزی کا رجحان رہیگا۔ چوری، ٹھگی، بے ایمانی، ہیرا پھیری لوٹ مار وغیرہ کی وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ سیاسی پارٹیوں میں ٹکراؤ، (صفحہ ۲۷)، عورتوں کے ظلم اور زیادتی کے جرم اضافہ ہوگا۔ سبھی طرح کے اناج، چینی، (کھانڈ) گڑ، دودھ، دوائیاں، تیل، گھی، پٹرول، ڈیزل وغیرہ اشیاء میں خاص تیزی کا ہونا۔ دیکھیں صفحہ ۲۷ کالم II پر۔

پاکستان کی ہندوستان کے ساتھ دہشت گردی گھس پیٹھ، جعلی کرنسی کے واقعات کے زیر نظر تناؤ بنا رہیگا۔ صفحہ ۲۹ کالم I پر۔ پنجاب کے عنوان سے پڑھیں کہ آخرا کالی بھاجپا گٹھ بندھن کے دوبارہ چنے جانے کے یوگ ہیں (صفحہ ۳۱ کالم II)۔ یو پی اے II کانگریس سرکار کو مزید گھوٹالوں، مہنگائی، بیروزگاری اور نئے نئے ٹیکسوں وغیرہ کے مسائل کی وجہ سے اسکے مقبولیت کو گہرا دھکا پہنچے گا۔

سال سنہ ۲۰۱۳ مفید عالم جنتری صفحہ ۲۵ پر خاص پیشن گوئی کے مطابق بھارت، پاکستان، سیریا، عراق وغیرہ ترقی پزیر ملکوں میں سیاسی، سماجک، اور اقتصادی حالت ہونگے۔ عرب اور مسلم ممالک میں جیسے سیریا، مصر، لیبیا، سوڈان اور انقلابی تبدیلیاں رونما ہونگے۔ ہندوستان، پاکستان سمیت یورپین ممالک جیسے اسپین، فرانس، انگلینڈ، اٹلی، پرتگال، مالی مندی اور اقتصادی مشکلات کے گرفت میں آجائیں گے۔ موجودہ وزیر اعظم اور یو پی اے سرکار کے وقار کو گہرا دھکا لگیگا۔ آگامی انتخابات میں بھاری نقصان اٹھانا پڑیگا۔ سونا اور چاندی میں بہت زیادہ تیزی ہوگی اور مہنگائی میں غیر معمولی اضافہ ہونے سے جینا مشکل ہو جائیگا۔ سرحدی علاقوں میں چین اور پاکستان کی جانب نقل و حرکت شروع ہونگی۔

صفحہ ۳۰ پر تیل، پیٹرول وغیرہ بلڈنگ میٹریل کے کاروباری کو فائدہ اترا کھنڈ کے متعلق قدرتی آفات رونما ہوئے ہیں وہ بھی بدقسمتی سے واقع صحیح ہوئے۔ صفحہ ۲۹ پر قدرتی آفات، سیلاب، زلزلہ آنا۔ پاکستان اور مسلم ممالک میں دہشت گردی اور انقلابی تبدیلیاں ہوئے۔ پاکستان میں وزیر اعظم راجا پرویز اشرف کا مقرر وقفے تک بنے رہنا تشوشیناک ہے۔ سال ۲۰۱۴ کی جنتری میں صفحہ ۳۶ پر صاف طور پر شری نریندر مودی کے وزیر اعظم بننے کی پیشنگوئی جو صحیح ثابت ہوئی۔ آئندہ لوک سبھا اور ودھان سبھا انتخابات میں کانگریس اور بھاجپا کی کانٹے کی ٹکر میں بھاجپا کو زیادہ سیٹیں ملیں گی۔ گذشتہ سال ۲۰۱۵ء کی جنتری میں صفحہ ۳۲ کے کالم II پر "بادل پھٹنے، سیلاب اور قدرتی آفات سے جانی و مالی نقصان کا اندیشہ ہے" اور صفحہ ۳۵ کے کالم II پر **"گوجر گرہ اور بھارت میں آسام وغیرہ پوربی علاقوں میں اور جموں کشمیر کے پچھمی حصوں میں تشدد، آگ زنی، دنگا فساد کی وارداتیں ہونگی"۔ "ملک میں سیاسی لیڈروں میں آپسی مخالفت اور الزام بازی ہوگی"۔** یہ پیشن گوئیاں بھی صحیح ثابت ہوئی ہیں۔ یہ ہماری جنتری کی مقبولیت میں اضافہ کرتی ہیں۔

# ۲۰۱۶ء میں گرہوں کی آکاشی کونسل اور بھو یکھ پھل

سال ۲۰۱۶ء میں گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس عہدیداروں میں سے چھ(۶) عہدہ ناقص (غصیل) گرہوں کو اور صرف چار (۴) عہدہ شبھ (نیک) گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ بادشاہ اور دھن کا مالک جیسے اہم عہدہ شکر کو حاصل ہوا ہے۔ جس کے زیر اثر بارش معقول بارش ہونے سے دھان اور فصلوں کا صحیح پیداوار ہوگا۔ سنیما، ناچ گانا، مرد و زن کے آپسی تعلق سے بے حیائی کو بڑھاوا ملیگا۔ ماحول گندہ ہوگا۔ عیش و عشرت، صحبت میں اضافہ ہوگا، فیشن پرستی، عیشبازی بڑھیگی۔۔ سماج کے ہر طبقہ میں عورت کا رتبہ بڑھیگا۔ سرکار کی عوامی فلاح و بہبود کی اسکیم سے نیچے طبقہ کے لوگ بھی فائدہ لینے میں کامیاب ہونگے۔ سال میں وزیر کا عہدہ بھی سومیہ گرہ بدھ کو ملا ہے۔ جس کے زیر اثر دنیا کے کچھ ملک چالبازی پالیسیوں کا استعمال کرتے ہوئے ظاہری طور پر امن شانتی کی بات کریں گے۔ لیکن پوشیدہ طور سے فوجی ہتھیار، ایٹمی ہتھیاروں کی اضافہ کرنے میں لگے رہیں گے۔ مال و دولت کا ذرائع ہونے سے مالدار اور زیادہ امیر ہونگے۔ دانشور لوگ، دستکار، سائنسدان ٹکنالوجی کی ترقی، کاروباری کو خاص فائدہ ہوگا۔ گرمی خشکی چرم روگ اور پیچیدہ طرح کے مرض زیادہ ہونگے۔

فصلوں اور دھاتوں کا مالکانہ کے حق غصیل گرہ شنی کو حاصل ہے۔ جس کے زیر اثر لوہا، اسٹیل، کویلہ، پٹرول، ڈیزل، کل پرزے، اونی اور گرم کپڑا، لکڑی، دال چینی، چھوٹا الایچی، کالے چنے، گیہو، اڑد اور ہر طرح کی دالیں تیز بھاؤ ہونگی۔ کچھ صوبوں میں سیلاب وغیرہ سے فصلوں کو بھاری نقصان پہنچے گا۔ عام لوگ اور لیڈر بیکار کے الزامی بازی اور قانونی جھگڑوں میں لگے رہیں گے۔

دھان (سردی کی فصل) کا مالک برہسپت ہونے سے گیہوں، جوں، مونگ وغیرہ کا ٹھیک پیداوار ہوگی۔ براہمن اور عظیم لوگوں کے نیک عمل میں دلچسپی ہوگی۔ بادل، پھل اور فوج کا عہدہ منگل کو ہونے سے نامعقول بارش یعنی کہیں زیادہ کہیں کم بارش ہوگی۔ زمین دھنسا، سوکھا، قحط اور تپش میں اضافہ ہوگا۔ پھلوں کی پیداوار کم۔ حکمرانوں میں جنگ کا ماحول رہیگا۔ عام لوگ اور کاروباری لوگ سرکار اور انتظامیہ کے سخت قانون سے پریشان رہیں گے۔ رسوں کا مالک غصیل گرہ سورج دیو ہے، جس سے پنجاب، جموں، راجستھان وغیرہ صوبوں میں کم بارش سے دودھ، رس والے پھلوں کا کم پیداوار ہوگا۔ جبکہ اتر پوربی کچھ صوبوں میں معقول بارش سے دودھ، رسدار پھل کا کافی پیداوار ہوگا۔ لیکن ان سب حالاتوں کے باوجود سومیہ نامی سمت ہونے سے ہر طرح اناجوں کا اچھا پیداوار ہو۔ مگر پاکستان، افغانستان وغیرہ ملکوں، آگ زنی، توڑ پھوڑ، دھماکہ خیز وارداتوں سے ماحول بدامن رہیں گے۔

## داخلہ نیا سال اور جگت لگن کنڈلی اور انکے متعلق پیشنگوئیاں بابت ۲۰۱۶ء

نیا سال داخلہ کنڈلی (۱)

۷/اپریل ۲۰۱۶ء ۱۶ گھنٹہ ۵۴ منٹ

راجستھان، جوں، پنجاب وغیرہ

۵ برہسپت راہو — ۶ — ۴ — ۷ — ۳ — ۸ سنیچر منگل — ۲ — ۹ — ۱ بدھ — ۱۱ کیتو — ۱۰ — ۱۲ چندر سورج شکر

نیا سال داخلہ کنڈلی (۲)

۷/اپریل ۲۰۱۶ء ۱۶ گھنٹہ ۵۴ منٹ

دلی، ہماچل، ہریانہ و باقی حصہ بھارت

۶ — ۵ برہسپت راہو — ۷ — ۴ — ۸ منگل سنیچر — ۹ — ۳ — ۱۰ — ۲ — ۱۲ سورج چندر شکر — ۱۱ کیتو — ۱ بدھ

سومیہ نامی نیا سمت کا داخلہ چیت اماوس کی خاتمہ ۷/اپریل ۲۰۱۶ء کی شام ۱۶ گھنٹہ، ۵۴ منٹ پر ریوتی نچھتر، ویدھرتی یوگ کے وقت، سنگھ لگن میں ہوگا۔ جن شہروں میں سنگھ لگن ۱۶ گھنٹہ، ۵۴ منٹ سے پہلے ہی ختم ہو جائیگا۔

جگت لگن کنڈلی ۱۳/اپریل ۲۰۱۶ء

۱۹ گھنٹہ ۴۷ منٹ

۷ — ۶ — ۸ سنیچر منگل — ۵ برہسپت راہو — ۹ — ۴ — ۱۰ — ۱ سورج بدھ — ۳ چندر — ۱۱ کیتو — ۲ — ۱۲ شکر

وہاں نیا سال داخلہ کنڈلی (ہریانہ، ہماچل، دلی، اترا پردیش اور باقی بھارت کا حصہ) میں کنیا لگن طلوع ہوگا۔ نئے سال داخلہ کنڈلی (۱) میں لگن کا مالک سورج آٹھویں خانہ میں دوست راشی چندرماں اور شکر کے ساتھ واقع ہے۔ ان پر منگل اور شنی کی نیک نظر ہے۔ ساتویں خانہ (بین الاقوامی متعلق خانہ) میں کیتو کے حالات تناؤ بھرے اور کشمکش کے اشارے دے رہا ہے۔

نئے برس داخلہ کنڈلی (۲) میں بھی (جس کا اثر بھارت کے زیادہ ترحصوں میں رہیگا)۔ برس لگن کا مالک بدھ اشٹم خانہ (قدرتی آفات اچانک حادثہ) میں ہے۔ سپتم خانہ میں سورج، چندر، شکر واقع اوران پر منگل شنی کی نیک نظر رہیگی۔ پوشیدہ دشمن کے خانہ (۱۲ویں) میں برہسپت مع سنگھ راہو کے ساتھ ہے۔ دنیا کی اہم طاقتیں امریکہ، فرانس، جرمنی، بھارت وغیرہ کے سامنے اسلامک دہشت گرد (آئی ایس) کا بڑھتا اثر اہم مدعا بنکر پریشان کرتا رہیگا۔ دونوں کنڈلیوں میں بین الاقوامی تعلقات کا مالک شکر اوچ حالات میں ہے۔ جس کے زیراثر دنیا کے ملک بھارت کے ساتھ دوستی اور بات چیت کرنا چاہیں گے۔ دنیا میں بھارت کا وقار بڑھیگا۔ عالمی امن و مان کے لئے بھارت کی کوششوں کو سراہا جائیگا۔ بھارت کی زیراثر راشی مکر کا مالک شنی دشمن خانہ اور دشمن گرہ منگل کے ساتھ تیسرے خانہ میں ہونے سے پاکستان، چین وغیرہ پڑوسی ممالک کے ساتھ پُرامن بات چیت کے باوجود کوئی خاص نتائج سامنے نہیں آئنگے۔ بھارت کی پڑوسی ملکوں کے ساتھ اپنی پالیسوں میں کچھ خامیاں رہیں گے۔ یعنی کبھی بات چیت اور کبھی دہشت گردی اور سرحد پار فائرنگ سے حالات سنجیدہ ہونگے اور جنگی ماحول بنیگا۔

سنگھ لگن میں سال لگن طلوع ہوتو جنو کے جانب سیلاب اور قدرتی آفات سے نقصان ہو۔ دھان کی فصلوں کی نقصان ہو۔ مغربی حصوں میں ہرطرح کی دھاتوں، جواہرات اور پھل مہنگے ہونگے، مشرق میں بھی زراعت وغیرہ کا پیدوار کم ہو۔ شمالی حصوں میں بارش اچھی ہو لوگ خوش رہیں۔ کچھ صوبوں میں حکومت میں تبدیلی، انقلاب رنما ہونگے۔

کنیا لگن میں نئے سال داخل ہونے سے مشرقی صوبوں اور میں خوشگوار ماحول رہیگا۔ جنوب میں اناج کی کمی، بنگال میں دنگا، فساد (چناؤ سے پہلے دنگا) اور مغربی صوبوں میں، دنگا فساد، پورب اتر پردیش، اتراکھنڈ، بہار میں حکمران میں تبدیلی کے آثار ہیں

## جگت لگن کنڈلی اور حالات

جگت لگن کنڈلی میں تلا (چر) لگن طلوع ہوا ہے۔ لگن کا مالک بین الاقوامی رشتوں کا گرہ شکر چھٹے خانہ میں ہے۔ اس پر منگل اور شنی کی دوستانہ نظر ہے اسی پوشیدہ دشمنی، جالبازی پر نیچ نظر ہے۔ جس کے زیراثر اسلامی دہشت گرد اور آئی ایس سے متعلق کٹر دلیش متحد ہوکر عالمی سیاست کو چنوتی دیتے رہیں گے۔ زہریلا جغرافیائی سیاسی حالات دنیا کو غم وغصہ میں رکھیگا۔ امریکہ، فرانس، برطانیہ وغیرہ ترقی یافتہ ملک ان پر سیاسی اور فوجی کاروائی کریں گے۔ لیکن دہشت پسند گروپ اپنے کٹرپن کی وجہ سے مہذب سماج اور انسانیت کو مذہب کے نام پر جہاد کے جنون سے ڈستا رہیگا۔ مسلم ممالک سیریا، سوڈان، لیبیا، عراق، افغانستان، پاکستان وغیرہ ملکوں کے علاوہ فرانس ویوروپ ممالک میں دہشت گرد کی وارداتیں ہونگی۔ جس کے چلتے عالمی پالیسی کی ضرورت محسوس ہوگی۔

دوئم (دھن) خانہ میں دشمن راشی میں شنی کی حالات کی وجہ سے امریکہ، اسپین، فرانس، مصر، گریس، اٹلی وغیرہ ملکوں میں کرنسی کم وبیش اور عالمی ڈمانڈ میں سستی کی وجہ اقتصادی مندی کا ماحول بن جائیگا۔ جگت لگن کنڈلی کے مطابق چین، مصر، گریس، برازیل، فرانس، اٹلی، عراق، پاکستان، افغانستا وغیرہ ملک میں اقتصادی، سماجی، سیاسی طور پر خاص طور سے متاثر ہونگے۔ انہیں ملکوں میں دہشت گردی کی وجہ سے دھماکہ خیز وارداتیں، سیلاب، زلزہ، طوفان وغیر قدرتی آفات سے جانی ومالی نقصان ہونے کے آثار ہیں۔

تلا لگن میں جگت لگن طلوع ہونے سے مڈل ایسٹ جیسے عراق، افغانستان، سیریا، ترکی، وغیرہ ملکوں میں حکمرانوں میں تبدیلی مشرقی ملکوں میں حاکم میں بدلاؤ، دنگا فساد کے وارادات ہونگے۔ پچھمی ملکوں میں جنگی ماحول اور دہشت گرد کی وارداتیں ہونگی۔

## گرہ گوچر اور دنیا کے حالات ۲۰۱۶ء

سال کے راجا شکر اور ویزیر بدھ کے زیراثر اور سال کا داخلہ وجگت لگن دنوں کنڈلیوں میں گرہ حالات کے مطالعہ سے یہی معلوم پڑتا ہے کہ آئندہ سال دنیا کے لئے بہت سے ملکوں کے اندرونی، سماجی اور اقتصادی حالات اور سیاسی حالات دشوار بدامن اور تناؤ والے ہونگے۔ حالانکہ کے ظاہری طور پر پُرامن بات چیت کا دور چلتا رہیگا۔ زیر بدھ کی وجہ سے عیش وآرام کی چیزیں، آئی ٹی، دوائی، کمپیوٹر سائنس، اور توانائی کے میدان میں خاص رسرچ اور ایجاد ہونگے۔

**پوہ ماہ** (۲۶ دسمبر سے ۲۳ جنوری تک) میں پانچ سنیچر وار ہوگا ۸ جنوری سے برہسپت وکری، ۹ جنوری کو شنی واری اماوس اور ۱۴ جنوری سے ۱۲ فروری تک سورج پر شنی کی نظر ہونا عالمی سیاست میں خاص

اتھل پتھل اور خطرناک حالات لے کر آئیں گے۔ کئی ملکوں کے ساتھ اتحاد ہوگا۔ اور کہیں انقلابیوں اور حکمرانوں کے درمیان خونی ٹکراؤ، جنگ کا ماحول دھماکہ خیز واردات ہونے کی خبریں ملیں گی۔ خاص کر سیریا، لیبیا، عراق، یوگانڈا، افغانستان وغیرہ مسلم ممالک میں دہشت گردی کی وارداتیں ہونے کے آثار ہیں۔

**ماگھ ماہ** میں (۲۴ جنوری سے ۲۲ فروری تک) پانچ اتوار اور پانچ سوموار ہونے سے پاکستان، افغانستان، عراق سمیت کچھ ملکوں میں اج کی کمی، سوکھا اور قحط کا خوف، دنگا، دھماکہ خیز وارداتوں کی وجہ سے حکرانوں کی برخاستگی اور بدامن حالات ہونگے۔

**پھاگن ماہ** میں (۲۳ فروری سے ۲۳ مارچ تک) پانچ منگلوار ہونے سے کہیں جنگ کا خوف، دنگا اور حکومت میں تبدیلی کے آثار ہیں۔ کسی اہم لیڈر کی اچانک موت یا برخاست ہونے کے بھی اشارے ہیں۔

**چیت ماہ** (۲۴ مارچ ۲ے ۲۲ اپریل تک) میں پانچ ویروار اور پانچ شکروار ہونے سے پچھمی ملکوں میں کہیں حکمرانوں کے خلاف خونی ٹکراؤ اور جنگ کا ڈر رہیگا۔ اس میں گرو راہو یوگ اور گروشنی کے بیچ (۴۔۱۰) کی نظر تعلقات عالمی حالات کا کشمکش اور زہریلا بنا دیگا۔

**بیساکھ ماہ** (۲۳ اپریل سے ۲۱ مئی تک) میں پانچ سنیچروار آنے سے شنی کا دشمن راشی مین وکر حالات میں ہونا عالمی سیاسی حالات کشمکش والے اور بدامن رہیگا۔ دنیا میں کہیں زلزلہ، قحط، ہوائی حادثہ، سیلاب وغیرہ کا قدرتی آفات ہونگے۔ اتر پوربی ملکوں میں حکمران میں تبدیلی۔ آگزنی اور دھماکہ خیز واردات ہونے کا اندیشہ ہے۔

**جیٹھ ماہ** (۲۲ مئی سے ۲۰ جون تک) پانچ اتوار پانچ سوموار ہونے سے سورج شنی، سورج منگل، کے درمیان سم سپتک یوگ ہون سے مسلم اور مخالف ملکوں کے درمیان جنگ کا ماحول، تناؤ، دہشت گردی وارت ہونگی۔ مشرق ایشیائی اور مسلم بیشتر افریکی ملکوں میں کہیں قحط اور حکومت میں تبدیلی ہو۔ کہیں زمین دھنسنا، سیلاب، سوکھا اور زلزلہ سے جانی و مالی قنصان کو خوف ہے۔

**ہاڑ ماہ** (۲۱ جون سے ۱۹ جولائی تک) میں پانچ منگلوار اور گروشنی کے درمیان (۴۔۱۰) کی نظر تعلقات ہونے سے سرحدی علاقوں میں جنگ کا ماحول بنیگا۔ بھارت، پاکستان، افغانستان، وغیرہ پڑوسی ملکوں میں کہیں جنگ کے بادل گہرائیں گے۔ کہیں حکومت میں تبدیلی، کسی اہم لیڈر کے انتقال ہونے کی آثار ہیں۔

**ساون ماہ** (۲۰ جولائی سے ۱۸/اگست تک) میں پانچ بدھوار اور پانچ ویروار کا ہونا، گرو۔ راہو کا یوگ اور گروشنی کے درمیان نظر سے تعلق رہنے سے کہیں زیادہ بارش سے سیلاب سے جان و مال کا نقصان ہوگا۔ کہیں دودھ میں کمی اور زمین پر کہیں سوکھا کا ڈر کہیں پینے کی پانی کی کمی ہو۔ پچھم ایشیا کے ملکوں میں بغاوت، تشدد، گوریلا جنگ چلیگا۔

**بھادو ماہ** (۱۹ اگست سے ۱۶ ستمبر تک) میں پانچ شکروار کا ہونا، سورج شنی کے بیچ نظر تعلق اور برہسپت شکر یوگ ہونے سے پاکستان، افغانستان وغیرہ ملکوں میں سرحدی علاقوں میں پاکستانی حکومت اور مجاہدین اور دہشت گرد تنظیموں میں درمیان تشدد، دھماکہ خیز واردات، ہوتے ہیں۔ پاکستان، افغانستان، سیریا، عراق وغیرہ مسلم ممالک کے اندرونی سیاسی اور سماجی حالات کشمکش اور غیر یقینی ہونگے۔ حکومت اور دہشت گرد تنظیموں کے درمیان ٹکراؤ رہیگا۔

**اسوج ماہ** (۱۷ ستمبر سے ۱۶ اکتوبر تک) میں پانچ سنیچر اور پانچ اتوار ہونے سے اس وقفہ میں دنیا میں کئی جگہوں پر سیلاب اور قدرتی آفات، پیچیدہ بیماری، دنگا فساد، بے گناہوں کا قتل عام، اناج کی قیمتوں میں تیزی، اتری پوربی ملکوں میں کہیں حکومت برخاست، دنگا فساد، دھماکہ اور آگزنی کی واردات ہونگی۔

**کارتک ماہ** (۱۷ اکتوبر سے ۱۴ نومبر تک) میں پانچ سوموار ہونے سے دنیا میں مخالف ملکوں کے درمیان امنی مذاکرات ہونگے۔ لیکن گوچر میں کال سرپ یوگ کے زیر اثر ان مذاکرات کا کوئی فائدہ مند نتیجہ سامنے نہیں آئیگا۔

**مگھر ماہ** (۱۵ نومبر سے ۱۳ دسمبر تک) میں پانچ منگلوار کو داخلہ ہونے سے سورج شنی یوگ، برہسپت منگل کے درمیان کھڈاشٹک یوگ ہونے سے کسی خاص لیڈر کی اچانک موت۔ دنیا میں کہیں جنگ کا خوف، سیاسی الٹ پھیر، گوریلا جنگ جیسے حالات ہونگے۔

**پوہ ماہ** (۱۴ دسمبر سے ۱۲ جنوری تک) میں پانچ بدھ اور پانچ برہسپت ہونے برہسپت منگل کے درمیان کھٹاشٹک یوگ ہونے سے دنیا میں ملاجلا اثر ہوگا۔ مسلم ممالک جیسے، عراق، سوڈان، اسرائیل فلسطین وغیرہ ملکوں میں سیاسی اور دہشت گردی وارداتیں ہونگے۔

# دنیا کے کچھ مشہور ممالک

## امریکہ (America)

اسکی زیر اثر راشی متھن ہے۔ جگت لگن کنڈلی میں متھن راشی کا قسمت

خانہ پر قبضہ ہے۔ چندر کی موجودگی اور اس پر منگل کی آٹھویں نظر ہے۔ گرہ حالات کے مطابق آئندہ سال امریکہ میں ہونے صدر کے انتخاب میں ڈموکریٹک اور ریپبلکن پارٹی کے درمیان کانٹے کی ٹکر رہیگی اور آخری فیصلے تک کشمکش کے حالات رہیں گے۔ ریپبلکن پارٹی اور انکے امیدوار بوبی جندل کو خاص تعاون ملیگا۔ لیکن ڈیموکریٹ پارٹی کی امیدوار ہلیری کلنٹن سے سخت مقابلہ ہوگا۔ نئے صدر کے نئ پالیسیوں کے اعلان کے بعد بھارت کے ساتھ تعلقات اور مضبوط ہونگے۔ جبکہ دہشت گرد اور پاکستان، سیریا، عراق کے اوپر اور شکنجہ کسیگا۔ ایران، کیوبا جیسے مخالف ملکوں کیساتھ امن مذاکرات اور معاہدہ کریگا۔ دہشت گردی سے متاثر مڈل ایسٹ ملکوں میں اپنا دبدبہ قائم کرنے کے لئے مخالف تنظیموں اور ملکوں کے ساتھ سیاسی اور اقتصادی معاہد کریگا۔

## پاکستان (Pakistan)

جگت لگن میں اسکی زیر اثر راشی کنیا بارہویں خانہ میں مقیم ہے اور راشی کا مالک بدھ پر ساتویں خانہ میں برہسپت کی نظر ہے۔ جس کے زیر اثر پاکستان پر اندرونی اور باہری خطرہ منڈراتے رہیں گے۔ اچھے دہشت گرد اور بُرے دہشت گرد کے بیچ فرق لگاتار جاری رکھتے ہوئے لشکر طیبہ جیسے دہشت گرد تنظیموں کو اپنا تعاون فراہم کرتا رہیگا۔ وزیر اعظم نواز شریف حالانکہ فوج اور حکمرانوں کے بیچ غلط فہمی کو دور کرنے کی کوشش کریں گے۔ لیکن ان کا فوج پر کنٹرول رکھنا مشکل ہو جائیگا۔ بھارت کے ساتھ غیر بھروسہ مندی کا ماحول، اندرونی دشمنی اور تشدد کے چکر میں پھنسا رہیگا۔ بھارت کو دشمن مانتے ہوئے بھارت کو پریشان کرنے والے عمل کو نہیں روکے گا۔ حالانکہ اپنے بلوچستان، پھاٹا اور افغان سرحدی علاقوں میں تشدد، دھماکہ خیز وارداتوں کو سامنا کرنا پڑیگا۔ پاکستان کے اندر سماجک ماحول اور سیاسی ماحول بدامن رہیں گے۔ پاکستان کے اہم شہروں، ہوائی اڈوں پر دہشت گرد کے حملوں میں اضافہ ہوگا۔

# ۲۰۱۶ء میں گوچر گرہوں کے مطابق بھارت میں رونما ہونے والی اہم پیشگوئیاں

**کنڈلی آزاد ہند**
۱۵/اگست ۱۹۴۷ء

۱، ۲ راہو، ۳ منگل، ۴ شکر سورج شنی چندر بدھ، ۵، ۶، ۷ برہسپت، ۸ کیتو، ۹، ۱۰، ۱۱، ۱۲

**کنڈلی آزاد ہند (۶۹ واں)**
۱۵/اگست ۲۰۱۵ء

۶ راہو، ۷، ۵ چندر بدھ برہسپت، ۴ سورج شکر منگل، ۸ سنیچر، ۹، ۳، ۱۰ منتھا، ۱۲ کیتو، ۲، ۱۱، ۱

**کنڈلی آزاد ہند (۷۰ واں)**
۱۴/اگست ۲۰۱۶ء

۹ چندر، ۱۰، ۸ منگل شنی، ۱۱ منتھا کیتو، ۷، ۶ برہسپت، ۱۲، ۵ راہو شکر بدھ، ۱، ۳، ۲، ۴ سورج

**کنڈلی یوم جمہوریہ (۶۷ واں)**
۲۷/جنوری ۲۰۱۶ء

۱۱، ۱۲ کیتو، ۱۰ سورج، ۹ شکر بدھ، ۱، ۸ سنیچر، ۲، ۵ برہسپت چندر، ۷ منگل، ۳، ۶ منتھا راہو، ۴

آزاد بھارت کے ۶۹ ویں سال (۱۵ اگست ۲۰۱۵ء) کی برس کنڈلی میں کنیا لگن طلوع ہو چکا ہے۔ لگن خانہ میں راہو کی حالت اور برس کا لگن مالک بدھ بارہویں (پوشیدہ دشمن، جنگ کے متعلق) خانہ میں چندر، برہسپت کے ساتھ ہے اور اس پر شنی کی گپت دشمن نظر کا بھی ہونا ملک میں فکر مندی اور کشمکش کے حالات پیدا ہونگے۔ مودی سرکار کا ترقی کا وعدہ اور کئے گئے کام الزام بازی میں غائب ہو جائینگے۔ حالانکہ کی مرکزی حکومت کے کئی یوجنائیں جیسے سمارٹ سٹی، ڈزیٹل انڈیا، سکل انڈیا، وغیرہ پر اور کچھ پرانی یوجنا کے مسودے پر پھر سے غور کرنے سے مخالف پارٹیوں کے رکاوٹ پیدا کرنے سے کوئی یوجنائیں لٹک جائیں گی۔ بہومت کے باوجود مخالف پارٹیوں کے آندولن، پارلیامنٹ میں نہ چلنے دینے کی وجہ سے مودی سرکار پوری طرح سے کام نہ کر پائے گی۔ حالانکہ مودی سرکار ترقی کی رفتار تیز کرنے اور ملک کو آگے بڑھانے کے لئے پارلیمنٹ اور انتظامیہ میں کچھ تبدیلی کرنے پر مجبور ہو جائنگے۔ ایسے فیصلے لئے جائنگے جس میں ملک کی فلاح و بہبود ہوگی۔

منتھیس شنی کا تیسرے خانہ میں (پڑوسے ملکوں کے ساتھ رشتہ) دشمن خانہ میں ہونے سے بھارت کی اپنی پڑوسی ملک پاکستان، چین، وغیرہ کے ساتھ بیرونی پالیسوں میں کئی خامیاں نظر آئے گی۔ یعنی کبھی ایک دوسرے کے ساتھ امن مذاکرات اور بات چیت کا دور چلیگا۔ لیکن کبھی

سرحد پر دراندازی اور دہشت گردی کی وارداتوں کی وجہ سے آپس میں ٹکراؤ بڑھیگا۔

منتھا پانچویں خانہ (ترقی اسکیم، انتظامیہ) میں ہونے سے مودی سرکار کا ترقی کے کئی نئی یوجناؤں کا آغاز اور اس کے عمل درآمد شروع ہوگا۔ جیسے بین الاقوامی تجارت، اٹامک اور سورج توانائی کا استعمال، سڑک اور جن دھن یوجان، پردھان منتری جیون بیمار اور حادثہ بیما یوجنا، صاف صفائی ابھیان، اسکل ڈولپمنٹ پالیسی جیسی کئی یوجناؤں سے بھارت کے تصویر بدلنے کی کوشش کریں گے۔ منتھا پر سورج، منگل، شکر کا نیک وناقص نظر ہونے سے سب یوجناؤں کا خیر مقدم ہوگا ساتھ ہی ان کی مخالفت بھی زوروں پر ہوگا۔

اشٹم مالک (مخالف خانہ) منگل ایکادش خانہ میں (چناؤ) نیچ راشی میں ہونے سے کانگریس اور مخالف پارٹیاں سرکار کے خلاف الزام بازی اور پارلیامنٹ نہ چلنے دیں گے۔ جس سے جمہوریہ کے خطرہ پیدا ہوجائیگا۔ سرکار پارلیامنٹ کے قانون میں کچھ تبدیلی کریں گی۔

٦٧ ویں یوم جمہوریہ (٢٧ جنوری ٢٠١٦ء) کی کنڈلی میں کنبھ لگن طلوع ہوا ہے۔ برس لگن کا ملاک شنی دشم خانہ میں دشمن راشی میں مقیم ہے۔ اس پر چندر برہسپت کی پوشیدہ دشمن نظر ہے۔ اشٹم خانہ میں منتھا راہو کے ساتھ ہونا ایک شخص اور ملک دونوں کے لئے نقصان دہ ہوتا ہے۔ منتھا کا مالک بدھ بھی دشمن راشی میں ہے۔ جس کے مطابق بھارت سرکار کی یوجناؤں کا وہ معقول فائدہ نہیں مل پائیگا۔ چھوٹے و بڑے یوجناؤں میں غیر ضروری خرچ، اچانک اڑچنیں، مخالف پارٹیوں کے خلاف کی وجہ سے ترقی کی رفتار دھیمی رہے گی۔ کئی یوجناؤں کا عمل رکا رہیگا۔ حکومت کے وزیروں میں کام کرنے کی ٹھوس خواہش کی کمی رہے گی۔ مگر لگن پر (مرکزی حکومت، کابینہ کے حالات) چندر برہسپت کی دوستی نظر کے زیر اثر وزیر اعظم مودی کے حکمرانی میں ملک ترقی اور خوشحالی کی راہ پر گامزن رہیگا۔ ایک مضبوط اور طاقتور ملک کے روپ میں بھارت طلوع ہوگا۔ دنیا میں بھارت کی پہچان ایک خودکفیل مضبوط ملک کے طور پر ترقی یافتہ کہلائیگا۔ منتھا کا مالک بدھ پر منگل اور برہسپت پوشیدہ نیک نظر پڑنے سے سرکار کی طرف سے علاقائی زبانوں، تہذیب وتمدن اور پورانی یادگار عمارتوں کی دیکھ بھال پر زور دیا جائیگا۔ بھارت میں اکو وکاس یوجنا، سبز توانائی، اکو سیر وتفریح اور سبز کاروبار کو بڑھاوا دیا جائیگا۔

گیارہویں خانہ (بین الاقوامی رشتہ) بدھ شکر کے اثر سے دنیا کے **کئی ممالک بھارت سے دوستی اور مذاکرات کے لئے بے تاب** ہونگے۔ زمین ہی نہیں اسپیس میں بھی بھارت کا وقار بڑھیگا۔ نئے نئے سیٹلائٹ اور اسپیس سے متعلق کھوج بین کی جائیگی۔ لیکن مستقبل میں اپنے خواب پورا کرنے کے لئے بھارت کو بھاری ودیشی امداد کی ضروری پڑیگی۔ ڈیزیٹل انڈیا جیسے یوجناؤں میں مودی سرکار کو معمولی کامیابی حاصل ہوگی۔ کئی یوجناؤں کو عملی جامہ پہنانے میں رکاوٹ کا سامنا ہوگا۔ زیادہ تر یوجناؤں کا لابھ عوام کو نہیں مل پائیگا۔ منتھا کا مالک بدھ کی آٹھویں (قدرتی آفات) منتھا پر ہی خاص گپت دشمن نظر پڑنے سے جنوری ٢٠١٦ء کے بعد مرکزی حکومت اور بھارتیہ جنتا پارٹی کو اقتصادی مسائل اور سیلاب وغیرہ قدرتی آفات کا سامنا کرنا پڑیگا۔ گرہ حال کے مطابق آئندہ سال پہلے حصہ میں عوام کو دہشت گردی، نکسلوادی تشدد کا خوف، کہیں دنگا فساد، بجلی کٹ، اقتصادی مندی، بے موسمی اور زیادہ بارش سے سیلاب سے کئی حصوں میں جانی مالی اور کروڑوں کا فصل نقصان ہوگا۔ بھارت کے اتر پوربی حصوں جیسے، اتر پردیش، مدھیہ پردیش، بہار، اڑیسہ، آسم وغیرہ صوبوں میں حکومت میں تبدیلی، مہاماری، پے چیدہ مرض، لوٹ مار اور قدرتی آفات کی وجہ سے موت کا خوف۔ آنے والوں سال میں بھارت کے سیاسی، سماجک، اقتصادی حالات مشکل اور جدوجہد والے ہونگے۔

آزاد بھارت کے ٧٠ ویں برس کنڈلی میں ١٤ اگست ٢٠١٦ء کو دھن لگن طلوع ہوا ہے۔ اس سال کنڈلی میں بھارت کی زیر اثر راشی مکر کا منتھیش شنی کی گپت دوست نظر رہنے سے مودی سرکار کے کئی یوجناؤں کا آغاز اور اس پر عمل کیا جائیگا۔ لیکن تیسرے خانہ میں منتھا کیتو کے ساتھ ہونے سے اور منگل شنی کی گپت دشمن اور بدھ شکر راہو کی دشمن نظر ہونے سے آنے والے سال کا پچھلا حصہ مرکزی سرکار کے لئے مشکل اور پیچیدہ مسائل کا سامنا کرنا پڑیگا۔ بھارت سرکار کے لئے یہ وقت چنوتی سے بھرا ہوگا۔ برس لگن کا مالک برہسپت کی دشم خانہ (وزیر اعظم، حکومت، انتظامیہ) میں برہسپت کی مخالف راشی میں واقع کے باوجود سورج کی دوست نظر ہے۔ جس کے زیر اثر مرکزی اور صوبائی یوجناؤں پر وزیر اعظم دفتر کا پورا کنٹرول رہیگا۔ لیکن برہسپت کی زیر اثر راشی مکر پر دوست مگر نیچ نظر ہونے سے سیاست میں لیڈروں کی بیوقوفانہ بیان بازی سے الزام بازی بڑھیگا۔ کئی رکاوٹوں کے باوجود مودی سرکار ترقی کے راہ پر گامزن ہونگے۔

# ۲۰۱۶ء میں گوچر گرہ اور بھارت

سال کا آغاز پوہ (۲۶ دسمبر ۲۰۱۵ء سے ۲۳ جنوری تک) میں پانچ سنیچروار ہونے، تاریخ ۱۴ جنوری سے سورج شنی (۳-۱۰)، تاریخ ۱۸ جنوری سے برہسپت شکر (۵-۹) نظر تعلق ہونے سے ملک میں دنگا فساد، آندولن کے اشارے ہیں۔ ذات اور قومی دنگے بڑھیں گے۔ کہیں دھماکہ خیز واردات ہونے کے آثار ہیں۔ روزمرہ کی چیزوں قیمت میں تیزی کا رجحان رہیگا۔ ۸ جنوری سے سنگھ راشی میں برہسپت وکری ہونے سے اناج کی پیداوار اچھی ہوگی۔ دودھ، گھی وغیرہ سستے اور عوام میں خوشی کا ماحول رہیگا۔

**ماگھ ماس** (۲۴ جنوری سے ۲۲ فروری تک) میں پانچ اتوار اور پانچ سوموار آنے ۱۲ فروری تک سورج شنی (۳-۱۰) و برہسپت شکر کے دمیان (۹-۵) نظر رشتہ ۲۰ فروری سے منگل شنی یوگ ہونے سے سیاسی اور سماجی ماحول بدامن رہیگا۔ کہیں حکومت میں تبدیلی، قحط، ضروری چیزوں کی قیمتوں میں تیزی ہوگ۔ حکومت اور مخالف پارٹیوں کے بیچ الزامی بازی پارلیامنٹ کے کام کاج کو نقصان پہنچائیگا۔

**پھاگن ماہ** (۲۳ فرروری سے ۲۳ مارچ تک) پانچ منگلوار اور پانچ بدھوار ہونا منگل شنی یوگ اور ۷ سے برہسپت شکر کے بیچ سمسپتک یوگ ہونے سے عوام میں مایوسی، دنگا فساد کی وارداتیں ہوں گے۔ مخالف پارٹیوں کے طرف سے سرکاری فیصلے کی مذمت کی جائیگی۔ قومی فساد اور تشدد کی وارداتیں۔ ملک کے کسی اہم لیڈر کی موت کے یوگ ہیں۔

**چیت ماہ** (۲۴ مارچ سے ۲۲ اپریل تک) میں پانچ ویروار اور پانچ شکروار ہونے منگل شنی یوگ اور برہسپت راہو یوگ کے زیر اثر ملک میں دنگا، سیلاب، طوفان وغیرہ قدرتی آفات آئیں گے۔ مہنگائی کے خلاف لوگوں میں غصہ، توڑ پھوڑ کی وارداتیں ہونگی۔ سرحدی علاقوں میں جنگ کا خطرہ رہیگا۔

**بیساکھ ماہ** (۲۳ اپریل سے ۲۱ مئی تک) میں پانچ شنی وار کا داخلہ، برہسپت راہو یوگ منگل شنی یوگ اور ۱۳ مئی سے منگل شنی کا شکر سورج کے ساتھ سم سپتک یوگ، جس کے زیر اثر ملک میں قدرتی آفات، زلزلہ، آگ زنی، طوفان سے بھاری جان و مال کا نقصان۔ کچھ صوبوں میں حکومت میں تبدیلی۔ بنگال وغیرہ میں بھاجپا کو کامیابی لیکن حکومت بنانے میں ناکامیاب رہیگی۔

**جیٹھ ماہ** (۲۲ مئی سے ۲۰ جون تک) پانچ اتوار اور پانچ سوموار ہونے اور سورج شنی کے بیچ سم سپتک یوگ اور منگل شنی یوگ کے زیر اثر لوگوں میں کئی طرف پیچیدہ بیماری۔ سورج اور غصیل گرہوں کا سمسپتک یوگ ہونے سے یوپی، مدھیہ پردیش، بہار، آسام اور جموں کشمیر کے پچھم حصوں میں دنگا فساد اور تشدد، دھماکہ خیز وارداتیں ہونگے۔ ۴ جون کو شنیواری اماوس کا بی یوگ ہونے سے کئی جگہوں پر پینے کا پانی، اناج کی کمی اور اکال جیسی حالات بنیں گے۔

**ہاڑ ماہ** (۲۱ جون سے ۱۹ جولائی تک) میں پانچ منگلوار شکر غروب اور برہسپت شنی کے درمیان نظر تعلق (۴-۱۰) ہونے سے ملک کے کسی اہم لیڈر کے لئے نقصاندہ اور ناقص وقت ہوگا۔ ملک میں آگ زنی، تشدد، کی وارداتیں زیادہ ہو۔ مرکزی کابینہ میں تبدیلی کے آثار ہیں۔

**ساون ماہ** (۲۰ جولائی سے ۱۸ اگست تک) میں پانچ بدھوار اور پانچ ویروار ہونے سے پھر منگل شنی یوگ کے زیر اثر اناج کی پیداوار میں اضافہ ہوگا، عیش و آرام کی چیزوں میں اضافہ ہوگا۔ لیکن پانچ ویروار ہونے سے کچھ صوبوں میں معقول بارش کی کمی رہے تو کہیں سیلاب کا خطرہ ہوگا۔ کہیں اکال کا خوف ہو۔ مرکزی کابینہ میں پھیر بدل ہو۔

**بھادوں ماہ** (۱۹ اگست سے ۱۶ ستمبر تک) میں پانچ شکروار ہونے سے اناج کی قیمتوں میں اضافہ ہوگا۔ مال و دولت کی زیادتی، سرکار کی طرف سے آرام میں اضافہ ہوگا۔ آبادی میں اضافہ کی وجہ سے کئی طرح کے مسائل پیش ہونگے۔

**اسوج ماہ** (۱۷ ستمبر سے ۱۶ اکتوبر تک) میں پانچ سنیچروار اور پانچ اتوار ہونے سے بھارت کے کئی حصوں میں دنگا، قومی فساد، تشدد کی وارداتیں ہونگے۔ کابینہ میں بڑی تبدیلی سے بھاجپا کی مددگار پارٹیوں میں من مٹاؤ ہوگا۔ ضروری چیزوں کی قیمتوں میں تیزی ہوگی۔

**کارتک ماہ** (۱۷ اکتوبر سے ۱۴ نومبر تک) میں پانچ اتوار اور پانچ سوموار ہونے اور یکم نومبر سے شنی منگل کے درمیان نظر تعلق ہونے سے ملک میں کہیں اناج کی کمی، زبردست مہنگائی، قدرتی آفات سے جان و مال کا نقصان اور چھتر بھنگ وغیرہ واقعات ہونگے۔

**مگھر ماہ** (۱۵ نومبر سے ۱۳ دسمبر تک) میں پانچ منگلوار ہونے سے ملک کے سماجی اور سیاسی حلقوں کے لئے نیک نہیں ہے۔ ملک میں کہیں دہشت گردی، دنگا فساد، حکومت میں تبدیلی کے آثار ہیں۔ کسی اہم لیڈر کا اچانک موت یا معزول ہونے کے آثار ہیں۔ تاریخ ۲۹ نومبر کو بھوموتی اماوس بھی سیاست میں اتھل پتھل لیکر آئیگا۔

**پوہ ماہ** (۱۴ دسمبر سے ۱۲ جنوری ۲۰۱۷ء تک) میں پانچ بدھوار اور پانچ ویروار ہونے سے ملا جلا اثر رہیگا۔ پانچ ویروار ہونے اور برہسپت شکر کے بیچ (۵-۹) کی نظر تعلق ہونے سے قدرتی آفات، ریل، ہوائی حادثہ سے جانی و مالی نقصان ہو۔ بھارت کے پچھمی صوبوں میں اور پچھمی سرحدوں پر دہشت گردی کی وارداتیں ہونے کے یوگ ہیں۔ سیاسی ٹکراؤ، برفباری سے فصلوں کو نقصان ہوگا۔

## ۲۰۱۶ء میں کانگریس پارٹی کی مستقبل

کانگریس کی جنم کنڈلی میں دھن لگن طلوع ہوا ہے۔ گوچر حالات کے مطابق لگن کا مالک برہسپت نوم خانہ میں سنگھ راشی میں راہو کے ساتھ ہو کر اگست ۲۰۱۶ء تک گردش کریگا۔ برہسپت کی لگن پر خود کی بھی نظر رہیگی۔ لیکن شنی دشمن (برشچک) راشی میں سال بھر گردش کر لگن کا مالک برہسپت اور راہو پر دشمن نظر رکھیگا۔ جس کے زیر اثر کانگریس پارٹی اہم اپوزیشن پارٹی کی امیدوں پر کھری نہیں اتریگی۔ مرکزی حکومت کو الزام لگاتے لگاتے خود ہی نقصان میں رہیگی۔ بنگال، بہار وغیرہ صوبوں کے چناؤ میں اسے نقصان پہنچے گا۔

### کنڈلی کانگریس پارٹی

۱۰ منگل | ۸ | ۷ بدھ سورج برہسپت شکر
۱۱ راہو | ۹ | ۶ | ۱۲
۱ چندر شنی | ۳ | ۵ کیتو
۲ | ۴

### کنڈلی راہل گاندھی

۱۹-۶-۱۹۷۰ء 5.05am

شنی ۱ | ۲ | ۳ سورج منگل
۱۲ | بدھ | ۴ شکر
۱۱ راہو | ۸ | ۵ کیتو
۱۰ | چندر | ۶
۹ | ۷

کانگریس پارٹی کے نائب صدر راہل گاندھی کا جنم لگن برکھ اور جنم راشی برشچک ہے۔ پانچویں خانہ اور دھن کا مالک بدھ لگن میں اوچ ہو کر قائم ہے۔ جس کے زیر اثر شخص کو تیز دماغ، عقلمند، دانشور لیڈر کے روپ میں ابھر کر آئے ہیں۔ موجودہ دور میں انکو چندر کی مہادشا میں کیتو کی انتر دشا چل رہی ہے۔ جس سے اس کے سیاسی زندگی بچگانہ اور خامی سے بھرا ہوا ہے۔ لیکن مستقبل کانگریس پارٹی نئی طاقت اور جوش کے ساتھ اٹھے گی۔ پارٹی میں کئی تبدیلی کیا جائیگا۔ جس سے کانگریس پارٹی کو ہر دلعزیز بنایا جائے۔ لیکن بھرشٹاچار اور سکنڈلوں سے نقصان ہوگا۔

## وزیر اعظم نریندر مودی اور بھاجپا حکومت

بھارت کے وزیر اعظم جناب نریندر مود نے ۲۶ مئی ۲۰۱۴ء کو شام ۶ بجکر ۱۳ منٹ پر چر لگن تلا میں عہدے کی سپتھ لی۔ جبکہ انکے وزیر کابینہ نے قائم لگن برشچک میں اپنے اپنے عہدوں کی سپتھ لی۔ وزیر اعظم کی سپتھ کنڈلی میں شنی اوچ راہو کے

### جنم کنڈلی شری نریندر مودی
### ۱۷ ستمبر ۱۹۵۰ء اتوار

۹ | ۷ | ۶ سورج بدھ کیتو
۱۰ | ۸ چندر منگل
۱۱ برہسپت | ۵ شکر شنی
۱۲ راہو | ۲ | ۴
۱ | ۳

### وزیر اعظم مودی کے سپتھ اوقات کنڈلی ۲۶ مئی ۲۰۱۴ء

منگل ۶ | ۸ | ۵
۹ | ۷ شنی راہو | ۴
۱۰ | ۱ چندر کیتو شکر | ۳ برہسپت بدھ
۱۱ | ۱۲ | ۲ سورج

### بھاجپا وزرات کابینہ کے سپتھ اوقات کنڈلی ۲۶ مئی ۲۰۱۴ء

۹ | ۶ شنی راہو منگل | ۱۰
۸ | ۱۱ | ۵
۱۲ | ۲ سورج | ۴
۱ چندر کیتو شکر | ۳ بدھ برہسپت

ساتھ ہے اس پر برہسپت کی شبھ نظر ہے۔ جس کے زیر اثر وزیر اعظم مودی کئی رکاوٹوں، مذمتوں، اور الزام کے باوجود بھارت کو ترقی کے راہ پر لے جائیگا۔ ترقی اور قومی فلاح و بہبود کے لئے کام کئے جائینگے۔ آئندہ سال وزیر اعظم کی جنم کنڈلی میں برہسپت پانچویں ہو کر عملی جگہ میں راہو کے ساتھ ہو کر اگست ۲۰۱۶ء تک گردش کریگا۔ جس کے زیر اثر مودی اپنی سیاسی ہنر سے ملک کی سیاست میں خاص اثر چھوڑیں گے۔ پچھلے سال کی طرح مودی سرکار کے سامنے اندرونی اور باہری چنوتیاں پیش ہونگی۔ سبھی مسائل کا حل کرتے ہوئے اپنی اور بھارت کا وقار بڑھائیں گے۔

جناب مودی جی کو موجودہ وقت چندر میں برہسپت کی انتر دشا شبھ اور مودی کی عزت قار میں خاص اضافہ ہوگا۔ آگے سال ۱۶-۲۰۱۷ بھی برہسپت مرکزی اور تین کون خانوں میں گردش کرنے سے مودی جی کو دنیا کے اہم نیتاؤں میں جانا جائیگا۔ دنیا کے سبھی ترقی یافتہ اور ترقی پذیر ملک بھارت سے دوستی کے خواہاں ہونگے۔ چندر مدھیہ شنی کی انتر دشا خود مودی جی اور حکومت کے لئے جدو جہد اور سخت امتحان والی ہوگی۔ کئی اقتصادی فیصلوں کے لئے حالانکہ مودی کی مذمت ہوگی پھر بھی ملک کے ترقی اور خوشحالی کے لئے انکی تعریف بھی کی جائے گی۔

بھاجپا کی قائم شدہ کنڈلی میں موجود گرہوں اور موجودہ گوچر گرہ حال کے مطابق سال کا پہلا حصہ پارٹی کی وقار کے لئے بہت جدو جہد اور چنوتی سے بھرا ہوگا۔ پارٹی کی عزت اور شہرت کو بھی زبردست ٹھیس پہنچے گی۔ کچھ وزیروں کے غیر ذمہ وارانہ بیان اور فیصلوں سے مودی سرکار کی بدنامی ہوگی۔ حالانکہ اس سال نومبر ۲۰۱۵ء میں بہار اور آئندہ سال بنگال وغیرہ صوبوں میں مخالف پارٹیوں کے مقابلے بہتر حالات اور کامیابی والی ہوگی۔ گوچر میں بھی تیسرے خانہ میں راہو کی گردش اور شنی ساڑھ ستی کی وجہ سے کچھ صوبوں میں امید کے مطابق کامیابی ملنے میں کچھ شبہ رہے گی۔ بنگال میں بھاجپا اہم اپوزٹ پارٹی بنے گی۔

# بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات

**ہماچل پردیش۔** اس کی زیر اثر راشی مین اور نام راشی کرک ہے۔ ۶۹ ویں آزاد بھارت کی کنڈلی میں زیر اثر راشی پر کیتو کا گردش اور کرک (نام) راشی پر سورج، منگل شکر وغیرہ مخالف اور غصیل گرہ کی گردش ہے۔ گرہ کے مطابق صوبہ میں قدرتی آفات، سڑک حادثہ، برفباری وغیرہ سے جانی و مالی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔ موجودہ کانگریس حکومت ریاست میں کئی ادھوری اور رکی ترقی کی یوجناؤں کو عمل کرنے کی کوشش کریں گے۔ صوبائی سرکار اور مرکزی سرکار سے اقتصادی مدوں پر ٹکراؤ کے حالات بنیں گے۔ حالانکہ معقول بارش سے اور جاپانی تکنیک کی مدد سے ہماچل سبزیوں اور پھلوں کی پیداوار میں اضافہ ہوگا۔

**پنجاب۔** اسکی نام راشی کنیا اور زیر اثر راشی مین ہے۔ گوچر گرہ حالت کے مطابق کنیا راشی پر سال شروع سے ۲۸ جنوری تک راہو اور مین پر کیتو کا گردش رہیگا۔ لیکن ۲۹ جنوری سے ۱۱ اگست تک راشی کا مالک برہسپت کے ساتھ راہو کا گردش سنگھ راشی میں اور شنی کی ناقص نظر رہنے سے پنجاب کا سماجک اور سیاسی ماحول بہت پیچیدہ تناؤ اور کشمکش والا ہوگا۔ ۲۰۱۷ء میں ہونے والے چناؤ کے مدنظر بادل سرکار فوڈ پروسیسنگ، فوڈ پارک قائم کریگا۔ اور کئی نئی یوجنا بنائینگے گے اور ان پر عمل کرنے کوشش کریں گے۔ صوبہ ترقی کے راہ پر گامزن رہیگا۔ لیکن ٹیکس، بجلی در میں اضافہ اور شہری لوگ اور کاروباریوں میں غصہ کا عالم ہوگا۔ وے سرکار کی پالیسیوں سے مایوس ہونگے۔ صوبہ کے سرحدی شہروں میں دہشت گردی کی واردات انجام دینے کی کوشش ہوگی۔

**جموں و کشمیر۔** چز زیر اثر راشی تلا اور نام راشی مکر ہے۔ زیر اثر راشی پر سنیچر ساڑھ ستی کا اثر اور نام راشی مکر پر منتھا قائم ہے۔ **گذشتہ سال کی جنتری میں صفحہ ۳۸ پر ودھان سبھا انتخاب کے بارے میں لکھا گیا تھا۔ "آئندہ اکتوبر نومبر ۲۰۱۴ء میں ہونے والے ودھان سبھا انتخاب میں پی.ڈی.پی اور بھاجپا کا اقتدار بڑھیگا۔ اور سیٹیں بڑھنے کے باوجود بہومت کسی پارٹی کو نہیں ملیگی۔ چناؤ کے بعد گٹھ بندھن سرکار قیام میں آئیگا۔" جو کہ ہو بہو سچ ثابت ہوئی۔**

۶۹ ویں آزاد بھارت کنڈلی میں مکر راشی پر مقیم منتھا پر سوج منگل شکر وغیرہ گرہوں کی دشمن نظر پڑ رہی ہے۔ جس کے زیر اثر ریاست میں بھاجپا اور پی ڈی پی دونوں حکمران پارٹیاں سخت کشمکش کی حالات میں ہونگے۔ دنوں پارٹیوں میں آپسی کھینچ تان اور مخالفت ریاست کو سیاسی غیر مقیم اور بدامنی کی طرف لے جائینگے۔ سرد جنگ کے حالات کے باجود ملی جلی سرکار چلتی رہے گی۔ الگاوواد اور دہشت گردی کی مار جھیلتے جھیلتے اور بدامن ماحول میں ریاست میں بیواؤں، یتیم بچوں، اور بے سہارا بزرگوں کی تعداد بڑھتی جائے گی۔ مسلم نوجوان میں جہاد کی سوچ بڑھے گی۔ جس کا فائدہ پاکستان اٹھائے گا۔ آئی ایس آئی نوجوانوں کو دہشت گردی طرف دھکیلنے کی کوشش کریں گے۔ اور دنیا کا دھیان کشمیر کی طرف لانے کی کوشش کریں گے۔

**ہریانہ۔** زیر اثر راشی مین اور نام راشی متھن ہے۔ ۶۹ ویں یوم آزادی کنڈلی میں موجود گرہوں کے مطابق موجودہ بھاجپا سرکار کو خاص سیاسی اور سماجک چنوتیوں کا سامنا رہیگا۔ ۶۹ ویں آزادی کنڈلی میں کرک راشی پر سورج منگل شکر وغیرہ گرہوں کا اثر ہے لیکن ۶۷ ویں آزاد کنڈلی میں متھن راشی پنچم خانہ میں شبھ گرہوں کی نظر رہنے سے یوگ اور تعلیم کے بہتر نتائج سامنے ہونگے۔ مرکزی سرکار کی یوجنا کو لاگو کرنے سے صوبہ ترقی کی راہ پر ہوگا۔ کسانوں اور غریبوں کی فلاح کے کئی یوجناؤں کا آغاز کریں گے۔ لیکن نامعقول گرہ حالت کی وجہ سے کچھ علاقوں میں بھاجپا کا اقتدار گھٹے گا۔ وزیروں میں متحدہ کام کاج کرنی کی کمی دکھی گی۔

**اتر پردیش۔** زیر اثر راشی دھن اور نام راشی برکھ ہے۔ ۶۷ ویں آزاد بھارت کی کنڈلی میں دھن راشی پر مخالف گرہوں کے زیر کی وجہ سے سپا سرکار کے لئے بگڑتے قانون اور انتظامیہ سخت چنوتی والا ہوگا۔ سماجک اور قومی نفرت کی وجہ سے صوبہ میں ماحول خراب ہونگے۔ ۲۰۱۷ء میں ہونے والے ودھان سبھا چناؤ سے پہلے کئی یوجناؤں کا آغاز کیا جائیگا اور پرانی یوجناؤں کو نئی دھار دینے کی کوشش کریں گے۔ بھاجپا کے خلاف نیا گٹھ بندھن وجود میں آئیگا۔

**دہلی۔** نئے ۶۹ ویں آزاد بھارت کی کنڈلی میں اس زیر اثر راشی مکر پر منتھا کی موجودگی اور ۶۷ ویں یوم آزادی کنڈلی میں مکر راشی بارہویں خانہ میں موجود ہے۔ راشی کا مالک شنی دشمن راشی میں ہے۔ شاشتروں کے مطابق ایک سال کے اندر دلی شہر میں تشدد کی وارداتیں ہونگے۔ **دلی شہر الزام بازی گندی سیاست کا مرکز بن جائیگا۔ مرکزی اور صوبائی سرکار میں ٹکراؤ بھی سیاسی مذاق کی وجہ بن جائیگی۔ آپ سرکار کی مشہور نعروں اور پالیسیوں کی قیمت عام جنتا کو چکانی پڑیگی۔**

مندرجہ پیشن گوئیاں ملک اور جگہ کی جنم کنڈلیوں کے گرہوں حالات اور گوچر گرہوں کے زیر اثر ہونے والے اثرات کو درج کی گئی ہیں۔ حقیقت میں سب سے بڑے عالم الغیب تو خود بھگوان (خدا) ہی ہیں۔

خیر اندیش پنڈت ویویک شرما جیوتشی ابن پنا لال جیوتشی مرحوم جالندھر

مورخہ ۱۵ اگست بروز سنیچر وار ۲۰۱۵ء

# تجارتی جنسوں میں تیزی ومندی کی روزانہ تفصیل ۲۰۱۶ء

## تھوک اور وعدہ بیوپار کے لئے ضروری ہدایات

تجارتی جنسوں میں اتار چڑھاؤ کے بعد ہی خرید وفروخت کرنا کامیاب تجارت کی چابی ہے۔ آگے گوچر گرہوں اور پچھتروں کی بنیاد پر چیزوں جنسوں میں روزانہ اتار چڑھاؤ اور مندی تیزی کی خصوصی لائنوں اور طوفان تیزی وغیرہ کی تفصیل لکھ رہے ہیں۔ دھیان رہے حاضر اور وعدہ تجارت کی مارکیٹ پر سیاسی سماجی وقدرتی آفات کا اثر پڑتا ہے۔ جنم کنڈلی میں نقصاندہ یا غیر یقینی گرہ سے متعلقہ جنس کا تجارت کریں۔ علم جیوتش ومالی پوزیشن کے مدنظر کسی خاص جنس کی خصوصی رپورٹ منگوانے کیلئے فی جنس کی ماہانہ رپورٹ -/1100 روپے دوماہ کی رپورٹ کیلئے -/2100 روپے اور سالانہ -/9000 روپے کی رپورٹ منگوانے کیلئے فیش پیشگی روانہ کریں۔ مصنف: پنڈت پناوِیک شرما جالندھر۔ فون نمبر 0181-2457959

**جنوری** : تاجر بھائیوں کے لئے نیا سال خوشگوار اور فائدہ مند ہو۔ ماہ کے شروع میں خاص جنسوں میں کم بیش کے درمیان مندی کے بعد تاریخ ۴ کو منگل سواتی پچھتر میں آنے سے روئی، کپڑا، اناج، سرسوں، تل، تیل میں تیزی بنے گی۔ چاند میں گھٹا بڑھی کے بعد مندی اور سونے میں معمولی مندی رہیگی۔

۵ جون کو مکر راشی میں واقع بدھ وکری ہوگا۔ بدھ پر منگل اور شنی کی نظریں ہیں، روئی، سونا، چاندی، السی، تیل، تلہن، گھی، گڑ، کھانڈ، شکر وغیرہ میں تیزی کی اچھی لائین بنے گی۔ جبکہ گیہوں، جوں، چنا وغیرہ اناجوں میں مندی کے آثار ہونے پر معمولی تیزی بنے گی۔ ۸ر جنوری کو ہی وکری بدھ پچھم میں غروب ہوگا اور شکر جیشٹھا پچھتر میں آکر شنی کے ساتھ ایک پچھتر تعلق بنائیگا۔ روئی، چاندی، چاول، تیل، تلہن، ہینگ، چنا اور ہر طرح کے اناجوں میں پہلے مندی بن کر اچانک تیزی کا جھٹکا لگیگا۔ سونے میں شروع سے تیزی رہے۔ یعنی جب برہسپتی وکری ہو تو زمین پر مبارک وقت ہو اور سب انسان، راجاؤں کی سکھ سہولت حاصل ہو۔ دودھ، گھی سستے ہوں۔ مگر ہمارے سوچ کے مطابق شنی کی نظر ہونے کی وجہ سے مندی کم بنے تیزی ہی بنے گی۔

۹ جنوری کو شنیوار اماوس بھی خاص تجارتی جنسوں میں تیزی کی وجہ بنیگی۔ ۱۱ جنوری کو سورج اترا کھا پچھتر میں آئیگا اور سوموار کو چاند نمودار ہونے سے اڑد، مونگ، چاول، چنا، گیہوں، گڑ، کھانڈ، لال شکر، کپاس، چمڑا، سرسوں میں تیزی بنے گی۔ ۱۴ر کو سورج مکر راشی میں آئیگا۔ اس پر منگل اور شنی کی نظر رہیگی۔ گھی، تیل، السی، گڑ، شکر، کھانڈ، روئی میں پہلے گھٹا بڑھی پھر اچانک تیزی آئیگا۔ گیہوں چنا وغیرہ اناجوں میں پہلے مندی بنکر پھر تیزی کا رُخ بن جائیگا۔

۱۹ جنوری کو شکر مول پچھتر اور دھن راشی میں داخل ہوکر بدھ کے ساتھ تعلق کریگا۔ ان پر برہسپت کی نظر رہیگی۔ گیہوں، جوں، چان وغیرہ، سونا، اندی، تانبہ، کپڑا، شیئر بازار (خاص کر IT سیکٹر) میں خاص کر تیزی بنے گی۔ روئی، سوت، کپاس، گھی میں پہلے مندی بنکر بعد میں تیزی کا رُخ رہیگا۔

۲۴ جنوری کو سورج شرون میں آنے سے گیہوں، جوں، چاول، روئی، سوت، سن، سونا، چاندی، گڑ، کھانڈ، السی، سیاری لونگ، پیپل میں تیزی بنیگی۔

۲۵ جنوی کو بدھ مارگی ہوگا۔ گروکی بدھ پر نظر ہونے سے بازار کے رُخ میں تبدیلی ہوگا۔ روئی چاندی میں پہلے مندہ پھر تیزی بنے گا۔ ریشم، تیل، السی، ارنڈی، گڑ، بنولہ، مونگ پھلی، کپور، چندن، اگربتی، وغیرہ میں کچھ مندی بنے۔

۲۹ جنوری کو راہو اترا پھا پچھتر (۱) اور سنگھ راشی وکیتو پوربا بھا (۳) اور کنبھ راشی میں داخل ہوگا۔ اسی دن شکر پوکھا پچھتر میں میں آئیگا، سنگھ راشی میں ہوکر راہو گرو کے ساتھ تعلق کریگا۔ ان پر شنی کی خاص نظر ہے۔ سبھی کریانہ چیزوں میں تیزی کا رُخ رہیگا۔ کالی مرچ، پیپل، دال چینی، ہلدی، دھنیا، سونٹھ، ناریل، سرسوں تیز ہونگے۔ دھنیا، سونتھ، نمک، زیرا، کالی مرچ، اچار، مسالے وغیرہ میں آگے ۲۔۳ ماہ میں اچھی تیزی کی طرف بڑھینگے۔ ان کو اسٹاک کرنا چاہئے۔ ۳۰ جنوری کو منگل وشاکھا میں آنے سے روئی، کپاس، کپڑا، چنا، گیہوں، سونا، چاندی، کاپڑ میں اچھی بنے گی۔

**فروری** : ماہ کے شروع میں تاریخ ۴ تک اہم جنسوں میں گھٹا بڑھی کے بیچ معمولی تیزی رہیگی۔ ۵ فروری کو بدھ اترا کھا پچھتر میں آنے سے چنا، باجرا، جوار، چاول، وغیرہ اناجوں میں مندی کا ماحول رہیگا۔ ۸ فروری کو بدھ مکر راشی میں آکر سورج کے ساتھ میل کریگا۔ ان پر شنی اور منگل کی نظر بھی رہیگی۔ روئی، سونا، چاندی، چنا، دالوں، تیل، سرسوں، اور کرڈ آئیل میں اچھی تیزی بنے گی۔

۹ فروری کو شکر اترا کھا پچھتر میں آئیگا اور اسی دن منگلواری چندر نمودار ہونے سے چنا، اناج، اور کریانہ جنسوں میں تیزی کی لائن بنے گی۔ روئی، سونا، چاندی، گڑ، شکر، سرسوں، مونگ پھلی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی ہوگی۔

۱۲ فروری کو شکر مکر راشی میں آکر سورج، بدھ کے ساتھ میل کریگا۔ ان پر منگل اور شنی کی نظر بھی رہے گی۔ شیئر (IT sector)، افیم، گڑ، کھانڈ، گھی، روئی، چاندی اور گیہوں، چنا وغیرہ سب اناجوں میں تیزی بنے گی۔ ۱۳ فروری کو سورج کنبھ راشی میں آکر کیتو کے ساتھ میل کریگا۔ ان کا گرو راہو کے ساتھ سم سپتک یوگ بھی رہیگا۔ گھی، تیل، نمک، سرسوں مونگ پھلی، رائی، گیہوں، چنا، ہلدی، گڑ، شکر، کھانڈ، کالی مرچ، اجوین میں تیزی بنے گی۔ لیکن گڑ، شکر، کھنڈ میں اچانک مندی بن سکتی ہے

۱۷ فروری کو بدھ شرون مین اور وکری گرو پوربا پھا (۴) میں آنے سے گڑ، کھانڈ، السی، چنا، چاول میں گھٹا بڑھی کے بعد مندی۔ بینک شیئرز میں تیزی۔ 19 فروری کو سورج شت بھکا میں آنے سے سونا، چاندی، سوت، سن، کپڑا، تلہن، تیل، ارنڈ، سرسوں، ہینگ، سونٹھ، ہلدی، گیہوں، گڑ کے قیمت میں تیزی ہوگی۔ ۲۰ فروری کو منگل برشچک راشی میں آکر شنی کے ساتھ تعلق کریگا۔ اسی دن شکر شرون میں آکر بدھ کے ساتھ ایک پچھتر تعلق بنائیگا۔ گڑ، روئی، سونا، چامدی، تانبہ، لال مرچ، اڑد، تل،

تیل، سرسوں وان لال رنگ کی چیزوں کی قیمتوں میں اچھی زوردار تیزی بنے گی۔

**مارچ** : ماہ کے شروع یکم مارچ کو ہی بدھ کنبھ راشی میں آکر سورج اور کیتو کے ساتھ تعلق کریگا۔ ان پر منگل کی چوتھی اور گرو راہو کے ساتھ ساتویں نظر تعلق بھی رہیگا۔ گھی، تیل، رس، گڑ، چاند میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔ السی، روئی، میں کچھ مندی بنے گی۔

۲ مارچ کو شکر دھنیشٹہ میں آئیگا، شکر پر شنی کی نظر پہلے سے ہی چل رہی۔ چاول، مونگ، مونٹھ، اڑد، جوار، باجرا، چاندی، سونا، روئی، کپاس میں اچھی تیزی بنے گی۔ چنا وغیرہ گیہوں میں تھوری مندی بنے گی۔ ۴ مارچ کو سورج پوربابھا میں آنے سے ریشم، سونا، چاندی، گیہوں، چنا، اڑد، چاول، جوار، باجرا، گھی، سرسوں، تل، تیل، گڑ، کھانڈ، گنگل، پیپل، روئی میں اچھی تیزی بنیگی۔

۷ مارچ کو شکر کنبھ راشی میں آکر سورج بدھ کیتو کے ساتھ ایک راشی تعلق بنائیگا۔ ان پر منگل گرو راہو کی نظر رہیگی۔ حالانکہ کنبھ راشی میں اکیلا شکر مندی کرتا ہے۔ مگر گرہ سے مطابق یہاں تیزی کے آثار ہیں۔ روئی، چاندی، گڑ، کھانڈ، گیہون، چنا، جو، مونگ، جوار، باجرا اور سفید جنسوں میں مندی کی جگہ تیزی بنے گی۔ ۸ مارچ کو بدھ پہلے غروب ہونے سے بازار میں خاص گھٹا بڑھی رہے گی۔ سونا چاند، روئی، گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔ گھی، اناج، چنا وغیرہ میں کچھ مندی بنے۔

۹ مارچ کو گرستودے کھنڈ گراس سورج گرہن پھاگن ماہ میں میں ہونے سے انج و گھی، تیل، گڑ، کھانڈ، گھاس، چنا، روئی، کپاس، لوہے وغیرہ میں تیزی کا رجحان بنے گا۔ ۱۰ مارچ کو برہسپت واری چاند نمودار ہونے سے روئی، سوت، ریشم، اونی، کپڑا، سرسوں، تیل، گھی، میں تیزی ہوا اور سونا چاندی، کھانڈ، گڑ میں مندی کا رُخ بنے گا۔

۱۴ مارچ کو سورج مین راشی میں اکیلا آئیگا۔ السی تل، تیل، سرسوں، گڑ، کھانڈ، شکر، روئی، سونے میں تیزی بنے گی۔ چنا، مکی وغیرہ اناجوں میں پہلے تیزی بن کر اچانک مندی کا رُخ بن جائیگا۔ چاندی، گھی میں کچھ مندی بنے گی۔

۱۷ مارچ کو سورج اترابھا میں آنے سے چاول، گڑ، کھانڈ، شکر، گیہوں، تیل، سرسوں میں کچھ تیزی بنے گی۔ ۱۸ مارچ کو بدھ مین آکر سورج کے ساتھ اکیلا تعلق بنائیگا۔ یہ رشتہ تیزی کی وجہ رہیگی۔ روئی، گڑ، کھانڈ، شکر، سونا، بنولہ، تانبہ، مونگ میں اچھی گھٹا بڑی کے بعد تیزی کا رُخ رہے گا۔

۲۵ مارچ کو برشچک راشی اور منگل کے ساتھ شنی وکری ہونے سے بھی تجارتی جنسوں خاص کر کالی مرچ، لونگ، زیرا، کالے تل، سیمنٹ، کروڈ آئیل۔ سونا، تانبہ، لوہا، تیل، تلہن، سرسوں، میں زوردار تیزی کا جھٹکا لگ سکتا ہے۔ ۲۷ مارچ کو بدھ ریوتی پچھتر میں آنے سے کیسر، مجیٹھ، لال چندن، لال مرچ وغیرہ لال چیزوں میں تیزی اور گڑ، کھانڈ، تل، تیل، سرسوں، گھی اور چاندی میں کچھ مندی بنے گا۔ ۳۱ مارچ کو سورج ریوتی پچھتر میں آکر بدھ کے ساتھ ایک پچھتر رشتہ بنائیگا۔ اسی دن شکر مین راشی میں آکر سورج اور بدھ کے ساتھ میل کریگا۔ السی، سرسوں، ارنڈی، مونگ پھلی، لہسن، موتی، لاہ، روئی، گیہوں، چنا میں تیزی بنیگا۔

**اپریل** : ۲ اپریل کو بدھ اشونی پچھتر اور میکھ راشی میں آئیگا۔ اس پر گرو کی خاص نظر رہے گی۔ مونگا، موتی، جواہرات، سونا، چاندی، تانبہ وغیرہ دھاتو گیہوں، چنا، جوں، تیل، تیل، سرسوں کپڑا، گھی، گڑ، کھاند میں پہلے گھٹا بڑھی کے بعد کچھ تیزی بن کر اچانک مندی کا ماحول بنیگا۔ ۵ اپریل کو بدھ پچھم میں طلوع ہونے سے روئی میں پہلے مندی بنکر تیزی بنے، تیل، تیلہن، چاندی، سونے، چاندی، شیئرز اور سرسوں میں بھی تیزی کا رُخ رہے۔

۸ اپریل شکر کو چاند نمودار ہونے سے سرسوں، تلہن، تیل، گیہوں، چاول، اڑد، چنا، اونی کپڑا میں مندی اور روئی، سونا، چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی ہو۔ ۱۳ اپریل کو سورج میکھ راشی میں آکر بدھ کے ساتھ میل کریگا۔ یہ یوگ اگرچہ تیزی کی وجہ ہے لیکن ان پر گرو کی نظر ہونے سے تیزی بن کر جلد ہی مندی کا رُخ بن جائیگا۔ روئی، کپاس، ستو، گھی، تیل، تل، سرسوں، ناریل، سپاری، گڑ، کھانڈ، پھل، شکر، سونا، چاندی، میں تیزی بنکر جلد مندی بن سکرتی ہے۔

۱۶ اپریل کو وکری گرو پوربابھا ۲ میں آنے سے گڑ، کھانڈ، شکر اور گیہوں وغیرہ اناجوں میں مندی بنے۔ روئی میں گھٹا بڑھی کے بعد مندی بنے گا۔ ۱۷ اپریل کو برشچک راشی اور شنی کے ساتھ منگل وکری ہوگا۔ روئی، سونا، چاندی، السی، گیہوں، سرسوں، گڑ اور لال رنگ کی چیزوں میں اچھی تیزی بنے گا۔

۲۵ اپریل کو شکر اشنوی چھتر اور میکھ راشی میں آکر سورج بدھ کے ساتھ میل کریگا۔ ان پر گرو کی خاص نظر رہے گی۔ جوں، گڑ، شکر، چنا، گیہوں وغیرہ اناج، گھی، سونا چاندی، میں اچھی تیزی کا جھٹکا لگے گا۔ جلد ہی مندی کا رُخ بن سکتا ہے۔ ۲۷ اپریل کو سورج بھرنی پچھتر میں آنے سے سونا، چاندی، تانبہ، مونگا، پیتل کے برتین وغیرہ اور گیہوں، جوں، چنا، چاول، مونٹھ، السی، روئی، سرسوں، گڑ، کھانڈ، گھی مین تیزی بنیگا۔ ۲۸ اپریل کو میکھ راشی خانہ مین موجود بدھ وکری ہوگا۔ اس پر وکری گرو کی پہلے سے ہی نظر اسی دن میکھ راشی میں ہی شکر مشرق میں غروب ہو جائیگا۔ کریانہ جنسوں میں تیزی بن کر اچانک مندی کا رُخ بنیگا۔ گھی، گڑ، کھانڈ، شکر، ہینگ، کیسر، بینکنگ شیئرز، سونا چاندی میں تیزی بنیگی۔ گیہوں، جوں، چنا، روئی میں مندی بنے گی۔

**مئی** : یکم مئی کو وکری بدھ مغرب میں غروب ہوگا۔ سونے چاندی روئی، گھی، مونگ، بینک شیئرز میں معمولی تیزی ہی بن پائیگی۔ (تاریخ ۱ سے ۶ مئی تک گھٹا بڑھی کے درمیان پہلے تیزی پھر مندی کا ماحول بنے گا۔ ہماری رائے میں جلد سودا سیٹل کرلیں)

۷ مئی کو وکری بدھ پھر بھرنی پچھتر میں آکر سورج اور شکر کے ایک پچھتر رشتہ بنائیگا۔ یہ رشتہ تیزی کی وجہ رہیگا۔ چاول، گیہوں، چنا وغیرہ اناجوں، کھانڈ، دالوں، ہینگ، جوں میں تیزی بنے گی۔ ۹ مئی کو سنگھ راشی اور راہو کے اتھ گرو مارگی ہوگا۔ گرو پر شنی کی نظر پہلے سے چل رہی ہے۔ روئی، چاندی، گھی، چاول، میں پہلے تیزی بنکر بعد میں کچھ مدنی بن سکتی ہے۔

۱۶ مئی کو شکر کرتیکا میں آکر سورج کے ساتھ اک پچھتر تعلق بنائیگا۔ جوں، اول، ہینگ، تیل، تیل، سرسوں، روئی، سوت، کپڑا، چاندی، سنوا میں مندی کے باوجود تیزی بنے گی۔ ۱۷ مئی کو وکری بدھ مشرق میں طلوع ہونے سے گھی، اناج، شیئروں، چاندی، چان، کپاس، کھل بنولہ، سونا، روئی گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنیگا۔

۲۴ مئی کو سورج روہنی میں آنے سے تل، تیل، ارنڈی، السی، سرسوں گڑ، کھانڈ،

گھی، گیہوں، جوں، چنا، جوار، باجرا، اون، سوت، کپڑا، سن، سپاری، مرچ میں تیزی بنے گا۔ شیئرز بازار میں اور چاندی میں مندی بنے۔ ۲۷ مئی کو شکر روہنی میں آکر پھر سورج کے ساتھ اک پنچھتر رشتہ بنالیگا۔ انکا منگل شنی کے ساتویں تعلق بھی چل رہا ہے۔ سونا، چاندی وغیرہ دھاتوں میں السی، ارنڈی، سرسوں، گھی، تیل، گڑ، کھانڈ، سپاری، ناریل، اون میں مدنی کی جگہ تیزی بنے گی۔

**جون** : ۲ جون کو برہسپت پوپھا (۳) میں آنے سے گڑ، کھانڈ، سرسوں، تل، تیل، گھی، گیہوں، روئی میں گھٹا بڑھی کے درمیان کچھ مندی بن سکتی ہے۔ مگر جلد ہی پھر تیزی کا رُخ بنے۔ ۷ جن کو سورج اور شکر ایک ساتھ مرگشر پنچھتر میں آئیں گے۔ پہلے سے ہی منگل شنی کے ساتھ ساتویں نظر ہونے سے روئی، سوت، ریشم، سن، کپور، کستوری، چندن، سونا، چاندی، اڑد، مونگ، موٹھ، چنے، باجرا، السی، گڑ، کھانڈ، شکر میں تیزی بنے گی۔

۸ جون کو بدھ بھی برکھ راشی میں آک سورج بدھ کے ساتھ میل اور مونگل شنی کے ساتھ نظری رشتہ قائم کریگا۔ بازار میں اور زبردست تیزی کا رُخ بنے گا۔ روئی، گھی، بینک شیئر، مونگ، اچھی گھٹا بڑھی چلیگا۔ گیہوں، جوں، چنا، چاول، مٹر، روئی، کپاس سوت، تل، تیل سرسوں میں تیزی بنے گا۔ (تیزی کا یہ سلسلہ ۱۲ تاریخ تک چلیگا۔ جلد منافع کمالیں)

۱۳ جون کو شکر متھن راشی میں آئیگا۔ اس پر منگل کی نظر رہیگی۔ روئی، کپاس، سوت، باردانا، ارنڈی، تیل، سرسوں، ارہر، جوار وغیرہ میں مندی بن کر ایک دم سے تیزی کا رُخ شروع ہوجائیگا۔ السی، گڑ، گھی، چنا، جوں، چاولوں میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گا۔ ۱۴ جون کو سورج متھن میں آکر شکر کے ساتھ میل کریگا ان پر منگل کی نظر ہے ریشم، سوت، کپاس، روئی، سرسوں، لوہا، تل، تیل، گڑ، شکر، چینی، گھی، مونگ، اڑد، گیہوں، چنا، چاول ہر طرح کے اناجوں، سونا، چاندی، میں اچھی تیزی کا رُخ رہیگا۔

۲۱ جون منگلوار کو سورج آردرا پنچھتر میں داخل ہونے سے روئی، سوت، کپاس، کھل السی، ارنڈی، موتی، گیہوں چاول، چنا چاندی میں تیزی آئیگی۔ ۲۵ جون کو بدھ پورب میں غروب ہوگا۔ گھی، گھی، چنا، گیہوں دال، اناج کچھ مندے ہونگے، سونا چاندی، روئی کپاس، میں تیزی بنے گی۔ ۲۹ جون کو تلا راشی میں منگل مارگی ہوگا شکر پنربسو پنچھتر میں آنے سے روئی گھی میں کچھ مندی بنے اور تیل، سرسوں، چاندی، چنا میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گا۔

**جولائی** : ۵ جولائی کو سورج پنربسو میں آکر شکر کے ساتھ ایک پنچھتر رشتہ قائم کریگا۔ بازار میں تیزی کا رُخ رہیگا۔ سونا، چاندی، تانبہ، روئی، گڑ، کھانڈ، کپاس، بنولا، ارنڈی، السی، سرسوں، تل، جوار، اڑد، چاول، نمک، سبزی، سپاڑی، سونٹھ وغیرہ میں تیزی کا رُخ رہیگا۔ ۷ جولائی کو شکر کرک راشی میں آنے سے السی، ارنڈی، تیل، گھی، گڑ، کھانڈ، شکر میں تیزی۔ چاندی، گیہوں، جوں، چنا، مٹر میں مندی بنیگا۔ ۱۱ جولائی کو بدھ کرک راشی میں آکر شکر کے ساتھ میل کریگا۔ گڑ، دودھ، تیل، مونگ پھلی، سرسوں، سونے، روئی میں گھٹا بڑھی کے بیچ پہلے تیزی ۲۔۳ دن بعد مندی بن سکتی ہے۔

۱۶ جولائی کو سورج کرک راشی مین آکر بدھ اور شکر کے ساتھ تعلق کریگا۔ بازار میں جن چیزوں میں تیزی چل رہی ہوگی ان میں اور مضبوطی ملیگا۔ روئی، سوت، بادام سپاری، پھک، گڑ، کھانڈ، شکر، تیل، ناریل، سرسوں، سونا میں اچھی تیزی، گیہوں چنا، جوں، اڑد، مونگ چاول میں کچھ مندی بنکر بعد میں تیزی بنیگا ۱۹ جولائی کو سورج پکھ پنچھتر میں آکر شکر کے ساتھ ایک پنچھتر رشتہ بنائیگا۔ تل، تیل، سرسوں، کھانڈ، چاول، گیہوں، جوں، جوار، باجرا سپاری، سونٹھ، موم، ہینگ، ہلدی، لاکھ، سونا چاندی میں تیزی بنے گا۔

۲۴ جولائی کو گرو اترا پھا (۱) میں آنے سے گڑ، کھانڈ، سونا، چاندی اور اناج کے بھاؤ میں مندی بنیگا۔ روئی میں اگر پہلے تیزی بن گئی تو آگے مندی بن جائیگا۔ اگر پہلے مندی نے تو بعد میں تیزی بن جگائی۔ ۳۱ جولائی کو شکر بھی مگھا پنچھتر اور سنگھ راشی میں داخل ہوکر بدھ گرو اور راہو کے ساتھ ایک راشی رشتہ قائم کریگا۔ شنی کی اس پر نظر رہے گی۔ کریانہ بازار طوفانی تیزی کی طرف بڑھ سکتا ہے۔ اسلئے کاروباری لوگوں کو اس تیزی کا ضرور فائدہ لینا چاہئے۔ سونا، چاندی، تانبہ، جوں، چنا، اناج لال چند، لال مرچ، لال رنگ کی چیزیں، گھی میں اچھی تیزی۔ روئی، چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گا۔ (تاریخ ۲۷ سے بازار میں خاص تیزی کا چاند ہے۔)

**اگست** : ۲ اگست کو سورج اشلیکھا میں آنے سے سونا، چاندی، روئی، بنولہ، گیہوں، چاول، اڑد، چنا، گڑ، شکر گھی، تیل، تل، سرسوں، ارنڈی، السی، مرچ میں تیزی کا رُخ رہیگا۔ ۱۳ اگست کو منگل کے ساتھ برشچک راشی میں شنی مارگی ہونے سے تل، تیل، سرسوں، ہینگ، مرچ، گڑ میں تیزی بنیگا۔

۱۶ اگست کو سورج مگھا پنچھتر اور سنگھ راشی میں آکر بدھ شکر اور راہو کے ساتھ میل کریگا۔ ان پر شنی کی خاص نظر رہنے سے اور بازار میں طوفانی تیزی بن سکتی ہے۔ سونا چاندی، روئی، گڑ، کھانڈ، شکر، تل، تیل، ارنڈی، سرسوں وغیرہ لال رنگ کی چیزوں میں خاص تیزی بنے گا۔ شیئروں چنے وغیرہ میں گھٹا بڑھی کے پہلے کچھ مندی بعد میں تیزی بنے گا۔

۱۹ اگست کو بدھ کنیا راشی میں آکر گرو کے اتھ ایک راشی اور ایک پنچھتر رشہ بنائیگا۔ اسلئے گیہوں، جوں، چنا، گڑ، شکر، کھانڈ، ہلدی، سونا، چاندی میں تیزی بنیگا۔ (نوٹ۔ ۱۹ اگست کو بدھ کا گرو کے ساتھ میل بازاروں میں افواہ سے مندی ھی کرسکتا ہے۔ خاص روئی، اور چاندی میں اسلئے ہوشیار رہیں)

۲۵ راگست کو شکر کنیا راشی میں آکر بدھ اور گرو کے ساتھ ایک راشی اور ایک پنچھتر اترا پھا میں میل کریگا۔ یہ یوگ اچھی تیزی کا اشارہ ہے۔ چاندی، گیہوں، چنا، ہر طرح کے اناج، دال، گڑ، کھانڈ، میں تیزی کا رُخ رہیگا۔ شیر مارکیٹ، اور چاولوں میں خاص تیزی کا جھٹکا آسکتا ہے۔ جلد منافع لے لیں۔

۳۰ اگست کو سورج سورج پورپھا میں آکر راہو کے ساتھ ایک ہی پنچھتر میں میل کریگا۔ اسی دن بدھ وکری بھی ہوگا۔ زیرا، سونا، گڑ، کھانڈ، تل، تیل، گھی، گیہوں، جوار، چاول، انوی، کپڑا، روئی، سوت میں تیزی۔ جلد ہی منافع کاٹ لیں۔ تیزی قائم نہیں رہینگے۔ نوٹ۔ اگست ماہ میں شیئرز اور دھاتوں میں بھی تیزی غیر مقیم جھٹکے

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت مئی ۲۰۱۶ء

### سنگھ راشی (Leo)۔(م،می،مو۔ے۔ٹا۔ٹو۔ٹے،ٹی)

سال کے شروع سے ۱۱؍اگست تک سنگھ راشی میں برہسپت کی گردش رہنے سے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ بیوپار میں لابھ اور ترقی ہوگی۔ نئے کام کی تجویز بنے گی۔ لیکن ۲۹ جنوری سے سال کے آخر تک راہو کی گردش اور شنی کی ڈھیہ ہونے سے کچھ کاموں میں اڑچنیں۔ ۱۳؍اپریل سے ۱۳ مئی تک سورج اوچ (میکھ) میں گردش کرنے سے اس عرصہ میں بڑے عہدے کے لوگوں سے تعلق ہو اور ترقی کے موقع بنیں گے۔ گھر میں کوئی شبھ کام ہوگا۔ ۱۴ مئی سے ۱۴ جون کے درمیان سورج سنیچر کا سم سپتک یوگ ہونے سے گھریلو تناؤ رہیگا۔ ۱۶؍اگست سے ۱۶ ستمبر کے درمیان سورج سنگھ میں گردش کرنے سے عزت اور ترقی میں اضافہ۔ ۱۷؍اکتوبر سے ۱۶ نومبر تک سورج نیچ راشی تلا میں گردش اور یکم نومبر سے ۱۱ دسمبر تک منگل کی نظر ہونے سے گھریلو تناؤ رہیگا

### کنیا راشی (Virgo) (پا۔پو۔پی۔کھ۔ن۔ٹھ۔پے)

اس راشی کا مال بدھ پانچویں خانہ میں ۱۳ جنوری تک رہنے سے مستقبل کیلئے خاص سکیم بنے گی۔ ۱۸ مارچ سے ۲؍اپریل تک بدھ نیچ ہونے سے صحت خراب، دماغی تناؤ۔ ۲؍اپریل سے ۷ جون تک بدھ آٹھویں اور ۲۸؍اپریل سے ۲۲ مئی تک وکری رہنے سے صحت میں نقصان، کام بگڑنا، دھن کا نقصان۔ ۸ جون سے ۲۷ جون تک بدھ قسمت کے خانہ برکھ میں ہونے سے شبھ پھل ہونگے۔ ۱۱؍اگست سے اس راشی پر برہسپت کی گردش ہونے سے بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ دھارمک کاموں میں وقت گزریگا۔ کچھ رکاوٹوں کے بعد آمدنی میں بہتری ہوگی۔ ۱۶ ستمبر سے ۱۶؍اکتوبر تک سورج برہسپت کا یوگ ہونے سے اس عرصہ میں حالات میں تبدیلی۔ دھن لابھ اور ترقی ہوگا۔ ۱۹ دسمبر سے سال آخر تک بدھ دھن راشی میں وکری ہوکر گردش کرنے سے بنتے کام میں اڑچنیں پیدا ہوگی۔

**میکھ** اس راشی پر شنی کی ڈھیہ اور منگل کی آٹھویں نظر ہونے سے پریوار کی اور مالی الجھنیں بڑھیں گے۔ گھریلو جھگڑوں کی وجہ سے من دُکھ رہیگا۔ آرام کم اور بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ گاڑی وغیرہ چلاتے وقت چوٹ کا ڈر

**برکھ** کسی نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ کاروبار میں ترقی کے موقعہ حاصل ہو۔ مگر گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دماغی تناؤ اور پریشانیاں بڑھیں گے۔ شکر غروب کی وجہ سے آمدن کم اور اخراجات زیادہ ہونگے۔

**متھن** راشی کا مالک بدھ وکری ہوکر لابھ کے خانہ میں ہے۔ منگل کی نظر ہوگی۔ غصہ کی وجہ سے کوئی کام بگڑ سکتا ہے۔ گھریلو الجھنوں سے تناؤ۔ آمدن کم خرچ زیادہ ہوگا۔ صحت بھی ناساز گار رہیگا۔

**کرک** دوسرے (دھن) خانہ میں برہسپت راہو یوگ ہونے سے گھریلو الجھن، تناؤ رہیگا۔ کسی نزدیکی شخص سے دھوکہ ملنے کے یوگ ہیں۔ دوسرے حصہ میں دھن لابھ اور ترقی کے چانس ہیں۔

**سنگھ** راشی کا مالک سورج اوچ راشی پر ہوگا۔ بگڑے کام بنیں گے۔ دھن لابھ اور ترقی کے موقعہ حاصل ہو۔ عورت کے ساتھ تعلقات ہوں گھر میں کوئی مبارک کام ہو۔ سواری پر خرچ زیادہ ہونگے۔

**کنیا** راشی کا مالک بدھ آٹھویں ہونے سے کارعبا مین جدوجہد والے حالت کا سامنا۔ نزدیکی دوست سے من متاؤ مالی الجھنوں کے وجہ سے تشویش رہیگی۔ غصہ کی وجہ سے بنتے کاموں میں رکاوٹ۔ چوتھے خانہ میں برہسپت کی نظر سے گھریلو سکھ ملے۔

**تلا** اڑچنوں کے باوجود گذارے لائق دھن لابھ کے ذرائع بنیں گے۔ صحت، کچھ نرم رہے۔ تاریخ ۱۹ سے شکر کی نظر پڑنے سے اچانک دھن کا فائدہ۔ عورت کا سکھ ملیگا۔ غیر ملکی سفر کا منصوبہ بن سکتا ہے۔

**برشچک** راشی کا مالک منگل اور سنیچر دونوں وکری حالت میں ہونے سے فضول کی بھاگ دوڑ کے باوجود گذارے لائق آمدنی حاصل ہوگی۔ من پریشان رہیگا۔ اپنے بھی بیگانے جیسا برتاؤ کریں گے۔ خرچ زیادہ ہو۔

**دھن** راشی کا مالک برہسپت کی نظر ہونے سے کاروبار میں ترقی او فائدہ کے چانس بنیں گے۔ کسی نئے کام کا منصوبہ بنیگا۔ علم میں کامیابی۔ اولاد اور عورت کی طرف سے خوش۔ حادثہ کا ڈر ہے۔

**مکر** تاریخ ۱۳ تک سورج اُچ ہوکر گردش کرنے سے دھن لابھ و ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔ ۱۴ سے سورج شنی کے درمیان سمپتک یوگ ہونے سے دماغی تناؤ، بنتے کام میں اڑچنیں۔ خرچ زیادہ ہونگے۔

**کنبھ** برہسپت کی شبھ نظر ہونے سے کاروباری کاموں میں کامیابی ملے گی۔ نئے پلان بنیں گے۔ محنت کرنے سے کام پورا ہوگا۔ مہینے کے آکر میں جسمانی تکلیف کا ڈر رہیگا۔

**مین** راشی کا مالک برہسپت راہو کے ساتھ اور قسمت کے خانہ میں منگل کا یوگ۔ گرہ چال کے مطابق ماہ کے شروع میں تناؤ رہیگا۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہو۔ ماہ کے دوئم حصہ میں اچانک دھن لابھ ہو

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت جون ۲۰۱۶ء

**میکھ** ماہ کے شروع میں بنتے کاموں میں اڑچنیں۔ تاریخ ۱۷ سے اس راش پر منگل کی نظر پڑے گی۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ بہت جدوجہد کے بعد ہی گذارے لائق آمدن کے ذریعہ بنیں گے۔

**برکھ** تاریخ ۱۲ ات سورج شکر یوگ اور ۱۳ سے شکر دوسرے خانہ میں گردش کرنے سے کاروبار کی حالت اچھی رہے۔ بگڑے کام بھی سر انجام دیں گے۔ کسی عزیز سے ملاقات۔ خوشخبری ملیگا۔ آمدنی میں اضافہ، سفر پیش آئیگا

**متھن** بھاری جدوجہد کے بعد کامیابی کے آثار بنیں گے۔ غیر ضروری دھن خرچ ہوگا۔ شرکت کے کاموں میں نقصان کسی اپنے آدمی سے تعاون سے زمین کا جھگڑا اسلجھے گا۔

**کرک** شکر شبھ حالات میں ہونے سے کاروبار کی نظر میں اس ماہ کا اثر اچھا رہیگا۔ رُوکاوٹوں کے باوجود لابھ و ترقی حاصل ہو۔ اس راشی کے طالبان کو امتحان میں اچھی کامیابی کیلئے محنت کے ساتھ پوجا پاٹھ کریں

**سنگھ** ماہ کے نصف میں گذارے لائق دھن حاصل ہوگا۔ جوش میں اضافہ اور صنعت میں جزوی کامیابی حاصل ہوگی۔ شنی کی ڈھیہ کی وجہ سے بلاوجہ غصہ اور ذہنی الجھنیں رہیں گے۔

**کنیا** بدھ قسمت کے خانہ میں ہونے سے اس ماہ جوش اور خود اعتمادی سے کام کرنے پر فائدہ ہوگا۔ نوکری میں ترقی کے موقع حاصل ہونگے۔ لیکن نئے منصوبہ کو عملی شکل دینے میں فائدہ نہ ہوگا۔

**تلا** شکر غروب رہنے سے اور گرہ چال کے مطابق کاروبار میں جدوجہد والی حالت کا سامنا۔ کسی نزدیکی دوست سے من متاؤ پیدا ہوگا۔ مالی الجھنوں کی وجہ سے تشویش رہے گی۔ غصہ کی وجہ سے بنتے کام میں رکاوٹیں ہو

**برشچک** شنی کی ساڑھ ستی ہونے سے کاربار کی حالت کچھ نرم رہے۔ عزت میں خطرہ اولاد کی طرف سے کچھ فکر دشمنوں کی طرف سے طبیعت متفکر۔ عزیزوں کی طرف سے کچھ بگاڑ۔ امید میں مایوس رہے

**دھن** اچانک دھن لابھ ہوگا۔ لیکن تفریح اور عیاشی کے کاموں پر خرچ زیادہ رہیگا۔ پریوار میں بھائی بندھو کا تعاون کم ملیگا۔ سماج میں عزت بڑھے گی۔ لیکن فضول کے تناؤ سے صحت میں گڑ اور پریشانی ہو۔

**مکر** اس ماہ میں کاروبار و نوکری میں ترقی کے ذرائع بڑھیں گے۔ رُکا ہوا دھن حاصل ہوگا۔ والدین سے مالی فائدہ ہوگا۔ عیاشی پر زیادہ خرچ ہوگا۔ تاریخ ۱۷ سے منگل کی نظر ہونے سے غیر ملک سے خوشخبری ملے۔

**کنبھ** حالات میں کچھ سدھار کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ دھن لابھ کے موقع حاصل ہونگے۔ اونچے عہدے والوں سے میل جول۔ سواری وغیرہ کے کاموں میں خرچ زیادہ ہوگا۔ ماہ کے آخر میں مالی پریشانی بڑھیں گے۔

**مین** راشی کا مالک برہسپت راہو کے ساتھ چھٹے خانہ میں ہونے سے جسمانی تکلیف سر درد آنکھوں کی بیماری کا ڈر۔ احتیاط برتیں۔ عورتوں کو پریوار میں فضول کی الجھنیں۔ نوکری میں ترقی۔ دشمنوں سے احتیاط برتیں۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت جولائی ۲۰۱۶ء

**تلا راشی (Libra)۔(ر، ری، رو، رے، تا، تی، تو، تے)**
تلا راشی پر شنی کی ساڑھ ستی کا اثر سال بھر رہیگا۔ جس سے گھریلو تناؤ اور کاروبار میں پریشانی سال شروع سے ۲۰ فروری تک اس راشی پر منگل کی گردش سے بھی کاروبار میں کشمکش۔ محنت کرنے سے گزارے لائق آمدنی۔ ۷ ؍مارچ سے راشی کا مالک شکر پانچویں خانہ میں ہونے سے تعلیم میں کامیابی، ترقی کے موقعہ ملیں۔ لیکن کیتو ساتھ ہونیسے ہر کام میں بھاگ دوڑ کے بعد کامیابی۔ یکم اپریل سے شکر مین راشی میں اُوچ کا ہونے سے زمین، سواری کا سکھ ملے۔ لیکن ۱۳ اپریل سے ۱۳ مئی تک سورج کی ساتویں نیچ نظر سے گھریلو الجھنیں تناؤ ہو۔ ۲۸ اپریل سے ۹ جولائی تک شکر غروب رہیگا۔ شبھ پھل میں کمی۔ ۲۵ ؍اگست سے ۱۸ ستمبر تک شکر برہسپت یوگ کنیا راشی میں ہونے سے فضول کی دوڑ دھوپ۔ غصہ اور تناؤ بڑھیگا۔

**برشچک راشی (Scorpio) (تو۔ن۔نی۔نو۔نے۔یایو)**
شنی کی گردش اور ساڑھ ستی کا اثر پورا سال رہیگا۔ راشی کا مالک منگل سال کے شروع سے ۱۹ فروری تک بارہوں خانہ میں ہونے سے خرچ زیادہ، فضول کی دوڑ دھوپ، تناؤ ہوگا۔ ۲۰ فروری سے ۱۷ جون تک منگل اسی راشی میں سنیچر کے ساتھ گردش کرنے سے عزت وقار میں اضافہ، دھن لابھ۔ غصہ و تناؤ سے چوٹ کا ڈر۔ ۱۷ اپریل سے ۲۹ جون تک منگل وکری ہونے اور ۱۷ جون سے دوبارہ بارہویں گردش کرنے سے اخراجات میں اضافہ، بنتے کام میں اڑچنیں، دماغی تناؤ۔ ۱۲ جولائی سے ۱۷ ستمبر تک منگل گردش کرنے سے حالت بہتر۔ یکم نومبر سے ۱۱ دسمبر تک منگل اوچ (مکر) میں ہونے سے دھن لابھ و ترقی کے موقعہ حاصل ہوگا۔

**میکھ**
ماہ کے پہلے حصہ میں کسی مبارک کام پر اخراجات ہونے کے امکان ہیں۔ غیر ملک میں سفر کرنے کا منصوبہ بنے گا۔ فضول خرچی ہوگی۔ تاریخ ۱۲ سے منگل کی گردش کی وجہ سے کسی سے دھوکہ ملیں۔ دوڑ دھوپ زیادہ رہیگا۔

**برکھ**
تاریخ ۹ سے شکر طلوع ہونے سے ماہ کے پہلے حصہ میں اچھا اثر رہیگا۔ کسی دوست کی مدد سے کوئی رُکا ہوا کام بنے گا۔ پریوار کے سکھ میں اضافہ ہوگا۔ دوئم حصہ میں بہت محنت کرنے پر بھی معقول آمدنی نہیں ہو۔

**متھن**
تاریخ ۱۰ تک کاروباری فائدے میں اضافہ ہوگا۔ نئے پلانوں میں دلچپسی بڑھے گی۔ دھارمک میدانوں میں سیوا کی دلچپسی بڑھے گی۔ پتنی اور اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہو۔ مہینے کے آخر میں صحت میں خرابی گھریلو تناؤ ہو

**کرک**
گھریلو اور کاروباری الجھنوں کی وجہ سے من پریشان رہیگا۔ تاریخ ۱۱ سے ۲۶ جولائی کے درمیان بدھ کی گردش ہونے سے صحت میں خرابی ہوگ۔ حادثہ وغیرہ کے تئیں خاص احتیاط رکھیں۔ ماں باپ کی مدد سے نیک کام میں فائدہ ہوگا

**سنگھ**
لگن میں برہسپت راہو پر شنی کی نظر ہونے سے بنتے کام میں اڑچنیں پیدا ہو۔ سفر میں وقت گزریگا۔ فضول کی پریشانیاں ہوگی۔ دوستوں یا رشتہ داروں کو جھگڑے کا ڈر۔ محنت اور جد وجہد کا سامنا کرنا پڑیگا۔

**کنیا**
ماہ کے شروع میں راشی کے مالک بدھ دسویں ہونے سے کاروباری فائدے میں اضافہ نئے پلانوں میں دلچپسی بڑھے گی۔ مذہبی کاموں سے لگاؤ۔ بیوی اور اولاد کی طرف سے خوشی ملے۔ ماہ کے آخر میں گھریلو پریشانی ہوگی۔

**تلا**
سنیچر کی ساڑھ ستی کی وجہ سے کوششوں کے بعد کاروبار میں تھوڑا منافعہ ہوگا۔ نصف حصہ میں سواری وغیرہ پر مالی خرچ زیادہ ہونگے۔ دوئم حصہ میں ترقی ہوگی۔ گھر میں کوئی مبارک کام ہوگا۔

**برشچک**
آمدن کے حالات درمیانہ رہیگا۔ تاریخ ۱۲ تک راشی کے مالک منگل بارہویں ہونے سے دماغی تناؤ غصہ رہیگا۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہو۔ طالب علم کو بھی اڑچنیں رہیں گے۔ شنی کی ساڑھ ستی۔

**دھن**
سورج، بدھ گرہوں کی نظر کی وجہ سے مشکل حالات کے باوجود گزارے لائق آمدن کے ذرائع بنتے رہیں گے۔ کسی نئے کام کو منصوبہ بنیگا۔ کسی نزدیکی رشتہ دار کے ساتھ تکرار ہوگی۔ شنی کی ساڑھ ستی کا اثر صحت پر پڑیگا۔

**مکر**
تاریخ ۷ سے شکر کی اور پھر سورج کی نظر ہونے سے فضول کے بحث ومباحثہ سے ذہنی تناؤ اور نقصان ہوگا۔ دوسروں کو الزام دینا ٹھیک نہیں ہوگا۔ بھاری محنت کرنے پر بھی مناسب فائدہ نہیں ہوگا۔ عورت و اولاد کی طرف سے تشویش رہے

**کنبھ**
بہت زیادہ محنت کے بعد دھن لابھ اور سکھ کے زرائع میں اضافہ ہوگا۔ فضول کی بھاگ دوڑ اور دھارمک کاموں پر خرچ۔ کئی نئے کام کو عملی شکل دینے میں شکلات آئیں گے۔

**مین**
ماہ کے شروع میں جدوجہد والے حالات کے باوجود گذارے لائق رقم ملے۔ زیادہ مصروفیات کی وجہ سے اہم کام ملتوی ہونگے۔ تاریخ ۱۶ کے بعد قسمت خانہ میں منگل شنی کا یوگ ہونے سے امید کے مطابق مالی فائدہ۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت اگست ۲۰۱۶ء

**میکھ**
خاص جدوجہد کے بعد کامیابی کے آثار بنیں گے۔ غیر ضروری دھن خرچ ہوگا۔ شرکت کے کاموں میں نقصان۔ کسی اپنے آدمی کے مشورے سے زمین کا جھگڑا سلجھے گا۔ خرچ زیادہ بڑھیں گے۔

**برکھ**
مالی الجھنوں اور تناؤ کی وجہ سے فکر مندی اور پریشانی زیادہ۔ صحت خراب اور بنتے کاموں میں اڑچنیں۔ دوئم حصہ میں شکر نیچ ہونے سے صحت خراب اور گھریلو الجھنیں برھیں گے۔

**متھن**
راشی کے مالک بدھ راہو کے ساتھ ہونے سے ماہ کے شروع میں صحت کچھ ڈھیلی۔ غصہ اور اشتعال میں کام بگڑنے کا امکان۔ مہینہ کے آخر میں بدھ کی نظر سے پڑنے سے فائدہ اور ترقی کے راہ ہموار ہونگے

**کرک**
سورج کی گردش اس راشی پر ہونے سے ماہ کے شروع میں بنتے کاموں میں اڑچنیں۔ تاریخ ۱۵ سے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ بہت جدوجہد کے بعد ہی گذارے لائق آمدن کے ذریعہ بنیں گے۔ بڑی شخصیت سے ملاقات ہوگی

**سنگھ**
رکاوٹوں کے باوجود مصروفیات میں اضافہ اور آمدن کے ذریعات بڑھیں گے۔ کاروباری مصروفیات بھی بڑھیں گے۔ والدین سے مدد ملنے کے امکان ہیں۔ مذہبی کاموں کی جانب رجحان بڑھیگا۔ خرچ زیادہ ہو۔

**کنیا**
اس ماہ گرہ کی حالت اچھی رہیگی۔ بگڑے کاموں میں سدھار۔ منافع اور ترقی کی راہ ہموار۔ کسی پر غصہ نہ کریں ورنہ فائدے کے راستوں میں رُکاوٹ پڑنے کے امکان۔ تاریخ ۲۵ سے شکر گردش کرنے سے گھریلو پریشانی ہو۔

**تلا**
شکر لابھ خانہ میں راہو کے ساتھ ہونے سے کسی دوست کی مدد سے نوکری اور کاروبار میں رُکا ہوا کام بنے گا۔ فائدے کے مواقع بھی حاصل ہوں گے۔ لیکن آپ پوری طرح فائدہ نہیں اٹھا سکیں گے۔

**برشچک**
اگر چہ کچھ بگڑے کام بننے کے آثار بنیں گے۔ اور کاروبار میں ترقی کے چانس بھی ہیں۔ لیکن اس راشی پر شنی کے ساڑھ ستی کے اثرات ہونے کی وجہ سے بنتے کاموں میں اڑچنیں۔ صحت میں خرابی کا ڈر

**دھن**
سنیچر کی ساڑھ ستی کی وجہ سے بہت مشکل حالات کا سامنا رہیگا۔ بہت محنت کرنے پر بھی گذارے لائق دھن لابھ ہوگا۔ کسی نزدیکی دوست سے نا اتفاقی پیدا ہوگی۔ شری درگا سپتش کا پاٹھ کرنا شبھ ہو

**مکر**
بڑی جدوجہد کے بعد کامیابی کے آثار بنیں گے۔ غیر ضروری کاموں میں دھن خرچ ہوگا۔ شرکت کے کاموں میں نقصان ہو۔ کسی اپنے آدمی کے تعاون سے زمین کا جھگڑا سلجھے گا۔

**کنبھ**
دھن کے خانہ پر برہسپ کی نظر ہونے سے کاروباری فائدے میں اضافہ نئے پلانوں میں دلچپسی بڑھے گی۔ مذہبی کاموں میں خدمت کریں گے۔ مہینے کے آخر میں گھریلو پریشانی بڑھے گی۔ خرچ زیادہ ہو۔

**مین**
تاریخ ۱۱ سے برہسپت کی اپنی نظر اس راشی پر ہونے سے اس ماہ میں دھرم کرم کے کام ہونگے۔ آکسیہ میں اضافہ اور صنعت میں جزوی کامیابی۔ بعد ششماہی میں بنتے کام میں رکاوٹیں۔ فضول خرچی بڑھیگی

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت ستمبر ۲۰۱۶ء



## دھن راشی (Sagittarius)۔ یہ، یو، بھا، بھی، بھو، دھی، پھ، بھی

شنی کی ساڑھ ستی کا اثر سارا سال ہونے پر بھی رشی کا مالک برہسپت بھاگیہ کے خانہ میں سال کے شروع سے ۱۱راگست تک رہیگا۔ برہسپت کی اس راشی اور پانچویں خانہ پر اس عرصہ تک شبھ نظر رہیگی۔ نوکری میں ترقی آمدنی میں اضافہ۔ تاریخ ۸ جنوری سے ۹ مئی تک برہسپت وکری ہوگا۔ لیکن ۲۹ جنوری سے راہو سنگھ راشی میں گردش کرنے سے پورا لابھ نہیں ہوگا۔ ۱۱راگست سے سال کے آخر تک برہسپت دسویں خانہ میں دشمن راشی میں گردش کرنے سے بیوپار میں دوڑ دھوپ زیادہ آمدنی کم۔ دشمن نقصان پہنچائیں گے۔ راشی کا مالک برہسپت ۹ ستمبر ۶راکتوبر تک غروب رہنے سے کام میں اڑچنیں اور کشمکش ہوگی۔ غصہ سے بچیں۔



## مکر راشی (Capricorn) بھو، ج، جی، کھی، کھو، کھے، گ، گی

مکر پر سارا سال راشی کا مالک سینچر کی اپنی نظر رہے گی۔ منگل کی اوچ نظر ہوگی۔ جس کے زیر اثر کشمکش حالات ہونگے۔ محنت کرنے پر بھی پورا لابھ نہیں ہوگا۔ عزت وقار میں اضافہ۔ ۱۴ جنوری سے ۱۲ فروری تک سورج کی گردش اس راشی پر ہونے سے غصہ اور تناؤ زیادہ۔ آمدن کم خرچ زیادہ۔ ۱۴ مئی سے ۱۴ جون تک سورج پانچویں ہونے سے تناؤ اور ٹکراؤ کا ماحول ہوگا۔ فضول کی بھاگ دوڑ۔ ۱۱راگست سے سال کے آخر تک برہسپت کی نیچ پانچویں نظر ہوگی۔ جس سے سال کے دوسرے نصف حصہ زیادہ کشمکش اور مشکل ہونگے۔ انومبر سے ۱۱ دسمبر منگل کی اوچ نظر ہونے سے عزت وقار، دھن لابھ اور ترقی میں اضافہ، زمین سواری کا سکھ ملیگا۔

**میکھ** خاص محنت اور بھاگ دوڑ کے بعد کامیابی متوقع۔ اولاد سے متعلقہ تکلیف اور تشویش بڑھے گی۔ ماہ کے آخر میں منگل بھاگیہ خانہ میں ہونے سے گھر میں خوشی کا ماحول بنا رہیگا۔ سواری وغیرہ کا سکھ ملیگا۔

**برکھ** ماہ کے شروع میں شکر برہسپت کنیا راشی پر گردش ہونے سے بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہونگی۔ کاروبار کی حالت مدھم رہیگی۔ دوئم حصہ میں نزدیکی لوگوں کے ساتھ ٹکراؤ ہونگے۔ آمدن کم خرچ زیادہ ہونگے۔

**متھن** کاروبار میں بہت مشکل حالات کے باوجود گذارے لائق آمدنی کے ذرائع بنتے رہیں گے۔ منگل کی نظر ہونے کی وجہ سے حادثہ میں چوٹ وغیرہ لگنے کا ڈر ہے احتیاط برتیں۔

**کرک** پہلا ہفتہ کوئی پیغام من کو تناؤ سے بھر دیگا۔ لیکن عام دنوں سے کہیں زیادہ یہ وقت آپ کے لئے موافق ہوگا۔ لہٰذا اچھے اور رُکے ہوئے کام کو انجام دینے کے لئے پوری کوشش کرنی چاہیئے۔

**سنگھ** ادھورے کام کسی دوست کی مدد سے مکمل ہونگے۔ لگن میں سورج راہو پر شنی کی نظر ہونے سے جلد بازی اور لاپرواہی سے کام بگڑ سکتا ہے۔ عزیز و بھائی سے من مٹاؤ، غلط فہمی پیدا ہو۔ قابل عمل وضبط سے فائدہ ہوگا۔

**کنیا** سورج راہو بارہویں گردش ہونے سے فضول کے سفر میں پریشانی اور خرچ زیادہ ہوگا۔ بھاگ دوڑ کے بعد گذارے لائق دھن ملنے میں دیری ہوگی۔ بنتے کام میں رکاوٹیں پیدا ہونگے۔

**تلا** شنی ساڑھ ستی کی وجہ سے عام طبقے کو مشکل حالات کا سامنا بہت کوشش کرنے پر گذارے لائق دھن ملے گا۔ کچھ جھگڑے اور ذہنی تناؤ کی وجہ سے من دکھی۔ خرچوں میں تیزی رہے گی۔

**برشچک** بگڑے کام بننے کے آثار ہیں۔ کاروبار میں ترقی کے چانس بھی ہیں۔ لیکن اس راشی پر شنی کے ساڑھ ستی کے اثرات ہونے کی وجہ سے بنتے کاموں میں اڑچنیں فضول خرچی بڑھے گی۔

**دھن** معمولی دھن لابھ ہوگا۔ لین دین کرتے وقت احتیاط برتیں۔ خرچ بڑھ چڑھ کر ہوگا۔ کسی نئے کام کا پلان بھی بنیگا۔ رُکاوٹوں کے باوجود مالی فائدہ اور نوکری میں ترقی کے امکانات۔ پوشیدہ وجہ سے دھن کا نقصان۔

**مکر** گرہ چال کے مطابق اس سال ملے جلے اثرات ہونگے۔ صحت سے آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ اونچی حیثیت کے لوگوں کے ساتھ تعلقات بنیں گے۔ آرام اور سکھ کے ذریعات۔ خرچ زیادہ

**کنبھ** گرہ چال کے مطابق ماہ کے شروع میں ہی تناؤ اور جدوجہد زیادہ رہیگا۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہونگی۔ ماہ کے دوئم حصہ میں اچانک دھن لابھ اور ترقی۔ مان وعزت میں اضافہ ہوگا۔

**مین** جدوجہد کے بعد ہی گذارے لائق ذریعہ بنیں گے۔ زیادہ تر وقت دل بہلاؤ کام میں بیتے گا۔ کسی عزیز دوست کے ساتھ تعلقات بڑھیں گے۔ غیر ملکوں میں سفر کرنے کا موقعہ ملے گا۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت اکتوبر ۲۰۱۶ء

**میکھ** راشی کا مالک منگل قسمت خانہ میں ہونے سے کاروبار میں فائدہ مرتبہ میں ترقی اولاد کی طرف سے خوشی ملے۔ مقدمے میں جیت، بگڑا ہوا کام بنیگا۔ آمدن کم خرچ زیادہ۔ آخر میں خوشخبری ملے گا۔

**برکھ** بھاری جدوجہد کے بعد کامیابی کے آثار بنیں گے۔ غیر ضروری دھن خرچ ہوگا۔ شرکت کے کاموں میں نقصان ہوگا۔ کسی اپنے آدمی کے تعاون سے زمین کا جھگڑا اسلجھے گا۔

**متھن** جوش میں اضافہ اور صنعت میں کامیابی۔ جدوجہد کے بعد گذارے لائق دھن ملیگا۔ تاریخ ۲۱ سے بدھ تلا راشی میں سورج کے ساتھ ہونے سے فضول بھاگ دوڑ، فضول خرچی۔ دشمن نقصان پہنچائیں گے۔

**کرک** کاروبار کی حالت نارمل رہے گی۔ آمدن کم خرچ زیادہ رہیگا۔ عورت و اولاد کی طرف سے پریشانی۔ ششماہی میں رقم کا نقصان۔ کسی اعلیٰ افسر سے مخالفت پیدا ہوگی۔ پریوار میں تناؤ الجھنیں رہیں گی۔

**سنگھ** رُکاوٹوں کے باوجود کاموں میں کامیابی ملے گی۔ غصہ زیادہ رہیگا۔ کسی سے ناحق تکرار بھی ہوسکتی ہے۔ ماہ کے آخر میں کسی بدمعاش سے پریشانی ہو سکتی ہے۔ کسی حادثہ کا اندیشہ ہے۔

**کنیا** ماہ کے شروع میں زمین اور گاڑی خریدنے کا پلان بنے گا۔ ازدواجی بہتر ہونگے۔ تعاون اس سکھ ملیگا۔ دیر سے چل رہا کوئی مسئلہ حل ہو جائے گا۔ غیر ملکی سفر کرنے کے آثار ہیں۔

**تلا** راشی کا مالک شکر اس راشی پر گردش کرنے سے کسی نئے کام کا پلان بنے گا۔ کاروبار میں ترقی او دھن لابھ۔ شنی ساڑھ ستی کی وجہ سے ذہنی تناؤ اور تشویش۔ کسی خاص دوست کی تعاون سے رکا ہوا کام بنیگا۔

**برشچک** بڑے کشمکش والے حالات میں بھی گذارے لائق دھن لابھ ہوگا۔ فضول کا غصہ، تناؤ زیادہ رہیگا۔ نئے پلانوں کا ذکر دلچسپی پیدا کریگا۔ کسی خاص چیز کے ختم یا گم ہونے کا دُکھ ہوگا۔

**دھن** لگن میں منگل کی گردش ہونے سے اور سینچر کی ساڑھ ستی کی وجہ سے بہت مشکل حالات کا سامنا رہیگا۔ بہت محنت کرنے پر بھی گذارے یوگ دھن لابھ ہوگا۔ دست نااتفاقی پیدا ہوگی۔ بھاگ دوڑ و خرچ زیادہ ہو

**مکر** ماہ کے شروع میں کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ اچانک مالی فائدہ کے موقع حاصل ہوں۔ ترقی اور عزت میں اضافہ ہوگا۔ بیوی اور کنبہ کے متعلقہ خوش خبری ملے گی۔ سواری کا سکھ ملے گا۔

**کنبھ** حالات میں کچھ سدھار کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ دھن لابھ کے موقعہ حاصل ہونگے۔ اونچے عہدہ والے لوگوں کے ساتھ میل جول۔ سواری کے کاموں میں خرچ زیادہ۔ ماہ کے آخر میں مالی پریشانی ہوگی

**مین** بے حد مشکلات کے باوجود گذارے لائق دھن ملنے کے ذرائع بنیں گے۔ کسی بے اہم کام کے پورا ہونے کے یوگ ہیں۔ سفر کے موقعہ ملیں گے۔ سواری، عیاشی پر خرچ زیادہ ہوگا۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت نومبر ۲۰۱۶ء

**کنبھ راشی (Aquarius) گو، گے، گ۔ س۔ سی، سو، سے، د**

سال کے شروع سے ۱۱راگست تک برہسپت کی شبھ نظر ہونے سے آمدنی میں اضافہ مشہور لوگوں سے میل جول۔ سواری کا سُکھ۔ پورا سال راشی کا مالک سنیچر دسویں خانہ میں دشمن راشی میں گردش کرنے سے اخراجات زیادہ کسی عزیز سے من مٹاؤ۔ ۳۰ جنوری سے سال کے آخر تک اس راشی پر کیتو کی بھی گردش ہونے سے دماغی تناؤ، آمدن میں کمی صحت خراب۔ ۲۰ فروری سے ۱۷جون دوبارہ ۱۲ جولائی سے ۱۷ستمبر تک دسویں خانہ میں منگل شنی یوگ ہونے سے دماوغی تناؤ، الجھنیں۔ ۱۱راگست سے سال کے آخر تک برہسپت کے دوسرے خانہ پر نظر سے گذارے لائق آمدنی۔ پریوار میں مبارک کام۔ آخر میں کاروباری الجھن، تناؤ ہو۔

**مین راشی (Pisces) (دی، دو، تھ، دے، دو، چا، چ)**

سال کے شروع سے ۲۹ جنوری تک مین راشی پر کیتو کی گردش اور ۸رجنوری سے ۸مئی تک راشی کے مالک برہسپت چھٹے خانہ میں وکری حالت میں گردش کرنے سے کشمکش والے حالات۔ ۳۰ جنوری سے ۱۰راگست تک راشی کا مالک برہسپت کے ساتھ راہو کا یوگ ہونے سے گھریلو، کاروباری الجھنوں سے دماغی پریشانی۔ ۱راپریل سے ۲۴اپریل کے درمین شکر اس راشی پر اوچ حالت میں گردش سے رکاوٹ کے باوجود آمدنی کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔ ۱۱راگست سے برہسپت کنیا راشی میں آکر اس راشی پر اپنی نظر کریگا۔ مذہبی کاموں میں دلچسپی۔ ۱۸ ستمبر سے ۳۱ اکتوبر تک قسمت خانہ کے مالک منگل کی نظر ہونے سے بگڑے کام میں کامیابی۔

**میکھ:** کسی نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ کاروبار میں ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔ مگر شنی کی ڈھیہ کے اثر سے گھریلو الجھنوں کی وجہ سے تناؤ اور پریشانی بڑھیں گے۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔

**برکھ:** گھر پریوار میں خوشگوار ماحول ہوتے ہوئے بھی پوشیدہ فکر رہیگی۔ تاریخ ۸ سے شکر کی وجہ سے فضول کے جھگڑے اور تکرار سے احتیاط برتیں۔ مہینے کے آخر میں صحت خراب ہونے کا ڈر ہے۔

**متھن:** کاروبار کی حالت نارمل۔ تاریخ ۸ سے بدھ چھٹے خانہ میں ہونے سے آمدن کم خرچ زیادہ۔ عورت و اولاد کی طرف سے پریشانی۔ ششمائی میں مالی نقصان۔ کسی اعلیٰ افسر سے مخالفت اور تناؤ ہو

**کرک:** خاص جدوجہد کے بعد کامیابیکے آثار ہیں۔ غیر ضروری دھن خرچ شرکت کے کاموں میں نقصان۔ کسی اپنے آدمی کے صلاح سے زمین کا جھگڑا سلجھے گا۔ خرچ زیادہ بڑھیں گے۔

**سنگھ:** صحت کچھ نرم رہے گی۔ فطرت میں تیزی۔ فضول کا بھاگ دوڑ زیادہ۔ مشکلات کے باوجود گذارے لائق دھن۔ کسی نے کام کا پلان۔ ۱۷ تاریخ سے سورج چوتھے خانہ میں آنے سے حالات میں سدھار ہوگا۔

**کنیا:** برہسپت کی گردش ہونے سے کاروباری فائدے میں اضافہ۔ نئے پلانوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ دھارمک کاموں میں سیوا کی دلچسپی۔ کنبہ میں خوشی ملے۔ مہینے آخر میں گھریلو الجھن، تناؤ ہو

**تلا:** شنی کی ساڑھ ستی ہونے سے کاروبار کی حالت کچھ نرم رہے۔ عزت میں خطرہ۔ اولاد کی طرف سے کچھ فکر۔ دشمنوں کی طرف سے طبیعت متفکر۔ عزیزوں کی طرف سے کچھ بگاڑ ہو۔ امیدوں میں مایوس ملے

**برشچک:** شکر شنی کی اس راشی پر گردش ہونے سے کاروبار مدھم رہیگا۔ رکاوٹوں کے بعد مالی فائدہ۔ کسی بڑے آدمی کے ملاقات سے کوئی مشکل کام حل ہونگے۔ مذہبی کاموں دلچسپی۔ کنبہ میں خوشی کا ماحول ہو

**دھن:** شنی ساڑھ ستی کی وجہ سے عام طبقے کو مشکلات کا سامنا۔ بہت کوشش پر گذارے لائق دھن۔ تاریخ ۷ سے اس راش پر شکر کی گردش ہونے سے عیش آرام اور فضول خرچی ہوگی۔

**مکر:** اس راشی پر منگل اُوچ کو ہونے سے گذارلے لائق آمدن کے ذرائع بنیں گے۔ پریوار میں کوئی خوشی ملے۔ مستقبل کے پلان کی طرف وقت گذریگا۔ عزت میں اضافہ اونچے طبقہ سے تعقات بنیگا۔

**کنبھ:** جدوجہد کے حالات۔ ۱۶ تاریخ سے سورج شنی یوگ دسویں ہونے سے فضول کی بھاگ دوڑ زیادہ۔ گھریلو الجھنیں۔ والدین کے تعاون سے حالات بدلیں گے۔ سفر پر خرچ۔ عورتوں کو گھریلو فکر ہو

**مین:** ماہ کے شروع سے اس راشی پر برہسپت کی نظر رہے گی۔ کاروباری کاموں میں کامیابی۔ نئے پلان بنیں گے۔ محنت کرنے سے کام پورا ہوگا۔ مہینے کے آخر میں تناؤ رہیگا۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش بابت دسمبر ۲۰۱۶ء

**میکھ:** تاریخ ۱۰ تک منگل اوچ ہونے سے ماہ کے شروع میں کچھ کام مصروفیات اور جوش میں اضافہ۔ فائدہ کے موقع حاصل ہونگے۔ نئے کام کے منصوبے بنیں۔ عورت اور کنبہ سے خوشی ملے۔ سفر میں پریشانی

**برکھ:** راشی کا مالک شکر قسمت خانہ میں ہونے سے اس ماہ میں کوشش کرنے پر اہم کاموں میں کامیابی۔ خاندانی الجھنوں کا حل نکلنے کے آثار۔ شرکت کے کاموں میں نقصان ہوگا۔ غصہ سے بچیں۔ صحت کا دھیان رکھیں۔

**متھن:** اس راشی پر بدھ کی اپنی نظر ہونے سے کاروباری کاموں میں کامیابی ملے۔ نئے پلان بنیں گے۔ محنت کرنے سے کام پورا ہوگا۔ مہینے کے آخر میں تناؤ اور بے چینی۔ جسمانی تکلیف کا ڈر رہیگا۔

**کرک:** کاروبار کی حالت نارمل رہیے گی۔ آمدن کم خرچ زیادہ رہیگا۔ عورت و اولاد کی طرف سے پریشانی۔ ششمائی میں رقم کا نقصان، کسی اعلیٰ افسر سے مخالفت پیدا ہوگی۔ پریوار میں تناؤ اور الجھنیں رہیں گے۔

**سنگھ:** شنی کی ڈھیہ کی وجہ سے شروع مہینے میں پریوار کی پریشانی اور جھگڑے کا یوگ۔ وقت فضول کے کاموں میں نہ گنوائیں۔ لین کرتے وقت جلد بازی نہ کریں۔ گذاری لائق دھن ملنے کے ذرائع بنیں گے۔

**کنیا:** برہسپت لگن میں اور بدھ چوتھے ہونے سے مالی حالات میں کچھ سدھار ہوگا۔ آمدن میں اضافہ کے ساتھ ساتھ خرچ بھی زیادہ۔ گھریلو الجھنوں کی وجہ سے من پریشان۔ نیک کاموں میں جوش پیدا ہوگا۔

**تلا:** اس راش پر شنی کی ساڑھ ستی ہے۔ بھاری جدوجہد کے بعد کامیابی کے آثار۔ غیر ضروری دھن خرچ ہوگا۔ شرکت کے کاموں میں نقصان۔ کسی اپنے آدمی کا تعاون سے زمین کا جھگڑا سلجھے گا۔

**برشچک:** شنی کی ساڑھ ستی ہونے کی وجہ سے مہینے کے شروع میں کاروبار او گھریلو الجھنیں زیادہ رہیں گے۔ پریوار کے مسائل کی وجہ سے دل میں بے چینی۔ بنتے کاموں میں بگاڑ پیدا ہوگا۔

**دھن:** سنیچر کی ساڑھ ستی ہونے سے جسمانی تکلیف۔ پیٹ اور سر میں درد بہت پریشانی ہوگی۔ الجھنیں اور مسائل اُبھرتے اور سمٹتے رہیں گے۔ فضول کی جھگڑوں سے بچیں۔ ورنہ نقصان ہوگا۔

**مکر:** گھر پریوار میں خوشگوار ماحول ہوتے ہوئے بھی پوشیدہ فکر۔ برہسپت کی نیچ نظر ہونے کی وجہ سے فضول کے جھگڑے اور تکرار ہو۔ احتیاط برتیں۔ مہینے کے آخر میں صحت کا نقصان ہوگا۔

**کنبھ:** سورج، شنی، دسویں اور منگل بارہویں ہونے سے ماہ کے شروع میں جدوجہد بھرے حالات کا سامنا کرنا پڑیگا۔ مختلف کوششیں بھرپور محنت اور بھلا چاہنے والوں کا تعاون لیکر ہی کامیابی ملے گی

**مین:** اس راشی پر برہسپت کی اپنی نظر رہنے سے کسی اچھے کام پر خرچ زیادہ ہوگا۔ کسی عزیز سے تعلقات قائم ہونگے ماہ کے آخر میں اچانک سفر کاروبار میں زیادہ محنت کرنے پر ہی گذارے لائق آمدنی کے بنینگے۔

# شبھ کاموں کے دیکھنے کے مہورت

**دشاشول۔** سفر کو روانگی کے وقت اگر دشاشول ہو تو سفر نہ کریں۔ اگر ضروری ہی جانا ہو تو اتوار کو گھی۔ سوموار کو دودھ منگلوار کو گڑ بدھ وار کو تل، ویروار کو دہی شکروار جو، سنیچر کو اڑد کھا کر جائیں۔

**کال پاش۔** جس دشا میں کال کا نواس ہو اس سے مخالف دشا میں پاش رہتا ہے۔ رات کو کال کا نواس اُلٹا ہوتا ہے۔ کال کا دائیں اور پاش بائیں جانب ہونا شبھ ہوتا ہے۔

**یوگنی۔** اگر یوگنی کا نواس بائیں یا پچھلی طرف ہو تو شبھ۔ دائیں اور سامنے ناقص۔ اگر ضروری ہو تو مشرق کو گُڑ۔ مغرب کو چھوہارہ۔ شمال کو دہی اور جنوب کو دودھ پی کر سفر کریں۔

**چندرماں۔** اگر جانے ولی دشا میں چندرماں کا نواس سامنے یا داہنے ہو تو شبھ ہوتا ہے۔ اگر بائیں یا پیچھے ہو تو سفر نہ کریں۔ تفصیل ذیل کے نقشہ میں دیکھیں۔

| نام سمت | مشرق | شمال مشرق | شمال | شمال مغرب | مغرب | جنوب مغرب | جنوب | جنوب مشرق |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دشاشول | سوموار، سنیچر | سنیچروار بدھ | منگلوار بدھوار | بدھوار اتوار | شکروار اتوار | ویروار شکر | ویروار | ویروار سوموار |
| یوگنی | ایکم۔نومی | اشٹمی اماوس | دوج۔دسمی | ستمی پورنماں | چھشٹی چودش | چوتھ دوادشی | پنچمی ترودشی | تیج ایکادشی |
| کال چکّر | سنیچروار | -- | اتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار |
| پاش | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار | - | اتوار | سوموار |
| چندر کا نواس | میکھ سنگھ دھن | -- | کرک برشچک مین | - | متھن تلا کنبھ | - | برکھ کنیا مکر | - |

| مہورت | شبھ تتھی | شبھ یوم | شبھ پچھتر | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| بچہ کا نام رکھنا | ۲۔۳۔۵۔۷ ۱۰۔۱۱۔۱۳ | سوموار۔ویروار بدھ وار۔شکروار | اشونی۔روہنی۔مرگشر پنربسوکھ۔تینوں اترا ہست چترا۔سواتی۔جیشٹ۔شرون۔شت بھکا۔ریوتی | لگن ستھر ہو۔لگن سے ۱۔۴۔۵۔۷۔۹ویں۔۱۰ویں گھر میں شبھ گرہ۔۳۔۶۔۱۱ پاپ گرہ ہوں ۸۔۱۲واں شدھ |
| منڈن کرنا | ۲۔۳۔۵ ۱۰اور۱۱ | سوموار۔ویروار بدھوار۔شکروار | اشونی۔مرگشر۔پنربس۔پکھ۔ہست۔چترا۔ سواتی۔جیشٹا۔شرون۔دھنشٹا۔شت بھا۔ریوتی | جنم یا گربھ سے ۳۔۵۔۷واں سال۔کنیا کیلئے ۲۔۴۔ ۶واں سال شبھ ہے۔جنم پچھتر اور جنم کا مہینہ نہ ہو۔ |
| جنیئو پہننا (زنار بندی) | ۲۔۳۔۵۔ ۶۔۱۰۔۱۱ اور۱۲ | اتوار۔سوموار بدھ وار۔ویروار شکروار | اشونی مرگشر۔روہنی۔آردرا۔پنربس پکھ۔ اشلیکھا۔مولا۔تینوں اترا ہست۔چترا سواتی۔ انورادھا۔شرون۔دھنشٹا۔شت بھکا۔ریوتی۔ | برہمن کو ۵۔۸۔۱۶برس۔کھتری کو ۱۶۔۱۰۔۲۲۔ویش کو ۸۔۱۲۔۲۴ برس میں چیت۔بساکھ۔جیٹھ۔ہاڑ۔ماگھ۔ پھاگن مہینہ ہو۔۱۔۵۔۸ میں پاپ گرہ نہ ہو |
| نئی تعلیم حاصل کرنا | ۲۔۳۔۵۔۶ ۱۰۔۱۱۔۱۲ | اتوار۔ویروار شکروار | اشونی۔مرگشر۔آردرا۔پنربس۔پکھ۔اشلیکھا۔ تینوں اترا۔ہست۔چترا۔سواتی۔مولا۔شرون دھنشتا۔شت بھکا | سورج اترائن ہو۔بیساکھ۔جیٹھ۔ماگھ یا پھاگن کا مہینہ ہو۔۲۔۳۔۶۔۹ لگن ہو۔آٹھواں گھر شُدھ ہونا چاہئے۔ |
| سگائی کرنا | ۱۔۴۔۸۔۹ ۱۲۔۱۴نہ ہو | اتوار۔منگلوار یا نیچروار نہ ہو | کرتکا۔روہنی۔مرگشر۔مگھا۔تینوں پورباور اُترا۔ہست | سواتی۔انورادھا۔مولا۔ریوتی۔چوتھے اور آٹھویں میں چندرماں نہ ہو۔ |

(باقی اگلے صفحہ پر)

| مہورت | شبھ تتھی | شبھ یوم | شبھ نچھتر | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| نیا مکان بنانا | ۲-۳-۵-<br>۷-۱۰-۱۱-<br>۱۲ اور ۱۳ | منگلوار اور<br>اتوار<br>نہ ہو | روہنی-مرگشر-پنربس-ہست-چترا-سواتی<br>انورادھا-تینوں اترا-اور پُرانے مکان کیلئے ہست-<br>اشونی-پکھ مولا-شرون-دھنشٹا-ہست-پکھ- | بیساکھ-ساون-مگھر-ماگھ-پھاگن مہینہ ہو-بھادوں<br>کارتک مدھم ہیں-زمین سوئی نہ ہو-بیج بان نہ ہو-کیندر<br>ترکون شدھ ہوں- |
| نئے گھر میں داخلہ | ۲-۴-۵-۶<br>۷-۸-۱۰-۱۱<br>۱۴ اور ۱۵ | منگلوار اور<br>اتوار<br>نہ ہو | روہنی-ریوتی-بشاکھا-انورادھا-تینوں اُترا-اور<br>پُرانے مکان کے لئے ہست-اشونی-پکھ-مولا<br>شرون-دھنشٹا-ہست-پکھ- | بیساکھ-جیٹھ-ماگھ-پھاگن کا مہینہ ہو-سورج اترائن<br>لگن ستھر ہو-جنم لگن راشی سے ۸واں نہ ہو-سورج کے<br>پچھتر ۵ خراب-۸ عمدہ-۷ خراب-۶ عمدہ |
| زمین میں بیج بونا | ۲-۳-۵<br>۷-۱۰-۱۱<br>اور ۱۳ | اتوار<br>سنیچروار<br>منگلوار نہ ہو | اشونی-روہنی-مرگشر-پنربس-پکھ-مگھا-<br>تینوں اُترا-ہست-چترا-سواتی-انورادھا-<br>دھنشٹا-مولا اور ریوتی | لگن ستھر ہو-چوتھے گھر میں شبھ وگرہ یا اسکی<br>درشٹی ہو-یا چوتھے گھر کا مالک اپنے گھر کو<br>دیکھتا ہو- |
| مندر بنوانا | ۲-۳-۵-۶<br>۷-۱۰-۱۱-<br>۱۲-۱۳ اور ۱۵ | منگلوار<br>نہ ہونا<br>چاہئے | اشونی-مرگشر-پنربس-پکھ-چترا-سواتی-<br>انورادھا-ابھی جت-شرون-دھنشٹا-<br>شت بھکا اور ریوتی شبھ پچھتر ہیں- | پھاگن میں برہما سوج میں وشنو-بھادوں اسوج-پوہ<br>چیت-دیوی کا جیٹھ-بھادوں-پھاگن سب دیوتاؤں<br>کے لئے شبھ ہے- |
| سواری کرنا | ۲-۳-۵<br>۷-۸-۱۲<br>اور ۱۳ | منگلوار اور<br>سنیچروار<br>نہ ہو | بھرنی آردرا-اشلیکھا-مگھا-تینوں پوربا-مولا<br>جیشٹا کو چھوڑ کر باقی پچھتر گھوڑ سواری یا کار وغیرہ<br>سواری کے لئے شبھ ہیں- | اشونی-روہنی-مرگشر-پنربس-تینوں اُترا<br>ہست-چترا سواتی-ہاتھ ادوسری سواری<br>کے لئے شبھ ہیں- |
| بہی کھاتا | ۴-۹<br>یا ۱۴ نہ ہو | منگلوار یا<br>سنیچروار نہ ہو | شرون-روہنی-مرگشر-پنربس-تینوں اُترا-<br>پکھ-ہست-جیشٹا- | شرون انورادھا-۸-۱۲ پاپی گرہ نہ ہو اور<br>ترکون میں شبھ گرہ- |
| علاج کرنا | ۴-۸-۹<br>۱۰ نہ ہو | اتوار-منگلوار<br>سنیچروار نہ ہو | اشونی-پنربس-اترا پھالگنی-ہست-<br>چترا-سواتی-انورادھا | مولا-شرون-دھنشٹا-ہست-پکھ-<br>ریوتی-چندرماں شبھ لگنیش اچھا ہو- |
| مقدمہ دائر کرنا | ۴-۹<br>۱۴ ہو | منگلوار یا<br>سنیچروار ہو | مگھا-مولا-ریوتی-جیشٹا-اشلیکھا اور<br>آردرا شبھ ہیں- | گورو چندرماں لگن میں ہو-دسویں شبھ اور<br>چھٹے کرور گرہ ہو- |
| کان بیندھنا | ۴-۹ اور<br>۱۴ نہ ہو | بدھ-ویروار<br>شکر-سوموار | شرون-دھنشٹا-پنربس-مرگشر-ریوتی-چترا-<br>انورادھا-ہست-اشونی اور پکھ | سم برس اور جنم تارا کو چھوڑ کر جنم سے ۶-۷-۸ویں مہینے<br>میں یا ۱۲ویں یا ۱۶ویں دن |
| بچہ کو باہر نکالنا | ۲-۵-۷-<br>۱۰-۱۱-۱۳ | سوموار-بدھوار<br>ویر-شکروار<br>اور اتوار | اشونی-مرگشر-پنربس-پکھ-ہست-<br>انورادھا-شرون-دھنشٹا-ریوتی | لگن ستھر ہو-لگن سے ۱-۴-۵-۷-۹ویں شبھ گرہ<br>ہوں-۸واں اور ۱۲واں شدھ ہو- |

# گرہوں کی نظرات کا اثر

سورج چندرماں اور منگل وغیرہ گرہ دائرۃ البروج میں حرکت کرتے ہوئے ایک دوسرے سے مختلف فاصلے بناتے ہیں کہ جن سے موافق ونا موافق شعاعیں نکل کر یا تو موافق اثر ڈالتی ہیں یا ایک دوسرے سے ٹکرا کر کائنات پر اثر انداز ہوتی ہے۔ اس خاص فاصلوں کو نظرات کہتے ہیں۔ موجودہ سائنٹفک تحقیقات نے بھی یہ بات ظاہر کردی ہے کہ سورج اور چاند یا کسی کوکب کی شعاعیں جو مختلف زاویہ سے انسان پر پڑتی ہیں۔ ان کے مختلف اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ مثلاً سورج ۹۰ درجہ کے زاویہ پر ہو یعنی عین سر پر ہو تو وہ اپنی ناقابل برداشت شعاعوں سے انسان کو تکلیف میں مبتلا کر دیتا ہے۔ اصطلاح نجوم میں ۹۰ درجہ کو تربیع کہتے ہیں۔ جو نحس نظر ہوتی ہے۔

## نظرات کس طرح بنے

(۱)۔ یہ تو آپ جانتے ہیں کہ دائرۃ البروج میں کل ۳۶۰ درجے ہیں۔ آپ اگر ان کو ۲-۴-۸ پر تقسیم کریں۔ تو ایک خاص فاصلہ یا حالت کا علم ہوگا۔ ان میں سے ۱۸۰ درجہ کو مقابلہ ۹۰ درجہ کو تربیع اور ۴۵ درجہ کو ثمین کہیں گے۔ یہ نحس نظرات ہیں۔

(۲)۔ اگر ان ۳۶۰ درجات کو ۳-۶-۱۲ پر تقسیم کریں۔ تو ۱۲۰ درجہ کو تثلیث ۶۰ درجہ کو تسدیس اور ۳۰ درجہ کو تعشیر کہیں گے۔ یہ سعد نظرات ہوں گے۔

(۳)۔ جب دو کواکب ایک ہی برج میں ایک ہی درجہ اور دقیقہ پر آجائیں تو اسے قرآن کہتے ہیں۔ دئے گئے جدول میں سے تعشیر اور ثمین کو خاص وقت نہیں دی جاتی۔ صرف پانچ نظرات ہی کام میں لائے جاتے ہیں۔

## اصلاحات نظرات

**قرآن۔** کواکب کے رشتوں اور تعلقات میں پہلا جوڑ قرآن کا ہے۔ قرآن ایک فصلہ کن اثر رکھتا ہے اور کواکب اور بروج کی منسوبات کو قوی طریقہ سے ظاہر کرتا ہے۔ دو کواکب کی مشترکہ خصوصیات ایک نیا اثر ظاہر کرتی ہیں۔ اور تیزی سے مثلاً عطارد زہرہ کا قرآن ہو۔ تو دماغی حرکات کے ساتھ احساسات بھی ظاہر ہوں گی۔

**مقابلہ۔** یہ نظر کامل دشمنی کی ہے نحس اکبر ہوتی ہے اور ہمیشہ بدتاثیر ظاہر کرتی ہے اور ان اُمور میں خرابی پیدا کرتی ہے۔ جن سے مقابلہ رکھنے والے کواکب متعلق ہوں۔ اس وقت دونوں کمال عداوت، مقابلہ اور جنگ وجدول کی تاثیر رکھتے ہیں۔ ان اوقات میں کوئی نیک کام سرانجام دیں گے۔ تو تکمیل نہ پائیگا۔ جو کواکب جس گھر میں واقع ہو کر جس گھر کو نظر مقابلہ سے دیکھتا ہے۔ وہ اس گھر کے منسوبات کو پریشانی، رنج اور نقصان پہنچاتا ہے۔

**تربیع۔** یہ نظر نیم دشمنی کی ہے۔ نحس اصغر ہے اور بد ہے اس کی تاثیر بمنزلہ مقابلہ کے کم ہے اور اثر دیر میں ہوتا ہے۔ متعلقہ کواکب کے متعلقہ لوگوں میں ایسے اختلافات پیدا ہوں گے۔ جو ایک دوسرے کے نقصان کا باعث ہوں گے۔ اگر دشمن دوست بن چکا ہو۔ تو اس نظر کی تاثیر سے پھر دشمنی کا احتمال ہوگا۔ تربیع کے مفہوم کو ہم جنگل کی دھمکی قرار دے سکتے ہیں۔ اس وقت ہر کام دشواری اور مشقت سے ہوتا ہے۔ جو رنج ومشکلات کی دلیل ہے۔ یہ نظر ظاہری حالت میں مدد اور مخالفت نہیں کرتی۔ لیکن اگر موقع مل جائے تو نقصان پہنچا دیتی ہے۔

**تثلیث۔** یہ نظر کامل دوستی کی ہے اور سعد اکبر ہے اس کی تاثیر سے جن شخصوں کے درمیان کمال عداوت ودشمنی ہو ان سے موافق کام لیا جاسکتا ہے۔ دوستی اور محبت کی توقع کی جاسکتی ہے اور سعد امور انجام دئے جاسکتے ہیں۔ کوئی کوکب کسی گھر میں واقع ہو کر جس گھر کو سعد نظر سے دیکھتا ہے۔ وہ اس کو ترقی دیتا ہے اور اس کے منسوبات کو فائدہ پہنچاتا ہے۔

## واستو دوش دُور کرنے کے لئے مفید اُپائے

(۱) شمال مشرق جانب میاں بیوی کے ہمبستری سے بیمار ہونا کا اندیشہ رہتا ہے۔

(۲) ہمیشہ پورب یا دکھن جانب سر کر کے سونا چاہئے۔ اتر یا پچھم جانب سر کر کے سونے سے جسم میں مرض ہوتے ہیں۔ عمر کم ہوتی ہے۔

(۳) دن میں اتر کی جانب اور رات میں دکھن کی طرف منہ کر کے پیشاب پاخانہ کرنا چاہئے۔ دن پورب کی طرف اور رات میں پچھم کی جانب منہ کر کے پیشاب پاخانہ کرنے سے آدھا سیسی مرض ہوتا ہے۔

(۴) دن کے دوسرے اور تیسرے پہر اگر کسی درخت، مندر وغیرہ کی سایہ مکان پر پڑے تو پیچیدہ بیماریوں کا ڈر رہتا ہے۔

(۵) ایک دیوار سے ملے ہوئے دو مکان یمراج کی طرح گھر کے مالک کا نقصان کرنے والا ہوتا ہے۔

(۶) کسی راستہ اور گلی کا آخری مکان تکلیف دہ ہوتا ہے۔

(۷) چراغ (بلب وغیرہ) کا منہ پورب یا اتر کی طرف ہونا چاہیے۔

(۸) رسوئی گھر، باتھ روم پوجا کی جگہ ایک دوسرے کے پاس نہ ہونا چاہئے۔

(۹) رسوئی گھر مین گیٹ کے سامنے نہیں ہونا چاہئے

(۱۰) گھر میں ٹوٹے ہوئے آئینہ، کھاٹ، فرنیچر وغیرہ کوئی سامان ٹوٹے نہیں ہونا چاہیئے

## ناراض شخص کو خوش کرنے کا طریقہ

اگر کوئی شخص آپ سے ناراض ہے۔ اور تم اُس کے پاس جانا چاہتے ہو۔ تو گھر سے اُس طرف کا قدم پہلے باہر نکالو۔ جدھر کا سُر نہ چل رہا ہو۔ اور جب تم اُس کے پاس پہنچو تو اُس کو اُس طرف رکھو۔ جدھر کا سُر نہ چلتا ہو۔ اس کے بعد بات چیت چھیڑ دو ایسا کرنے سے اُس کی ناراضگی دُور ہو جائے گی۔

علاوہ بریں ایک متمدن جماعت میں رہ کر ہر شخص کو چھوٹے بڑے آدمیوں سے ملنے کا اتفاق ہوتا رہتا ہے اور بڑے آدمیوں کی خدمت میں شرف باریابی حاصل کرنے یا ان کے فیض و کرم سے مستفید ہونے کی خواہش قریب قریب ہر شخص کے دل میں ہوتی ہے۔ لہذا اگر کوئی شخص اپنے مُرشد یا دوست۔ حاکم بالا۔ رُکن اعظم وزیر سلطنت یا بادشاہ کی خوشنودیٔ مزاج حاصل کرنا چاہتا ہو اور اگر وہ ان بڑے بڑے شخصوں سے مراحات و عنایات کا طالب ہو۔ تو مناسب ہے کہ ان سے ملاقات اُس وقت کی جاوے جب بایاں سُر چل رہا ہو۔ اور ملاقات کے دوران میں اِن کو بائیں جانب رکھو اس کے بعد جس چیز کی ضرورت ہو۔ ظاہر ایسا کرنے سے سوال ہر گز رد نہ ہوگا۔ اور گوہر مقصود ہاتھ آجائے گا۔ اگر بایاں سُر چلنے کی حالت میں نفع کامیابی یا اور دوسرے نیک کاموں کے متعلق سوال کیا جائیگا تو اُس سے عمدہ نتائج ہوں گے اور کامیابی حاصل ہوگی۔

## دُوسروں کو بس میں کرنے کا طریقہ

ایک بڑا آئینہ جس میں چہرے سے لے کر گردن تک تمام بصنہ دکھائی دے خرید لو۔ اس میں دیکھنا شروع کرو۔ عکس کی پتلی کو نظر کا مرکز بناؤ۔ اور یکسو ہو کر توجہ کرو۔ کہ تمہاری مقناطیسی آنکھوں سے نکلکر عکس کی پتلی کے ذریعہ سے اس کے دل و دماغ پر اثر کر رہی ہے اور وہ ابھی ابھی میرے قابو میں ہوا چاہتا ہے۔ ہر روز نصف گھنٹہ یہ عمل کرو۔ اگر پہلے دن مشکل ہو۔ تو آہستہ آہستہ تدریج بڑھاؤ۔ یعنی پہلے دن ۵ منٹ دُوسرے دن ۱۰ منٹ علے ہذا لقیاس بڑھائے جائیں یہاں تک کہ تم ایک یا تون گھنٹہ لگا تار بغیر آنکھ جھپکے دیکھ سکو۔ جب تمہاری آنکھوں میں اس قدر طاقت ہو جائے گی۔ کہ ۵ منٹ تک جس کی طرح ٹکٹکی باندھ کر دیکھو گے۔ وہ آپ کے سامنے نہ دیکھ سکے گا اور مطیع ہو جائیگا۔ اس کے آگے ہم آنکھ سے کام لینے کا جو طریقہ جو ہمارا معمولی اور تجربہ ہے۔ لکھتے ہیں۔ شائقین اس کو بہت مفید پاویں گے۔

## آنکھوں کے استعمال کا طریقہ

کسی شخص کے نزدیک جاتے ہوئے ہمیشہ اُس کی طرف دیکھ چاہے اُس کی آنکھوں کو دیکھ آنکھوں کے درمیان ناک کی جڑ کو دیکھو۔ اگر تم دیر سے اُس کی طرف دیکھ رہتے ہو۔ تو اپنی نظر نیچے اُوپر بھی کر سکتے ہو۔ لیکن اُس وقت نہیں۔ جبکہ تم اُسے ایسا حکم دے رہے ہو۔ جس کی تعمیل کرنے کیلئے تم مجبور ہو۔ اگر تم کو کسی سے بہت دیر تک بات چیت کرنا ہو تو درمیان میں چاہئے اِدھر اُدھر نہ دیکھ لیا کرو۔

لیکن جب تم اپنے مطلب پر پہنچو یا اپنی تقریر کے اُس مطلب پر پہنچو۔ جس کو تم موثر بنانا چاہتے ہو۔ تو بولتے وقت سیدھے اُس کی آنکھوں کی طرف یا ناک کی جڑ کی طرف دیکھ۔ گہری نظر اور ایک ٹک نظر سے دیکھنے کی مشق کرو۔ جھکنے اور چندھیانے والی آنکھوں سے کبھی کسی پر اثر نہیں پڑتا۔ گہری اور زوردار نظر سے دیکھ۔ لیکن اِسی نظر سے تم اُس وقت تک نہ دیکھ سکو گے۔ جب تک تمہاری مشق مکمل نہ ہو۔ اور ساری تمہاری وقت امادی بھی زبردست ہو۔ جب تم کسی سے کوئی بات منوانا چاہو۔ تو اپنی نظر کو مخاطب کی آنکھوں میں گاڑ دو۔ اور بالکل اِدھر اُدھر نہ رکھو۔ اپنے ارادہ کو مختصر۔ سادہ اور زوردار لفظوں میں اُس کی آنکھ سے آنکھ ملاتے ہوئے ذکر کرو۔ اور اپنے دل میں یہ خیال مضبوط رکھو۔ کہ تم اپنا اثر اس پر ضرور ڈال دو گے اور اس بات کا بھی یقین رکھو کہ تمہاری بات ضرور منظور کرے گا۔ بات چیت کے درمیان جس وقت تم اُس پر اپنا اثر ڈال رہے ہو۔ اور جہاں تک ممکن ہو سکے۔ اُس کو اِدھر اُدھر نہ دیکھنے دو۔ اگر وہ اِدھر اُدھر دیکھنے لگے گا۔ تو اُس کو تمہاری باتوں پر غور نہ کرنے کا موقعہ مل جاوے گا۔

جب تک وہ تمہاری طرف اور تم اُس کی طرف دیکھ رہے ہو۔ اور تمہاری آپس میں بات چیت ہو رہی ہے تو تمہاری باتوں پر اُس کو غور کرنے کا موقعہ بہت کم ملے گا۔ ورنہ وہ تمہاری باتوں کو نا منظور کر دے گا۔

بات چیت کے وقت خاص موقعہ پر کسی آدمی کا دھیان اپنی طرف پھرنے کی کئی ایک تجویز ہیں۔ مثلاً اگر تمہارا مخاطب اِدھر اُدھر دیکھنے لگے۔ تو ایک تدبیر یہ ہے۔ کہ تم بھی اِدھر اُدھر دیکھنے لگو۔ جب اِدھر اُدھر دیکھنے سے فائیدہ اُٹھانے کیلئے وہ پھر تمہاری طرف دیکھنے لگے۔ تو تم فوراً اُس کی طرف اپنی نگاہ پھیر دو اور اس سے پہلے کہ وہ تمہاری طرف دیکھنے کی کوششیں کرے۔ پورے طور پر ممکن ہے کہ تم اپنی بات میں کامیابی حاصل کرو۔

## گوچر گرہوں کا سعد ونحس (شبھ وناقص) اثرات

بھارتیہ جیوتش میں گرہوں کے پھلادیش کے متعلق مختلف طریقوں کا ذکر ملتا ہے۔ زیادہ تر جیوتش (نجومی) لوگ گرہوں کے متعلق اچھے یا بُرے اثرات کو جاننے کیلئے جنم کنڈلی میں اچھے اور ناقص گرہوں کی حالت (پوزیشن) کو دیکھ کر یا ان کی دشا انتر۔ دشاؤں کو دھیان میں رکھتے ہوئے کسی شخص کی زندگی کے متعلق پیشنگوئی کرتے ہیں لیکن گرہوں کی نیک و بد حالت اور دشا۔ انتر دشاؤں کے علاوہ گوچر گرہوں کی حالت کو بھی خیال میں رکھ لیا دجائے تو پھلادیش کے متعلقہ اور بھی بہتر نتائج حاصل کئے جاسکتے ہیں۔

گوچر گیرہ کے طریقہ سے قمر (چندر) کنڈلی کو مرکز کر کے کرکسی خاص گرہ کی موجودہ حال کی پوزیشن کے مطابق اس کا اچھا یا بُرا پھل (اثر) بتلایا جاتا ہے۔ اگر اپنی پیدائش کی راشی کا علم نہ ہو تو اپنی نام راشی کی بناء پر گوچر گرہوں کی گردش کا حال جان سکتے ہیں مگر اس سے گرہوں کے اثرات کی مقدار میں کچھ کمی بیشی ہو سکتی ہے۔ کچھ عالم لوگ جنم لگن سے بھی گوچر گرہوں کے اثرات کا اندازہ لگاتے ہیں۔ یہ سبھی اپنے تجربہ کی بناء پر محسوس کیا جاسکتا ہے۔ ماہرین جیوتش نے چندرماں کی بناء پر سبھی گرہوں کا گوچر پھل الگ الگ بیان کیا ہے ۔ جیسے سنیچر اگر چندرماں سے ۳، ۶ یا ۱۱ ویں استھان (خانہ) پر گردش کرے گا تو اس کا اچھا پھل ہوگا لیکن ۱، ۲، ۴، ۵، ۷، ۸، ۹، ۱۰، ۱۲ ویں استھان (مقام) پر گردش کرے تو اس کا اثر خراب ہوگا۔ کسی بھی خصوصی گرہ کی گوچر پوزیشن آپ ہماری موجودہ سال کی مفید عالم جنتری سے دریافت کر سکتے ہیں۔ ماہرین علم نجوم نے نوگرہوں کے گوچر اثرات کو الگ الگ بیان کیا ہے جو کہ اس طرح سے ہے۔

| گرہ | چندرماں سے گوچر گرہوں کا اچھا اثر | گرہ | چندرماں سے گوچر گرہوں کا ناقص اثر |
|---|---|---|---|
| سورج | ۳، ۶، ۱۰، ۱۱ ویں خانہ | سورج | ۱، ۲، ۴، ۵، ۷، ۸، ۹، ۱۲ |
| چندر | ۱، ۳، ۶، ۷، ۱۰، ۱۱ واں | چندر | ۲، ۴، ۵، ۸، ۹ اور ۱۲ |
| منگل | ۳، ۶، ۱۱ واں استھان | منگل | ۱، ۲، ۴، ۵، ۷، ۸، ۹، ۱۰، ۱۲ |
| بدھ | ۲، ۴، ۶، ۸، ۱۰، ۱۱ واں | بدھ | ۱، ۳، ۴، ۵، ۷، ۹، ۱۲ واں |
| برہسپت | ۲، ۵، ۷، ۹، ۱۱ واں | برہسپت | ۱، ۳، ۴، ۶، ۸، ۱۰، ۱۲ |
| شکر | ۱، ۲، ۳، ۴، ۵، ۸، ۹، ۱۰، ۱۱، ۱۲ | شکر | ۶، ۷ اور ۱۰ واں |
| سنیچر | ۳، ۶، ۱۱ واں | سنیچر | ۱، ۲، ۴، ۵، ۷، ۸، ۹، ۱۰، ۱۲ |
| راہو | ۳، ۶، ۱۰، ۱۱ واں | راہو | ۱، ۲، ۵، ۷، ۸، ۹ اور ۱۲ |
| کیتو | ۳، ۶، ۱۰، ۱۱ واں | کیتو | ۱، ۲، ۵، ۷، ۸، ۹، ۱۲ واں |

عام طور پر سورج، منگل، راہو، سنیچر اور کیتو وغیرہ غصہ ور گرہ چندرماں سے گوچر وش ۱۔۲۔۴۔۵۔۷۔۸۔۹۔۱۱ اور ۱۲ ویں استھان (خانہ) پر دھن کا نقصان، بنتے کاموں میں از چنیں، جھگڑے فسادات، کلیش، بیماری و دشمن کا خوف، فضول خرچی، آمدن میں رکاوٹیں، بدنامی، گھریلو شکھوں میں کمی اور منصوبوں میں ناکامیابی حاصل ہوگی۔

سنیچر کی ساڑھ ستی اور اڈھیہ کے اثرات بھی شنی کی گوچر چال کے زیر اثر میں آتیں ہیں۔ سنیچر اور راہوں گوچر میں نحس حالت میں آنے سے کاروبار میں مالی نقصان اور گھریلوں اُلجھیں، صحت میں خرابی وغیرہ اور منگل و کیتو، سورج وغیرہ گرہ جھگڑے فسادات، حادثہ خون میں خرابی، عورت یا خاوند کے ساتھ اختلافات وغیرہ ناقص اثرات پیدا کرواتے ہیں۔ گوچر میں اگر گرہ ناقص اثرات دے رہا ہو تو اسی جنتری میں درج گرہوں کا اپائے اختیار کر کے راحت حاصل کر سکتے ہیں۔

## گوچر گرہوں کا پھل (اثر) دینے کا وقت

موٹے طور پر سورج اگلی راشی میں داخل ہونے سے ۵ روز پہلے، منگل ۸ روز پہلے، بدھ اور شکر ۷ دن پہلے (مقیم راشی کے مطابق) اپنا اچھا یا بُرا اثر دینا شروع کرتے ہیں۔ چندرماں اگلی راشی میں داخلہ سے ۳ گھڑی پہلے، راہو اور کیتو ۳ مہینے پہلے اور برہسپت اگلی راشی میں داخل ہونے سے ۲ ماہ پہلے ہی اپنا اچھا یا بُرا اثر دینا شروع کر دیتے ہیں۔

گوچر گرہوں کے اثرات کے متعلق اور زیادہ تفصیل سے حال جاننے کے لئے ہماری شائع شدہ بڑی مکمل کتاب "جیوتش تتو" ہندی میں منگوا سکتے ہیں۔ اس میں پھلادیش کے متعلق بہت سے سنہرے اصول دیئے گئے ہیں۔

## گھر بنانے میں واستو شاستر کے قاعدے

رسوئی گھر (Kitchan)۔ رسوئی گھر کے لئے پلاٹ کا آگے کون یعنی (پورب۔ دکن) کی دشا سب سے اچھی مانی جاتی ہے۔ رسوئی کے کمرہ میں بھی جو جود کن پورب کا کونا ہو وہیں گیس کا سلینڈر یا چولہا یا سٹو دور رکھنا چاہئے۔

اشنان گھر (Bath Room)۔ اشنان گھر کو مشرق (پورب) دشا میں بنانا چاہئے اور شوچ گھر (Latrine) کو دکن۔ پچھم (جنوب۔ مغرب) دشا میں بنانا چاہئے۔ لیکن آج کل جگہ کی کمی کی وجہ سے شوچ کی دشا کا خاص خیال نہیں رکھا جاتا ہے۔ اگر کسی وجہ شوچ گھر کسی دوسری دشا میں بنانا پڑے تو بھی شوچ والے کمرے میں شوچ کی جگہ دکن۔ پچھم دشا میں رکھنا ٹھیک ہوگا۔ اشنان گھر میں گیزر (پانی گرم والا) دکن۔ پورب دشال میں لگنا چاہئے۔ ڈائننگ کمرہ (Dinning) ۔ کھانہ اگر رسوئی میں نہ کیا جاوے تو اس کا بندوبست ڈرائینگ روم (Drawing Room) میں کیا جاسکتا ہے اس کے لئے ڈائننگ ٹیبل ڈرائینگ کمرہ کے دکن پورب میں رکھنا چاہئے۔

بیٹھ (ڈرائینگ کمرہ)۔ موجودہ وقت میں ڈرائنگ (Drawing) کی خاص اہمیت ہے۔ اس میں فرنیچر دکن اور پچھم کی دشاؤں میں رکھنا چاہئے۔ شمال اور مشرق (اتر۔ پورب) کی جانب کچھ کھلی جگہ چھوڑ دین چاہئے۔

سونے کا کمرہ (Bed RooM)۔ گھر کے مالک کے سونے کا کمرہ دکن پچھم دشا میں ہونا چاہئے۔ پلنگ یا چارپائی کمرے میں اس طرح سے لگاؤ میں کہ آپکا سرانہ مشرق یا جنوب کی طرف رہے۔

پوجا کا کمرہ۔ اپنے گھر میں پوجا کی تعمیر۔ اتر پورب (شمال۔ مشرق) دشا میں رکھنی چاہئے اور پوجا یا عبادت کرتے وقت آپکا منہ بھی پورب یا اتر دشا کی جانب ہونا چاہئے۔

گھر کا اہم دروازہ (Main Gate)۔ مضبوط، خوبصورت اور دلکش ہونا چاہئے۔ اگر ہو سکے تو اس کی دشا اتر یا پورب دشا میں ہونی چاہئے۔ اگر ہو سکے تو اس کی دشا اتر یا پورب دشا ہونی چاہئے۔ اگر کہ دروازہ کے سامنے کوئی واستو کا دوش (نحس) ہوتی اس کے باہر سواستک کا نشان تلسی یا گلاب کے پودھے لگادیں۔

واستو دوش دور کرنے کے کچھ اپائے: اگر مکان میں واستو شاشتر کے مطابق کوئی نحس (دوش) یا خرابی پائے جائے تو اس کے زیر اثر گھر کے مالک اور اس کے پریوار (جیسے بیوی اولاد، والدین وغیرہ) یا ذہنی دولت کے متعلق پریشانیاں بنی رہتی ہیں۔ اس میں رہنے والوں کی صحت بھی ٹھیک نہیں رہتی ہے۔ اس کے لئے ماہرین نے کچھ اپائے تجویز کئے ہیں۔

(۱) جب بھی پانی پیئے اپنا منہ مشرق یا شمال کی طرف رکھیں اور بھوجن کرتے وقت بھی اپنا منہ پورب یا اتر دشا کی طرف رکھیں۔ (۲) ہر طرح کی خوشحالی کیلئے اپنے گھر کے (اہم) دروازہ پر شری گنیش، لکشمی، سواستک یا اوم، ۷۸۶ وغیرہ کے مبارک نشانہ بنوا کر لگالیں۔ (۳) رسوئی گھر اگر غلط جگہ پر بن گیا ہوت دکن۔ پورب دشا کے کونے میں ایک ہلکی پاور کا بلب لگادیں جو صبح وشام کے وقت جلتا رہے۔ (۴) گھر میں شری رام چرت مانس کے 9 پاٹھ کروانے کے بھی واستو دوش دور ہو جاتے ہیں۔ (۵) گھر میں نو روز تک شری بھگوان کا کیرتن، شری گنیش استوتر، شری ہنومان چالیسہ یا شری درگا سپتشتی کا پاٹھ بلاناغہ 9 روز تک کرتے رہنے سے بھی بہت سے واستو دوش دور ہو جاتے ہیں۔ قرآن شریف کی آیت مبارک کا پاٹھ عبادت کی جاسکتی ہے۔ (۶) گھر کے اہم دروازہ کے آس پاس شری تلسی کا پودھا یا آم کیلا وغیرہ میٹھے پھلوں کے درخت لگائے جاسکتے ہیں ورزائد تفصیل سے اپائے دیکھنے کے لئے ہماری شائع شدہ مفید عالم جنتری ہندی 2013 کا مطالعہ کر سکتے ہیں۔ ہندی میں واستو ساستر کے متعلق کتب بھی دستیاب ہونگی۔ مصنف پنڈت پنا لال جوتشی۔ جالندھر۔ ۱۴۴۰۰۸

# دس گورو صاحبان کی زندگی کے مختصر حالات

## (۱) شری گورونانک دیو جی:-



شری گورو نانک دیو جی کا جنم (اوتار) تلونڈی (ضلع شیخوپورہ) جو آجکل پاکستان میں ننکانہ صاحب کہلاتا ہے کارتک شدی پورنماشی کو بکرمی سمت ۱۵۲۶ مطابق سن ۱۴۶۹ء عسوی میں ہوا تھا۔ پتا کے پروہت پنڈت ہردیال نے ان کے پتا مہتا کالو کو شروع ہی میں بتا دیا تھا کہ بالک نانک دیو کی کنڈلی میں گرہوں کے مطابق وہ ایک سِدھ اوتار پرکھ ہیں اور لوگ اس کو سچا بادشاہ اور مسیحا پیر تصور کریں گے۔

جنم کنڈلی شری گورونانک دیو جی

| | |
|---|---|
| ۱ | |
| ۲ | چندر |
| ۳ | |
| ۴ | راہو |
| ۵ | منگل |
| ۶ | شکر |
| ۷ | سنیچر |
| ۸ | سورج بدھ |
| ۹ | |
| ۱۰ | کیتو |
| ۱۱ | برہسپتی |
| ۱۲ | |

شروع سے ہی شری گورونانک دیوی جی کا روحانی باتوں کی طرف خاص رجحان تھا۔ دُنیاوی باتوں کی طرف دلچسپی نہ کے برابر تھی۔ کچھ بڑا ہونے پر جب انکے پتا نے اُن کو کچھ دولت دیکر بیوپار کیلئے بھیجا تو انہوں نے وہ دولت غریب سادھوؤں میں بانٹ دی اور سادھو سنتوں کے درمیان زیادہ وقت بتانے لگے۔ ۱۶ سال کی عمر میں ان کی شادی کردی گئی مگر ان کے روحانی رجحان میں کوئی کمی نہیں آئی۔ تھوڑا عرصہ نوکری کرنے کے بعد وہ فقیر بن کر اپنے شاگرد مردانہ کے ساتھ دور دراز کے سفر پر نکل گئے۔ اپنے فقیری سفر کے دوران انہوں نے خدا سے غلفت رہنے والے گمراہ لوگوں کو دھرم اور محبت کا پیغام دیا اور لوگوں کو بناوٹی زندگی اور ذات پات کے وہم سے اوپر اُٹھ کر آپسی بھائی چارے کا پیغام دیا۔ اسوج بدی دشمی ۷ ستمبر ۱۵۳۹ء کو کرتار پور (پاکستان) میں یہ مہان سنت جیوتی جیوت سما گئے۔ شری چند اور لکھمی داس ان کے دو لڑکے ہوئے۔

## (۲) شری گوروانگد دیو جی

ان کا جنم مُکتسر سے (تین کوس پورب کی جانب) گاؤں متے کی سرائے میں بیساکھ شدی یکم تتھی سن عیسوی ۳۱ مارچ ۱۵۰۴ء کو ہوا تھا۔ انکے والد صاحب کا نام پھیرومل اور ماتا کا نام شریمتی دیا کور تھا۔ اور پیدائش متے کی سرائے فروزپور میں ہوئی تھی۔ یہ شری گورونانک دیو جی کے دیدار (درشن) کرنے شری کرتار پور گئے اور وہاں پر ان کی سیوا اتنی لگن سے کی کہ شری گورونانک دیو جی مہاراج نے گوروپائی کی گدی ان کو بخش دی۔ شری گوروانگد دیو جی نے شری گورونانک بانی کو گورمکھی زبان کی شکل دی۔ ان کے وقت میں بہت سے لوگ سکھ دھرم میں شامل ہوگئے۔ شری گورو امرداس جی کو گوروپائی دیکر چیت شدی چوتھ ۱۶۰۹ بکرمی سمت مطابق ۲۹ مارچ ۱۵۵۲ء کو جوتی جیوت سماگئے۔

## (۳) گورو امرداس جی

ان کا جنم بیساکھ شدی چودش بکری ۱۵۳۶ء یعنی عیسوی ۵ مئی ۱۴۷۹ء کو گاؤں باسرکے ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔ اُن کے پتا کا نام بابا تیج بھان تھا۔ سورج ونشی راجہ دشرتھ کے لڑکے شری بھرت جی کے ونش سے مانے جاتے ہیں۔ شروع سے ہی ان کا رجحان فقیری کی طرف لگتا تھا۔ ۲۱ بار تیرتھ یاترا کے لئے گئے۔ سماج کے کھوکھلے رواجوں کو سدھارنے کی جانب خاص دھیان دیا۔ عورتوں میں رسم ستی کو بند کرواکے عورتوں کو دوبارہ شادی کرنے کی اجازت دی۔ گوئیندوال میں ایک بڑی باولی بنوائی۔ ۱۵۷۴ء میں شری گورو رام داس کو گرورگدی دیکر بھادوں شدی پورنماشی یعنی یکم ستمبر ۱۵۷۴ء مطابق (۲) اسوج ۱۶۳۱ء بکرمی سمت کو جوتی جیوت سماگئے۔

## (۴) چوتھی پاتشاہی گورورام داس جی

کا جنم اُتار لاہور (پاکستان) چونا منڈی میں کارتک بدی دوج ۲۴ ستمبر ۱۵۳۴ء کو ہوا تھا۔ ان کے پتا شری ہریداس اور ماتا دیا کور دونوں پرماتما کے بھگت اور پروپکاری کی مورت تھے۔ لاہور میں اکبر بادشاہ نے ان سے ملاقات کرنے کے بعد ان کے علم سے خوش ہوکر اُن کو زمین دی جس پر انہوں نے ایک بڑا بھاری تالاب بنوا کر شری امرتسر کی بنیاد رکھی۔ بھادوں شدی تیج سن ۱۵۸۱ء یکم ستمبر کو اپنے پتر شری گوروارجن دیو جی کو گوروپائی دے کر گوئیندوال جوتی جیوت سماگئے۔

## (۵) پانچویں پاتشاہی گوروارجن دیو جی

ان کا جنم بیساکھ بدی سمپتی ۱۵ اپریل ۱۵۶۳ء کو گوروئیندوال ضلع امرتسر میں گورورام داس جی کے گھر میں ہوا تھا۔ گوروارجن دیو جی سنسکرت اور فارسی زبان کے بڑے عالم تھے۔ ساتھ میں گورمکھی زبان کے بھی بڑے ماہر

تھے۔انہوں نے سکھ دھرم کی بنیاد رکھی اور گورو گرنتھ صاحب کی سچی اور پوتر بانی کا پرکاش کیا شری گرنتھ صاحب کی پرسدھ بانی سکھمنی صاحب' باون اکھری' بارہ ماہ وغیرہ رچنائیں ان کی وقت شاعری اور علم کی قابلیت کو ظاہر کرتی ہیں۔انہوں نے ڈیرا صاحب اور ہرمندر صاحب کی تعمیر کا کام مکمل کروایا۔ ترنتارن اور کرتار پور شہریوں کی بنیاد رکھی۔ انکی بڑھتی ہوئی مقبولیت کو دیکھ کران کے مخالفوں نے وقت کے بادشاہ جہانگیر کے کان بھرنے شروع کردیئے۔اس طرح بادشاہ نے ان کو لاہور کے قلعہ میں قید کر دیا۔انسانیت اور دھرم کے دشمن نے شدید ظلم کرنے کے بعد ۳۰ مئی ۱۶۰۶ء میں ان کو شہید کردیا۔ان کی شہادت کی یادگار میں میلہ جوڑ منایا جاتا ہے۔

### (۶) چھٹی پاتشاہی گورو ہرگوبند صاحب

ان کے پتا شری گورو ارجن دیو اور ماتا کا نام شری میتی گنگا تھا۔ان جنم ہاڑ بدی یکم سمت ۱۶۵۲ بکرمی مطابق ۱۹ جون ۱۵۹۵ء کو وڈالی صاحب ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔اپنے پتا کی شہادت کے بعد گورو گدی پر بیٹھتے۔اپنے پتا کا بدلہ لینے اور اس وقت کے ظالم حاکموں کو سبق سکھانے کیلئے فوج تیار کر کے بہت بار جنگ کی۔ جہانگیر نے ان کو گوالیار کے قلعہ میں قید کروادیا۔ وہاں سے رہائی کے بعد انہوں نے صوبیدار پنجاب کو تین دفعہ شکست دی۔ چیت شدی پنچمی کے مطابق ۲ مارچ ۱۶۴۴ء میں وہ جوتی جیوت سمائے۔

### (۷) ساتویں پاتشاہی گورو ہری رائے جی

یہ گورو ہرگوبند صاحب کے پوترے تھے۔ان کے پتا کا نام بابا گورو دتا جی تھے۔ ان کا جنم ۱۶ جنوری ۱۶۳۰ء (ماگھ شدی تر ودشی) کو کیرت پور صاحب میں ہوا تھا۔ان کی دارا شکوہ کے ساتھ بہت دوستی تھی۔انہوں نے سکھ فوج کی طاقت میں بہت اضافہ کیا اور ظلم کے خلاف جدو جہد کرتے رہے یہ گورو ہری کرشن کو گورو گدی سنبھال کر کارتک بدی نومی (۶ اکتوبر ۱۶۶۱ء) کو کیرت پور صاحب میں جوتی جیوت سمائے۔

### (۸) گورو ہری کرشن صاحب

اُن کے پتا گورو ہری رائے اور ماتا کا نام بی بی سلکھنی تھا۔ان کا جنم کیرت پور صاحب میں ساون بدی نومی (۷ جولائی ۱۶۵۶ء) کو ہوا تھا۔ یہ ایشور بھگتی پر بہت یقین رکھتے تھے۔ چیت شدی چودش (۳۰ مارچ ۱۶۶۴ء) کو دہلی میں جوتی جیوت سمائے۔انکی یاد میں بنگلہ صاحب دہلی میں ہر سال میلہ منایا جاتا ہے۔

### (۹) گورو تغ بہادر صاحب

نویں پاتشاہی گورو تیغ بہادر جی کا جنم بیساکھ بدی پنچمی تھی بکرمی ۱۶۷۸ کو یعنی سن ۱۶۲۱ شری امرتسر میں ہوا تھا۔اُن کے پتا کا نام گورو ہری گوبند صاحب اور ماتا کا نام نانکی جی تھا۔انہوں نے ہتھیار چلانے کی ٹریننگ اپنے والد صاحب سے لی۔ بچپن سے ہی شری تیغ بہادر دلیر اور دیانتدار تھے۔ چھوٹی عمر میں ہی انہوں نے اپنے پتا کے ساتھ مل کر مغلوں کے خلاف جنگ لڑی۔

کشمیری پنڈتوں کی فریاد پر وہ اپنی سکھ سنگت کے ساتھ دہلی روانہ ہوئے۔ اورنگزیب نے انہیں مسلمان بنانے کی ناکام کوشش کی۔ شاہی حکم کے مطابق انکو مگھر شدی پنچمی تھی (۱۵ نومبر ۱۶۷۵ء) کو دہلی کے چاندنی چوک میں شہید کردیا گیا۔اس طرح گوروؤں کی امر جیوت کو مسلسل قائم رکھتے ہوئے ہندو دھرم کی حفاظت کیلئے بے مثال قربانی دی۔

### (۱۰) دشم پاتشاہی شری گورو گوبند سنگھ جی

ان کے پتا کا نام نام گورو تیغ بہادر اور ماتا کا نام گجری تھا۔ان کا اوتار (جنم) پٹنا صاحب میں پوہ شدی سپتمی تھی بکرمی ۱۷۲۳ء (۲۲ دسمبر ۱۶۶۶ء کو ہوا تھا۔ بچپن میں ہی ان کو تیر کمان اور دوسرے ہتھیار چلانے کا بہت شوق تھا۔ جب ان کے پتا گورو تیغ بہادر کی شہادت ہوئی تو انہوں نے ہندو دھرم کی حفاظت کیلئے سن ۱۶۹۹ء میں یکم بیساکھ کو خالصہ پنتھ کی بنیاد رکھی اور ہر سچے سکھ کو کیس' کرپان' کنگھی' کچھا اور کپڑا دھارن کرنا لازمی قرار دیا گیا اور تمباکو اور دیگر نشہ کی چیزوں کے استعمال کی مناہی کی۔ مغل فوج کو جنگ میں کئی بار شکست دی۔ ان کے چار صاحبزادوں میں دو بڑے صاحبزادے چمکور صاحب کی جنگ میں شہید ہوئے جبکہ دو چھوٹے صاحبزادوں کو سرہند میں دیوار میں زندہ چنوادیا گیا۔شری گورو گوبند سنگھ جی سچے دیش بھگت' سنت' سپاہی' بہادر اور انکھی یودھا تھے۔اس کے ساتھ ہی وہ فارسی اور سنسکرت زبان کے بلند پایہ شاعر بھی تھے۔ان کی کچھ چنیدہ رچناؤں میں چنڈی دی وار' ظفر نامہ' بچتر ناٹک' جاپ صاحب اکال استوت مشہور ہیں۔ بکرمی ۱۷۶۵ء کارتک شدی پنچمی ۷ اکتوبر ۱۷۰۸ء کو نندوراحضور صاحب میں جوتی جیوت سمائے۔

بھائیوں کا سکھ۔ بروکتا نصیب ہوتا ہے۔ اُسکے علاوہ خون کی بیماریاں بھوت پریت اگر ست ہوتا۔ کمزوری بھوک کا نہ لگنا دل کی بیماری۔ وایو، کف وغیرہ میں مونگے کی بھسم کا استعمال ہوتا ہے۔ میکھ، کرک، سنگھ، تُلا، برشچک، مکر، کنبھ و مین راشی یا لگن والوں کو اچھے جیوتشی کے صلاح سے پہننا چاہئے۔ منگل بیج منتر۔ اوم کرانگ کرینگ کرونگ سہ بھومائے نمہ۔

پہننے کا طریقہ۔ شکل پکش کے منگوار کو ہودا میں مرگشر، چترا یا دھنیشٹا نکشتر و میکھ، مکر یا برشچک کے چندرماں کے وقت سونے یا تابنے کو انگوٹھی میں بیج منتر کا پاٹھ کر کے انامکا اُنگلی میں چھ آٹھ دس یا بارہ رتی وزنی پہننے سے شُبھ ہے۔ پہننے کے بعد منگا ستوتر یا منگل گرہ کا دان کرنا شبھ ہے۔

بدھ کا نگ پنّا (Emerald) پنا بدھ گرہ کا نگ ہے اسے سنسکرت میں مرکت منی۔ اشمگربھ، سوپرنی ہریتی۔ فارسی میں زمرد، انگریزی میں (Emerald) کہتے ہیں۔ پنا ہرے رنگ کا صاف، ملائم چمکدار ہوتا ہے۔

پہچان۔ شیشے کے گلاس میں پانی و پنا ڈال دیا جائے تو ہری کرنیں نکلتی دکھائی دیگی۔ (۲) اصلی پنا کو ہاتھ میں لینے سے یہ لگا کومل و آنکھوں کو ٹھنڈک دیتا ہے۔

تاثیر۔ پنا نگ پہنے سے عقل میں اضافہ اور یادداشت بڑھتی ہے۔ علم، عقل، دولت، بیوپار میں ترقی کے لئے فائدہ مند مانا جاتا ہے۔ سکون اور دماغی بیماریوں سے نجات دلاتا ہے۔ حکیم اِسکو بٹو بھسم استعمال کرتے ہیں۔ زچہ عورت کی کمر پر اس نگ کو رومال میں بدھوار کے روز باندھنے سے بچہ بغیر تکلیف کے ہو جاتا ہے۔ اسکے علاوہ یہ نگ جادو ٹونے، خون کی خرابی، پتھری، آنکھوں کی بیماری گردے کی بیماری اور دماغی کمزوری میں فائدہ مند ہے۔

نگ پہننے کے طریقہ۔ یہ نگ چاندنے پکش میں بدھوار۔ اشلیکھا۔ جیشٹا۔ ریوتی، پوربا پھالگنی، یا پکھ نکشتر میں اور بدھوار کی ہودا میں سونے کی انگوٹھی میں دائیں ہاتھ کے چھوٹی اُنگلی میں بدھ گرہ کے بیج منتر کم از کم ۱۶ ہزار بار پڑھ کر صبح پہننا چاہئے۔ بیج منتر۔ اوم ہرانگ، ہرینگ ہرونگ سیہ بدھائے نمہ۔

برہسپت کا نگ پکھراج (Topaz) : پکھراج برہسپت کا اہم نگ ہے۔ سنسکرت میں اسے پُشپ راج، پیت منی۔ ہندی میں پکھراج فارسی میں زردیا قوت اور اسفر انگریزی میں ٹوپاز کہتے ہیں۔ پکھراج کی مشابہت ہیرے سے بہت ملتی ہے۔ اسکا ذائقہ ترش ہوتا ہے۔

پہچان کا طریقہ۔ پکھراج کا نگ اکثر پیلا ہوتا ہے مگر رنگت کے مطابق (۱) نیبو کے چھلکے کی طرح (۲) سونے کی رنگ کی طرح (۳) کیسر اور ہلدی کے رنگ کی طرح (۴) سفید ہیرے کے طرح بھی ہو سکتا ہے۔ پکھراج ہتھیلی پر رکھنے سے چکنا، کچھ بھاری، پاردرشی اور قدرتی چمک والا اعلیٰ درجہ کا ہوتا ہے۔ مگر بغیر چمک کے سفید دھبوں والا اور اندرونی ریشے دار پکھراج ناقص ہوتا ہے۔ دیگر پہچان۔ (۱) کسوٹی پر گھسنے اور زیادہ چمکدار ہوتا ہے۔ اصلی نگ چوبیس گھنٹہ دودھ میں رکھنے کے بعد بھی چمک میں فرق نہیں پڑتا۔ جہاں کسی زہریلے کیڑے نے کاٹا ہو وہاں گھس کر لگانے سے زہر کا اثر دور ہو جاتا ہے۔ جادو ٹونے کا اثر بھی نہیں ہونے دیتا۔ محبوب کے دل میں محبت اور کشش پیدا کرتا ہے۔ خاصیت۔ پکھراج پہنے سے طاقت دماغ، ہمت میں فائدہ مند ہوتا ہے عمر دراز کرتا ہے۔

پکھراج شادی سکھ لڑکے کی پراپتی و دھرم کرم کی طرف رجحان پیدا کرتا ہے۔ اگر کسی راب رُوح کا سایہ پڑتا ہو تو وہ بھی دُور ہو جاتا ہے۔ کاروباری الجھنوں کا حل ہے سمندری سفر کے لئے مفید ہے۔ دواؤں میں استعمال۔ حکیم اسکی بھسم کو کیوڑہ یا شہد کے ساتھ دینے سے پیلیا، تلی، کھانسی، دانتوں کی بیماری، منہہ کی بدبو۔ بواسیر، بھوک کا نہ لگنا وغیرہ میں فائدہ مند ہے۔ پہننے کا طریقہ۔ پکھراج ۳۔۵۔۷۔۹۔۱۲ رتی وزن کا سونے کی انگوٹھی میں جڑوا کر ترجنی انگلی میں پہنیں۔ سونے یا تانبہ کے برتن میں کچا دودھ گنگا جل پیلے پھول ڈالکر بیج منتر کا ۱۹ ہزار پاٹھ کر کے شُدھ کرن چاہئے۔ یہ نگ شکل پکش کے ویروار کے ہوداہ میں یا گورپنخہ یوگ میں یا پنر بسو۔ وشاکھا۔ پوربا بھادو پد نکشتر میں کرک، دھن یا مین کا چندرماں ہو۔ پہنے سے مبارک ہوتا ہے۔ برہسپت کا بیج منتر۔ اوم گرام گریم گروم سہ گوروے نمہ۔ پکھراج دھن مین ورشی کے علاوہ میکھ کرک، برشچک راشی والوں کے فائدہ مند ہے۔ پہننے کے بعد برہسپت کے مطابق دان دینا مبارک مانا گیا ہے۔

پکھراج کی جگہ نگ سونیلا۔ پکھراج قیمتی نگ ہونے کی وجہ سے ہر کوئی عام شخص نہیں خرید سکتا اسکے بدلے میں سُونیلا بھی پہنا جاتا ہے۔ مُبارک سُونیلا ہلکے پیلے رنگ (سرسوں کی طرح پیلاپن) کا ہوتا ہے۔ کئی بار یہ پکھراج سے زیادہ پیلاپن لئے ہوتا ہے۔ پہننے کا طریقہ پکھراج کی طرح ہی ہے۔

شکر کا نگ ہیرا (Diamond)۔ سنسکرت میں اسے وجر منی ہندی میں ہیرا انگریزی میں (Diamond) کہتے ہیں۔ ہیرا خوب چمکدار سفید رنگ کا ہوتا ہے۔ پہچان زیادہ چمکدار چکنا۔ مضبوط پاردرشی اور کرنوں والا ہیرا اصلی ہوتا ہے۔

شناخت۔ (۱) ہیرہ گرم پگھلے ہوئے گھی میں ڈالدیا جائے تو گھی بہت جلد جمنے لگتا ہے۔ (۲) اگر یہ ہیرا دُھوپ میں رکھ دیا جائے تو اُسمیں اندر دھنش کی طرح کرنیں دکھائی دیتی ہیں۔ توتلے بچے کے منہ میں رکھنے سے بچہ ٹھیک طرح بولنے لگتا ہے۔ اندھیرے میں جگنو کی طرح چمکتا ہے۔ خاصیت۔ ہیرے میں آکرشن کرنے کی خاص طاقت ہوتی ہے۔ اسکو پہننے سے ونش میں اضافہ۔ دھن دولت و جائیداد میں اضافہ۔ عورت و اُولاد سکھ ملے۔ صحت یابی۔ گھریلو و دنیاوی سکھ میں اضافہ ہوتا ہے۔ ہیرے کا مارا ہوا کشتہ بہت سی بیماریوں میں فائدہ مند مانا جاتا ہے۔ جنسی ہارمون پیدا کرتا ہے۔ نامردی اور شوگر کو کنٹرول کرتا ہے۔ دوا کے طور پر استعمال۔ ہیرے کی بھسم شہد ملائی کے ساتھ لینے سے بہت سی بیماریوں میں فائدہ مند ہے مثال کے طور پر کمزور، نپنسکتا، وایو کا پرکوپ، بھوک کا نہ لگنا۔ دھاتو میں نقص دل کی تکلیف، سفید پردر، زہریلا مادہ بننا۔ بچوں میں سُوکھا کی مرض، دماغی کمزوری وغیرہ۔ دوائی کے طور پر استعمال حکیم کے مشورہ سے کرنا چاہئے۔

پہننے کا طریقہ۔ شدی یعنی شکل پکش کے شکروار کو شکر کی ہورا میں پکھ، پوربا پھالگنی۔ پورب کھاڑہ۔ نکشتر برکھ۔ تلا یا مین راشی ہو تو ایک رتی یا اِبن سے زیادہ

وزن کا ہیرہ سونے کی انگوٹھی میں جڑوا کر شکر کے بیج منتر (اونگ دراں درین، دردں، سہہ شکرائے نمہ) کا سولہ ہزار بار پاٹھ کر کے اچھے صورت میں مدھما انگلی میں پہننا چاہیے۔

پہننے کے دن شکر گرہ کے مطابق چیزوں جسطرح دودھ چاندی، دہی، مشری، چاول، سفید کپڑے، چندن وغیرہ دان کرنا چاہیے۔ ہیرہ پہنے کی تاریخ سے سات سال تک اثر والا بنا رہتا ہے۔ ہیرہ برکھ متھن کنیا، تلا، مکر کنبھ راشی والوں کو فائیدہ مند ہوتا ہے۔

**ہیرا کی جگہ نگ** : (۱) **فیروزہ**۔ نیلے آسمانی رنگ کی طرح یہ نگ شکر گرہ میں ہیرہ کہ جگہ پہنا جاتا ہے۔ یہ نگ بھوت پریت قدرتی مشکلوں میں آنے والی تکلیفوں میں مددگار ہوتا ہے۔ اگر اس نگ کو کوئی موقعہ میں ملنے پر پہنے گا تو زیادہ اثر والا رہے گا۔ ہلکے چمکدار رنگ والا نگ مبارک ہوتا ہے۔ کوئی بھی مشکل آنے سے یہ نگ اپنا رنگ بدل لیتا ہے۔ آنکھوں کی بیماری سر درد زہریلا مادہ والی تکلیف میں خاص فائدہ مند ہوتا ہے۔

(۲) اوپل (Opal)۔ یہ بھی شکر کا دوسرا نگ ہے۔ اسکو پہنے سے اچھے خیال (وچار) ودھارمک کاموں کی طرف توجہ رہتی ہے۔ زیادہ مشہور نہیں ہے۔

**شنی کا نگ نیلم (Saphire)** ۔ نیلم شنی گرہ کا خاص نگ ہے۔ سنسکرت میں اسے نیل، نیلمنی، اندر نیل، ہندی میں نیلم۔ انگریزی میں سفائیر (Saphire) کہتے ہیں۔ عربی و فارسی میں یاقوت اور ارزاق کہتے ہیں۔ پہچان۔ اصلی نیلم چمکدار چکنہ مور پنکھ کی طرح کے رنگ والا نیلی کرنوں والا پار درشی ہوتا ہے۔ لال پیلے دھبوں والا گھسا ہوا۔ بغیر چمک والا۔ ٹوٹا ہوا نیلم ناقص ہوتا ہے۔ اسکے پہننے سے نقصان کا اندیشہ رہتا ہے۔

شناخت۔ اصلی نیلم کو گائے کے دودھ میں ڈال دیا جائے تو دودھ کا رنگ نیلا لگتا ہے۔ پانی سے بھرے شیشے کے گلاس میں ڈال دیا جائے تو نیلی کرنیں دکھائی دیگیں۔ فائیدہ نیلم پہنے سے دھن دولت مان عزت دماغی قوت نوکری یا بیوپار خاندان میں اضافہ صحت کی بہتری میں فائیدہ مند ہے۔

نیلم شنی کی ساڑستی کے بُرے اثر کو دور کرتا ہے۔ خیال رہے عام طور پر نیلم چوبیس گھنٹہ میں اثر کرنا شروع کر دیتا ہے۔ اگر نیلم ٹھیک نہ بیٹھے تو سخت نقصان کا اندیشہ ہوتا ہے۔ شناخت کے طور پر کم سے کم ۳ تین دن تک پاس پر اگر بُرے خواب آئیں۔ بیماری آئے یا چہرے کو بناوٹ میں فرق تو مت پہنو۔

بیماری میں شانتی کے لئے۔ نیمل پہنے یا دوڑی کی شکل میں دم، ٹی بی، دل کی بیمار، کھانسی، بخار، آنکھوں کی بیماری دماغی بیماری کشٹ روگ۔ پیشاب کے متعلق بیماریوں میں فائیدہ مند ہے۔ ٹوٹا ہوا نیلم پتھر پہننا کسی حادثہ میں موت کا سبب بن سکتا ہے۔ پہننے کا طریقہ۔ نیلم ۵۔ ۷۔ ۹۔ ۱۲ یا زیادہ وزن کا پنچ دھاتو۔ سونے یا لوہے کی انگوٹھی میں شنی وار کے دن شنی کی ہودہ میں پشیہ، اترا بھادرپد، چترہ، سواتی، دھنیشٹھا، یا شتبث نکشتر میں سنی کے بیج منگر (اوم پرانگ۔ پرینگ، پرونگ سہہ شینے نمہ) منتر کے ۲۳۰۰۰ (تیئس ہزار) پاٹھ کر کے پہنیں۔ اُسکے بعد شنی کے مطابق چیزوں کا دان کریں۔

**راہو کا نگ گومید (Zircon)**۔ راہو کے نگ گومید کو سنسکرت میں گومید انگریزی اور اردو میں زرقون (Zircon) کہتے ہیں۔ گومید کا رنگ گئو موتر کی طرح ہلکے پیلے رنگ کا کچھ لالی و کالا پن لئے ہوتا ہے۔ صاف بھاری گومید مبارک ہوتا ہے۔ اس میں شہد جیسی چمک بھی دکھائی دیتی ہے۔

پہچان۔ اموماً گومید اُلو یا باز کی آنکھ جیسا ہوتا ہے۔ گئو موتر جیسا۔ دل کے بغیر یعنی جو پرتدار نہ ہو۔ ایسا گومید مبارک ہوتا ہے۔ (۱) اصلی گومید کو ۲۴ گھنٹے تک گئو موتر میں رکھنے سے گئو موتر کا رنگ بدل جائیگا۔ یہ پتھر دشمن کے خوف سے راحت دلاتا ہے اور رکاوٹوں کو دُور کرتا ہے۔

پہننے کا طریقہ۔ گومید نگ شنی وار کو شنی کی ہوڑا میں سواتی، شتبکا، آردرہ، روی پشپک یوگ میں پانچ دھاتوں یا لوہے کی انگوٹھی میں جڑوا کر، راہو کے بیج منتروں کا پاٹھ کر کے دائیں ہاتھ کی مدھما انگلی میں پہننا چاہیے۔ اس کا وزن ۵۔ ۷۔ ۹ رتی کا ہونا چاہیے۔

راہو کا بیج منتر۔ "اوم، بھراں بھریں بھروں گ سہہ راہوے نمہ"

پہننے کے بعد بیج منتر کا پاٹھ ہون و سورج دیوتا کو ارگھ دیں۔ نیلے رنگ کا کپڑا کمبل تل، باجرا دکشنا کے ساتھ دان کریں۔

طریقہ کے مطابق پہننے سے بہت سے بیماریاں دُور ہوتی ہیں۔ دولت و جائیداد و اولاد کا سکھ۔ وکالت و راجدربار میں عزت مان کے لئے خاص فائیدہ مند ہے۔ دشمنوں کے ناش ہوتا ہے۔ جنکی کنم کنڈلی میں راہو۔ ۱۔ ۴۔ ۵۔ ۷۔ ۹۔ ۱۰ ویں گھر میں ہو۔ اُنہیں گومید پہننا چاہیے۔ مکر لگن والوں کو گومید مبارک ہوتا ہے۔

**کیت کا نگ لہسنیا**۔ (Cat's Eye Stone) : کیتو کینگ کو سنسکرت و ہندی میں لہسنیا انگریزی میں (Cat's Eye Stone) کہتے ہیں۔ یہ نگ اندھیرے میں بلی کی آنکھوں کی طرح چمکتا ہے۔ لہسنیا چار رنگوں میں پایا جاتا ہے۔ کالی یا سفید چمک والا لہسنیا جس پر جینو کی طرح تین دھاریاں ہوں۔ صاف و اوسط سے زیادہ وزنی ہو مبارک ہوتا ہے۔ اسے سوتر منی بھی کہتے ہیں۔ پہچان۔ اصلی لہسنیا کو اگر ہڈی کے اوپر رکھ دیا جائے تو وہ چوبیس گھنٹہ کے اندر ہڈی کے آرپار چھید کر دیتا ہے۔ پہننے کا طریقہ۔ لہسنیا بدھوار کے روز۔ اشنی مھگا، مولا، نکشتر میں روی پشپ یوگ میں پانچ دھاتو کی انگوٹھی میں کہنشکا (چھوٹی) اُنگلی میں بدھوار کے روز پہنیں۔ پہننے سے پہلے کیتو کے بیج منتر کا پاٹھ کریں پانچ رتی سے کم وزن نہ ہو۔ ہر تین سال بعد نئی انگوٹھی میں لہسنیا جڑوا کر پاٹھ کر کے پہننا چاہیے۔

کیتو کا بیج منتر اوم سرانگ سرینگ، سروانگ، سہہ کیتوے نمہ۔

نگ پہننے کے بعد بدھوار کو ہی کسی شریشٹہ براہمن کو تل کمبل دورم رنگ کا کپڑا۔ سات اناج (الگ الگ) ہمت کے مطابق دکشنا کے ساتھ دیں۔ ودھی کے مطابق پہننے سے بھوت پریت کا اثر نہیں رہتا۔ اولاد کا سکھ دولت میں اضافہ و دُشمن بیماری کو دور کرنے میں مددگار ہوتا ہے۔

# جیوتش، صنعت و حرفت ہنر اور دولت کمانے کی بے نظیر کتابیں

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| بڑی تلسی رامائن اُردو | 450 |
| بالمیک رامائن اُردو | 550 |
| بالمیک رامائن ہندی | 450 |
| تلسی رامائن ہندی | 400 |
| شر یمد بھاگوت ہندی | 700 |
| مہا شو پران ہندی و اُردو | 450 |
| شو پران چھوٹا ہندی | 300 |
| بھگتی شاگر د اُردو ہندی | 250 |
| رام چر تر مانس گٹکا ہندی | 90 |
| شر یمد بھگوت گیتا اُردو | 90 |
| رامائن جسونت سنگھ ٹوہانہ ہندی | 300 |
| شری درگا پاٹھ اُردو | 150 |
| شری درگا سپتی شتی ہندی | 100 |
| یوگ آسن پرانا ایام ہندی اردو | 200 |
| منش جیون کا رہسیہ اُردو | 120 |
| لکشمی شکتی اُردو | 130 |
| گایتری شکتی ہندی | 120 |
| مہابھارت ہندی و اُردو | 450 |
| مہابھارت اُردو | 500 |
| شری ہنومان اپاسنا ہندی | 200 |
| نت نیم اُردو ہندی گٹکہ | 100 |
| شری ہنومان اپاسنا ہندی | 100 |
| نت نیم اُردو ہندی | 60 |
| ہنی صاحب دل محمد | 300 |
| گیتا دل محمد اُردو | 300 |
| جپ جی سکھمنی صاحب دل محمد | 200 |
| سندر گٹکا سٹیک پنجابی اردو | 120 |
| سندر گٹکا عام پنجابی اُردو | 120 |
| پریم ساگر ہندی اُردو | |
| جنم ساکھی گورو نانک دیو جی گور | 130 |
| جنم ساکھی گورو نانک اُردو | 500 |
| قرآن شریف اُردو ہندی | 375 |
| علم الخواب اُردو ہندی | 130 |
| کارتک مہاتم ہندی اُردو | 100 |
| ماگھ مہاتم ہندی | 90 |
| گرڑ پران اُردو ہندی | 100 |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| جیوتش — | |
| آئینہ قسمت حصہ چاروں حصے | 1900 |
| (فوٹو اسٹیٹ پوزیشن میں) | — |
| سر رشتہ تقدیر یعنی ورش پھل | 500 |
| رسالہ علم کیرل اُردو ہندی | 300 |
| ورش پھل چندر کا ہندی | 110 |
| پرشن درپن ہندی | 120 |
| جیوتش تتو ہندی آغانہ | 110 |
| جیوتش تتو پھلت ہندی I-II | 500 |
| لگن آفتاب اُردو ... | 200 |
| آئینہ فلک اُردو | 350 |
| پرانے سال کی جنتریاں فی عدد | 100 |
| بھرگو سنگتا ہندی (نو جلد) | 400 |
| ہست ریکھا سامدرک ابرو ہندی | 300 |
| مان ساگری بھاشا ٹیکہ ہندی | 250 |
| نیومرولوجی (وانک ودیا) ہندی | 200 |
| بڑا ہوا اڑا چکر ہندی | 60 |
| جیوتش شاستر ہندی | 120 |
| تیزی مندی سٹہ ہندی | 200 |
| گنجینہ روزگار اُردو | 120 |
| بیوپار دستکاری اُردو ہندی | 190 |
| رہنمائے صابن سازی اُردو | 200 |
| باورچی خانہ اُردو ہندی | 150 |
| مرغی خانہ اُردو ہندی | 200 |
| جیوتش گیان شاستر پنجابی | 175 |
| ہدایت خاوند ہندی اُردو | 175 |
| بھوجن دا ہسی صحت اُردو ہندی | 175 |
| حکمت | |
| ایلو پیتھک گائیڈ ہندی | 190 |
| پیٹینٹ میڈیسن ہندی اردو | 250 |
| میڈیکل گائیڈ ہندی اُردو | 300 |
| میڈیکل گائیڈ ہندی اُردو | 300 |
| گھر کا وید نسخہ جات ہندی | 200 |
| گھر کا وید نسخہ جات ہندی | 150 |
| طبی نسخے اُردو | 100 |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| بوٹی پرکاش ہندی اردو | 200 |
| طب دار الشفا پنجابی اُردو | 200 |
| گیت روگوں کا علاج ہندی اردو | 150 |
| علاج مویشی ہندی اردو | 150 |
| متفرق — | |
| کوک شاستر اردو ہندی | 120 |
| سلائی کٹائی ہندی اُردو | 130 |
| رسوئی شکشا ہندی اُردو | 150 |
| سہاگ رات ہندی اُردو | 150 |
| ہارمونیم گائیڈ ہندی | 150 |
| ہندی انگلش ٹیچر | 100 |
| اردو ہندی ٹیچر و پنجابی | 75 |
| امرت ساگر اردو ہندی | 250 |
| علاج الغرباء اردو | 260 |
| پنجابی کی دھارمک کتابیں — | |
| جنم ساکھی گورو نانک دیو جی بڑی | 500 |
| گورو بھگت مال پنجابی | 250 |
| ساکھی پرمان پنجابی | 250 |
| ٹرنکاری چمتکاری پنجابی | 300 |
| دشمیش چمتکاری پنجابی | 300 |
| سوڈھی چمتکاری پنجابی | 300 |
| مہابھارت پنجابی | 500 |
| پتر ناٹک اُردو پنجابی ... | 200 |
| ظفر نامہ اُردو ہندی ۔ گورمکھی | 200 |
| ہر دوارث علی شاہ اُردو پنجابی | 300 |
| رامائن تلسی داس پنجابی | 360 |
| رامائن بالمیک اُردو پنجابی | 370 |
| دیپ سکھمنی صاحب پنجابی | 200 |
| گیتا ہندی ترجمہ | 100 |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| سندر گٹکا اردو | 110 |
| سندر گٹکا سٹک پنجابی | 90 |
| بھگت بانی پنجابی | 100 |
| دس گرنتھی پنجابی | 90 |
| جنتر منتر جادو وغیرہ — | |
| منتر شکتی ہندی اردو | 80 |
| علم مسمریزیم ہندی | 150 |
| اندر جال ہندی اُردو | 250 |
| وشی کرن منتر ہندی اردو | 100 |
| نقش سلیمانی اردو ہندی | 150 |
| چین بنگال کا جادو ہندی اردو | 130 |
| جادوگری شکشا ہندی | 150 |
| تاش کا جادو ہندی اردو | 100 |
| کوآ تنتری ہندی | 100 |
| الو تنتر ہندی اردو | 100 |
| علم السخیر حیات اُردو | 160 |
| عملیات تسخیر اردو | 160 |
| شو منتر اوالی ہندی | 160 |
| اصلی لال کتاب اردو فوٹو کاپی | 2100 |
| کرشمہ قدرت | 100 |
| پتھر اور نگینے | 100 |
| پتھروں کے خواص | 100 |
| قواعد عملیات | 160 |
| فالنامہ یوسفی | 160 |
| آثار النجوم | 200 |
| اسناعات | 100 |
| مفش جسون -- - | 130 |
| اسباق النجوم | 200 |
| ترجمہ لال کتاب ہندی | 1500 |

نوٹ :۔ آرڈر بھیجتے وقت روپے پیشگی بھیجیں یا زائد کتابیں منگوانے پر نصف رقم پیشگی روانہ کریں ڈاک خرچ بذمہ خریدار ہوگا۔ کسی کتاب کی قیمت میں ترمیم کی صورت میں موجود رقم چارج کی جائے گی۔ ملٹری کے فوجی بھائی منگوانے والے حضرات کتابوں کی پوری رقم مع ڈاک خرچ منی آرڈر روانہ کریں۔ جو کتابیں ہماری اسٹوک میں ہوگی وہی بھیجی جائیگی غور فرمائیں۔

جنرل بک : اڈہ ہوشیار پور جالندھر پنجاب۔ فون 0181-2457959

# گرہوں کی دشاؤں کا بیان

گرہوں کی دشا کے ذریعہ ہر گرہ کی پھل پراپتی کا وقت معلوم کیا جاتا ہے۔ سبھی گرہ اپنی دشا اور سوکھشم دشا کال میں پھل دیتے ہیں جو گرہ اُچ راشی، متر راشی یا اپنی راشی میں ہوتا ہے وہ اپنی دشا میں اچھا پھل دیتا ہے لیکن نیچ راشی، شترو راشی اور غروب است حالت میں ہوں وہ اپنی دشا میں دھن ہانی، روگ، ترقی میں رکاوٹ وغیرہ پھل دیتے ہیں۔!

## سورج دشا پھل :-

سورج جنم میں میکھ راشی کا اوچ میں ہو اور دس انش میں بڑا ہو تو اسکی دشا میں استری پتر کا سُکھ، بیوپار کاروباری فائیدہ و ترقی، راج دربار میں عزت، فائیدہ مند غیر ملکی سفر درپیش ہو۔ دھرم کارجوں میں رغبت بڑھے۔ دس انش سے اوپر جنم میں بیٹھا ہوا ہو تو پاپ مکت و پاپ درشٹ ہو تو دشمن، چوری اور آگ سے خطرہ، بیوی و اولاد سے رنج۔ جھگڑا، جُدائی، قرضدار ہو۔ پیٹ یا آنکھوں کی بیماری میں مبتلا ہو۔ سورج جنم میں برکھ راشی کا ہونے سے اسکی دشا کے اندر استری و سنتان سے دُکھ رنج اور عزیزوں و دوستوں سے تکلیف پائے۔ سورج متھن راشی کا ہو تو اس کی دشا میں دھن دولت میں اضافہ، مشکل کام حل ہوں، کاروبار میں فائیدہ، عزت بڑھے، دھرم کرم کے کام کرے علم و دانش میں اضافہ ہو۔ کرک کے سورج دشا میں ہونے سے راج دربار میں عزت، رشتہ داروں استری اور والدین سے سکھ۔ وایو پرکرتی سے تکلیف۔ سنگھ کے سورج دشا میں راج جیسا سُکھ بھوگو گے۔ ہر طرح سے دھن ملے۔ استری سنتان سے سُکھ پائے۔ کنیا کے سورج کی دشا میں دھن دولت کا سُکھ و عزت مان پائے۔ لوگوں میں قدر، نیک نام ہو۔ دھرم کارجوں میں لگاؤ رکھے۔ تُلا کے دس انش تک سورج کی دشا ہو تو استری و سنتان سے متفکر اور رنجیدہ ہو۔ زمین وغیرہ کے کاموں سے نقصان۔ اگنی سے خطرہ ہو غیر ملکی سفر درپیش ہو۔ برشچک کے سورج کی دشا میں بڑا پرتاپی رعب دار ہو زہر و اگنی سے خطرہ پائے۔ ماتا پتا کو سُکھ دے۔ پیچیدہ اور مشکل کام عقلمندی سے انجام دے۔ دھن کے سورج کی دشا میں راج کُل میں خاندان اور سادھو برہمن اچھے لوگوں سے مان پائے۔ استری پتر دھن کا سُکھ دھرم کارجوں میں ترقی کرے مکر کے سورج کی دشا میں استری پتر دھن وغیرہ سے فکرمندی۔ دوسروں کی اطاعت میں گذر اوقات ہو۔ کُنبھ کے سورج کی دشا میں نقصان و تنگدستی دلی صدمہ، دوسروں کی ماتحتی میں گذر اوقات ہو۔ مین کے سورج کی دشا میں استری سے لابھ۔ راج دربار سے سُکھ، پُتر کا رنج دیکھے۔ اگنی و زہر سے خطرہ۔ اچانک حادثہ پیش ہو۔

## چندر دشا پھل :-

پورن اُچ کا اور شبھ گرہ یکت چندرماں ہو تو اسکی دشا میں ہر طرح سے عزت مان وِدّیا، دھن وغیرہ حاصل کرنے والا ہوتا ہے۔ نیچ یا شترو میں رہنے سے چندرماں کی دشا میں لڑائی جھگڑا، سر درد، مالی نقصان وغیرہ پھل ہوتا ہے چندرماں میکھ راشی میں ہو تو اس کی دشا میں استری سُکھ، بدیش یاترا، جھگڑا، سر روگ، برکھ میں ہو تو دھن اور واہن کا لابھ، استری سے پریم ماتا کی مرتیو۔ پتا کو دُکھ۔ متھن میں ہو تو غیر ملکی سفر، دھن جائیداد کا فائیدہ کرک میں ہو تو پوشیدہ مرض، دھن دولت کی بردھی، کلا پریم۔ سنگھ میں ہو تو عقلمند، مان عزت والا، دھن لابھ ہو۔ کنیا میں ہو تو بدیش یاترا استری پراپتی ادب سے پریم، دھن لابھ۔ تُلا میں ہو تو مخالفت، فکر، ایمان ہو لیکن تجارت میں مالی منفعت، نازک حصہ میں بیماری۔ برشچک میں ہو تو فکر، بیماری، معمولی مالی فائدہ اور دھرم ہانی۔ دھن میں ہو تو سواری کا فائیدہ لیکن مالی نقصان مکر میں ہو تو سُکھ، پُتر استری دھن کی حصولیابی، دماغی خلل وایو روگ سے نقصان تکلیف۔ کُنبھ میں ہو تو عیش پرست، قرضخواہ، ناف کے اوپر اور نیچے درد، دانت و آنکھوں کی بیماری سے تکلیف۔ مین میں ہو تو چندرماں کی دشا میں دھن لابھ۔ پُتر لابھ، دشمنوں کی تباہی وغیرہ پھل حاصل ہوتے ہیں۔

## منگل دشا پھل :-

منگل اُچ اپنے استھان یا مُول تکون میں ہو تو اس کی دشا میں عزت شہرت، عورت و اولاد کا سُکھ جراُت و ہمت، مالی فائیدے وغیرہ پھل حاصل ہوتے ہیں۔ منگل میکھ راشی میں ہو تو اُس کی دشا میں دھن لابھ شہرت اور اگنی سے دُکھ ہو۔ برکھ راشی میں ہو تو بیماری، دوسروں سے مالی مفاد، دوسروں کا بھلا کرنے والا ہو۔ متھن میں ہو تو غیر ملک میں قیام۔ چالاک۔ فضول خرچ، پت وایو سے کشیدگی اور کان کی بیماری سے دُکھ ہو۔ کرک میں ہو تو دھن دان، کلیش۔ بیوی اور اولاد سے دور قیام۔ سنگھ میں ہو تو حکمراں سے فائدہ، ہتھیار اور آگ سے دُکھ، مالی اخراجات، کنیا میں ہو تو پُتر زمین دھن، اناج سے مالا مال۔ تُلا میں ہو تو استری دھن سے محروم، جھنجھٹ کلیش زیادہ، برشچک میں ہو تو انّ دھن سے مالا مال۔ آگ اور ہتھیار سے دُکھ پہنچے۔ دھن میں ہو تو راج دربار میں عزت، کاموں میں فتح، دولت کا حصول۔ مکر میں ہو تو اختیارات ملیں گے سونے چاندی سے فائیدہ، کام سدھ ہوں۔ کُنبھ میں ہو تو بد چلن مفلس، مریض، فضول خرچ اور تشویش مند۔ مین میں ہو تو قرضے سے دبا ہوا، فکر مند، جھوٹ کی بیماری، کھجلی اور درد وغیرہ پھل حاصل ہوں۔

## بُدھ دشا پھل :-

اوچ اپنی راشی میں ہونے اور بلوان بُدھ کی دشا میں تعلیم، سائنس، آرٹ اور زراعت میں ترقی، دھن لابھ۔ خاوند بیوی کو سُکھ، کھانسی، گیس اور پت سے تکلیف میکھ راشی میں ہو تو بدھ کی دشا میں دھن نقصان اور فریبی رجحان۔ برکھ راشی میں ہو تو دھن اور شہرت یافتہ، اولاد و بیوی کی فکر، زہر سے نقصان متھن میں ہو تو تھوڑا فائیدہ، معمولی تکلیف، ماتا کو سُکھ۔ کرک میں ہو تو دھن کا حصول، شعر و شاعری کی طرف رغبت، غیر ملک کا سفر۔ سنگھ میں ہو تو گیان، یش کی پراپتی، دھن کا ناش، کنیا میں ہو تو گرنتھوں کی رچنا اندرونی اہلیت و قابلیت میں اضافہ، دھن اور عیش و عشرت کا حصول برشچک میں ہو تو کام بگڑا، بدچلنی، فضول خرچی وغیرہ پھل دے۔ دھن میں ہو تو نیتا گری کرے، وزیر بننے کا یوگ اور حکومت حاصل ہو۔ مکر میں ہو تو نیچ آدمیوں سے دوستی، مالی نقصان، تھوڑا فائیدہ ہو۔ کُنبھ میں ہو تو رشتہ داروں کو تکلیف، افلاس، بیماری اور کمزوری وغیرہ رہے مین راشی میں ہو تو بُدھ کی دشا میں کھانسی، زہر اور آگ اور ہتھیار سے تکلیف، تھوڑا نقصان، کئی طرح کے جھنجھٹ وغیرہ پھل حاصل ہوں۔

## برہسپت دشا پھل

برہسپت کی دشا میں گیان لابھ، دھن واہن لابھ وغیرہ سے دُکھ ہو۔
میکھ راشی میں برہسپت ہو تو اسکی دشا میں افسری حکیم استری دھن پتر کی پراپتی، مان عزت پائے۔ برکھ میں ہو تو مریض، غیر ملک میں قیام ہو تو حکمران سے لابھ، عیش و عشرت اور آرام و آسائش کا حصول، شہرت و عزت ملے۔ دوستی اعلےٰ رُتبہ اور وظیفہ ملے۔ سنگھ میں ہو تو بادشاہ سے عزت پائے استری پتر رشتہ دار لابھ خوشی، اناجوں اور دھن دولت سے مالامال۔ کنیا میں ہو تو رانی کی بدولت دھن لابھ حکومت میں یوگ دان دینا، سفر، جھگڑا۔ تلا میں ہو تو پھوڑا پھنسی عقلمندی، ذہانت اور اندرونی اہلیت کی کمی، بے عزتی ہو دشمنی بڑھے۔ برشچک میں ہو تو پتر لابھ، صحتمندی، دھن لابھ، سارے قرضہ کی ادائیگی۔ دھن راشی میں تو سیناپتی، وزیر، ممبر شپ، اعلےٰ مراتب، کم لابھ۔ مکر میں ہو تو مالی کشٹ، پوشیدہ امراض، کنبھ میں ہو تو راجہ سے عزت اور مان، اسمبلی یا پارلیامنٹ کا ممبر، تعلیم و دولت کا حصول۔ مالی سکھ مین میں ہو تو تعلیم دولت استری پتر سکھ، خوشی حاصل ہو۔

## شکر دشا کا پھل

شکر کی دشا میں رتن، وستر، زیورات، عزت و ناموس. نئے کام کی شروعات، کام لیکن موسیقی سے لطف اندوز ہونے کا پھل حاصل ہو۔ میکھ راشی میں شکر ہو تو من میں چنچلتا، غیر ملکی سفر، گھبراہٹ، غصہ حسد، پرائی عورت سے محبت دھن ہانی۔ برکھ میں ہو تو تعلیم کا حصول، دھن کنیا سکھ کی حصولیابی متھن میں ہو تو شعر و شاعری سے رغبت، خوشی، دھن لابھ، پُتر ہانی، مویشیوں سے لابھ۔ کنیا میں ہو تو مالی سنکٹ، دُکھی، غیر ملکی سفر، استری پتر سے مخالفت کا سامنا۔ تلا میں ہو تو شہرت ملے، غیر ملکی سفر، بے عزتی بھی ہو۔ برشچک میں ہو تو پرتاپ دان، کلیش، دھن ہانی، سکھ، چنتا، استری تکلیف ہو۔ دھن راشی میں ہو تو شعر و شاعری کا رجحان، اہلیت میں اضافہ، راجہ سے عزت مان ملے پتروں سے پیار۔ مکر میں ہو تو چنتا، کشٹ، وات کف سے روگ۔ کنبھ میں ہو تو پرائی استری سے محبت، روگ، کشٹ، دھن ہانی اور مین دشا میں ہو تو راجہ سے دھن لابھ، بیوپار سے لابھ، کاروبار میں توسیع و ترقی، نیتا گری وغیرہ پھلوں کا حصول ہو۔

## شنی دشا پھل

بلوان شنی کی دشا میں جاتک کو دھن، جن سواری پرتاپ، سفر، عزت، شہرت کے علاوہ روگ وغیرہ پھل حال ہوں۔

میکھ راشی میں شنی ہو تو شنی کی دشا میں آزادی، باہر قیام، نازک جگہ پر روگ، چمڑی روگ کسی رشتہ سے جدائی۔

برکھ میں ہو تو کوششوں میں کمی، وایو پیڑا چمڑا کلیش، دست کے روگ، راجہ سے عزت مان فتح حاصل ہو۔ متھن میں ہو تو قرضہ، کشٹ، چنتا، غلانی۔ کرک میں ہو آنکھ کان کے روگ، رشتہ دار سے جدائی، دُکھ، مصیبت، افلاس۔ سنگھ میں تو روگ، کلیش، اقتصادی مشکلات۔ کنیا میں ہو تو مکان کی تعمیر، زمین بھر سکھ ملے۔ تلا میں ہو تو اناج دھن کا حصول، فتح حاصل ہو، خوشی ملے۔ عیش و عشرت کا سامان ملے۔ برشچک میں ہو تو سفر، کمینہ پن، کنجوسی، نیچ سنگدل معمولی اقتصادی تکلیف۔ دھن میں ہو تو راجہ سے عزت و احترام، پبلک میں شہرت ہو۔ مکر میں ہو تو اچانک دھن لابھ اور غیر ملکوں کے سفر سے فائیدہ ہو۔ دَور دھوپ زیادہ رہے گی۔ کنبھ میں ہو تو لاٹری سٹا وغیرہ سے فائیدہ ہو نیچ لوگوں کے صحبت ہو فضول خرچ بڑھینگے۔ مین میں ہو تو دھرم کرم کی طرف توجہ ہو گی۔ بھائی بہنوں اور اولاد کی طرف سے خوشی مبارک کاموں میں خرچ ہو۔

## راہو کیتو کی انتر دشا

راہو کی مہادشا میں راہو کی انتر دشا ہو تو نقصان مال عورت سے جدائیگی عزوں سے عناد اور جسم کو تکلیف ہو دشمن اور آگ سے خطرہ پائے مزاج میں کاہلی اور عقل میں فرق ہو۔ پردیش میں سفر کرے ہتھیار سے چوٹ کا اندیشہ ہو اولاد سے صدمہ اور رنج دیکھے چوروں سے دہشت ہو راجہ اور حکام سے تکلیف پائے۔ اگر چندرماں کا انتر ہو تو عورت سے خوش رہے دختر پیدا دھن کا نقصان پائے خویشوں سے عناد اور رنجش ہو بیماری سے تکلیف دیکھے اگر سورج کا انتر ہو تو ہتھیار یا آتش اور چوروں سے خطرہ ہو اور بیماری سے تکلیف پائے دشمن سے خطرہ وطن سے علیحدگی ہو راجہ اور حکام سے دہشت اور رنج دیکھے اگر برہسپت کا انتر ہو تو دھن دولت کا فائدہ ہو کوئی ملک و منصب ہاتھ آئے فرزند کا سکھ ہو مرتبہ میں بلندی دیکھے پردیش میں سفر ہو بھائیوں سے ناموافقت پائے اگر منگل کا انتر ہو دشمن بہت رہیں ہتھیار اور چوٹ سے خطرہ ہو۔ کوئی تہمت یا الزام لگے آگ اور چوروں سے دہشت ہو۔ بیماری سے تکلیف پائے عورت سے جدائیگی۔ بھائیوں سے عناد اور اولاد سے صدمہ ہو طبیعت میں رنج و ملال بہت رہے اگر بدھ کا انتر ہو تو خویشوں اور عزیزوں سے آرام پائے علم و ہنر اور عقل کی ترقی ہو۔ عبادت وغیرہ نیک کاموں میں توجہ رہے کاروبار رزق میں کشادگی ہو عزت و مرتبہ میں بلندی پائے اگر سنیچر کا انتر ہو تو صفرادی اور خونی روگ سے تکلیف ہو۔ سمبندھیوں سے بگاڑ ہو جاوے لڑائی جھگڑے اور فساد کی چنگاریاں شعلہ زن ہوں ملک و املاک ہاتھ سے نکل جاوے ترک وطن پر آمادہ ہو عورت سے جدائیگی اور الاد سے رنج ہو اگر شکر کا انتر ہو تو عورت منکوحہ سے ناشاد رہے۔ عزیزوں سے کلیش خویش و اقارب سے رنج چوروں سے دہشت نقصان مال کا خطرہ۔

مزید تفصیلات حاصل کرنے کیلئے آئینہ قسمت حصہ سوئم کا اور حصہ چہارم کا مطالعہ کریں۔ قیمت فی حصہ Rs.500/-

پنڈت پنا لال جیوتشی ایم اے

**جنرل بُک ڈپو** اڈا ہوشیار پور جالندھر۔ 144008

# گرہوں کی شانتی کیلئے سات واروں کے برت کا طریقہ

اگر کسی بچے کی جنم کنڈلی میں اشُبھ گرہ کی حالت میں ہو یا خراب گرہ کی دشا انتر دشا چل رہی ہو تو حسب ذیل طریقے سے خراب (اشُبھ) گرہ کی شانتی کے لئے برت رکھنے سے کلیان ہوگا۔ مفصل جانکاری کے ہمارے دفتر سے سپت دار کتھا میں اردو یا ہندی میں منگوا کر فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ قیمت -/20

## ☆☆☆ اتوار کے برت کا طریقہ ☆☆☆

سبھی خواہشات و تمناؤں کی تکمیل، آنکھوں کی بیماری، کوڑھ یا چمڑے کے روگوں کے ناش کے نیز درازی عمر، خوش قسمتی میں اضافہ کے لئے اتوار کا برت رکھا جاتا ہے۔ یہ برت شکل پکش کے پہلے اتوار کو شروع کر کے ایک سال تک یا کم از کم ۱۲ برت ضرور رکھیں۔ برت کے دن صرف گیہوں کی روٹی یا گڑ سے بنا دلیہ گھی شکر کے ساتھ کھائیں۔ بھوجن سے پہلے اشنان کر کے صاف ستھرے کپڑے پہنیں۔ اور " اوم ہاں ہی ہوں سہ سُوریائے نمہ " بیج منتر کا پاٹھ پانچ مالا کریں اور رویوار کتھا پڑھیں۔ اس کے بعد سورج کو گندھا کشت، لال پھول دُور وا یکت جل سے حسب ذیل منتر ہوئے اردھ دیں۔

" نمہ سہمر کرن سرو دیا دھی وناش، گرہان اردھیہ میاد تم سنکیا سہو ادے "

پھر پردکشا کر کے سُرخ چندن کا تلک لگائیں آخری اتوار کو ہون کے بعد برہمن کو بھوجن کرا کے اپنی سرتھ شکتی کے مطابق سُرخ کپڑے پھل پھول وغیرہ اور دکشنا سے خوش کریں۔

## ☆☆☆ سوموار کے برت کا طریقہ ☆☆☆

یہ برت ساون، چیت، بیساکھ کارتک یا منگھر کے مہینوں کے شکلوں پکش کے پہلے سوموار سے شروع کریں اس برت کو پانچ برس ۱۴ برس ۱۶ برس سوموار پورن شردھا و دھی پوروک دھارن کریں۔ چیت، شکل اشٹمی تتھی آردرا نکشتر سوموار کو یا ساون ماہ کے پہلے سوموار کو برت شروع کرنے کا خاص مہورت ہے۔ برت شروع کرنے والے استری پرش کو چاہئے کہ صبح سویرے جل میں کچھ کالے تل ڈال کر اشنان کرے اس کے بعد " اوم نمہ شوائے " وغیرہ شو منتروں کے ذریعہ اور سفید پھولوں، سفید چندن، نیچامرت اکشت، سپارن پھل، گنگا جل بھو پکش وغیرہ سے شو پاروتی کا پوجن کرے اور پوجا کے بعد برہمن کو دان دکشنا کر کے خود بھوجن کرے بھوجن ایک وقت بغیر نمک کے ہونا چاہئے۔ برت کا اُدھیاپن بھی متر کرہ مہینوں میں کرنا اچھا پھل دینے والا ہوگا۔ ادھیاپن میں دش مانش جپ کا ہون کر کے سفید پدارتھ، دودھ، دہی، کھیر، چاندی، سفید پھلوں کا دان کرنا چاہئے۔ یہ برت کرنے سے ذہنی آسودگی (مانسک شانتی) دھن پتر وغیرہ سے سکھ کی پراپتی ہوتی ہے اور سب طرح کے دُکھ دُور ہوتے ہیں۔

## ☆☆☆ منگلوار کے برت کا طریقہ ☆☆☆

ہر طرح سُکھوں، خون کے روگ، دشمن کے ناش، صحت کی سنبھال اور بیٹے کی ولادت کے لئے منگلوار کا برت اتم ہے۔ یہ برت شکل پکش کے پہلے منگلوار سے شروع کر کے ۲۱ ہفتے تک یا حسب توفیق زندگی بھر رکھیں اس برت میں گیہوں اور گڑ کے ساتھ بھوجن کریں۔ بھوجن نمک کے بغیر ایک ہی وقت کریں۔ اس برت سے منگل گرہ کے ارشٹ دوش بھی شانت ہو جاتے ہیں۔ برت میں شری ہنومان چالیسہ کا پاٹھ کرنا چاہئے بھوم گرہ کی شانتی کے لئے " اوم کراں، کروں سہ بھومائے نمہ " کی پانچ مالائیں کرنا چاہئیں اور گُڑ، پیلے لڈّو اور سُرخ کپڑے کا دان کرنا چاہئے۔

## ☆☆☆ بُدھوار کے برت کا طریقہ ☆☆☆

بدھوار کا برت بدھ گرہ شانتی اور دھن بُدھی و دیا اور بیوپار میں توسیع و ترقی کے لئے رکھا جاتا ہے۔ یہ برت وشاکھا نکشتر کے وقت کے بدھوار کو شروع کر کے ہر بدھوار یا سات بُدھوار تک کریں۔ برت کے دن غُسل کر کے ہرے کپڑے پہن کر شری وشنو سہمر نام کا پاٹھ اور گرہ شانتی کے لئے بیج منتر " اوم براں بریں، بُروں بُدھائے نمہ " کا پاٹھ کریں اس دن ایک وقت نمک کے بغیر بھوجن گھی، مونگ یا مونگ کی دال سے بنے میٹھے کھانے کا دان کریں اور خود بھی یہی استعمال کریں۔ آخری بدھوار مدھو شرپی، ودھی اور گھی کے ساتھ ہون کریں اور ہرے کپڑے، پھل اور مُونگ کا دان کریں۔ گائے کو ہرا گھاس ڈالیں۔

## ☆☆☆ برہسپتی وار کے برت کا طریقہ ☆☆☆

یہ برت برہسپت گرہ کی شانتی اور شادی کے سُکھوں، تعلیم، پُتر سنتان اور دولت کے حصول کے لئے بہترین ہے۔ یہ برت شکل پکش کے پہلے ویروار کو شروع کریں۔ ویروار کے دن انورادھا نکشتر ہو تو اور بھی اچھا ہے یہ برت پیلا یکیہ پویت دھارن کر کے برہسپتی کی پوجا خود یا کسی شریشٹھ برہمن کی طرف سے کرائی جانی چاہئے۔ پوجا میں کھڑاؤں چھاتہ اور کنڈلی رکھیں اور پیلے رنگ کے پھول، چنے کی دال، پیلے کپڑے، پیلا چندن ہلدی اور پیلے چاول لڈو وغیرہ کا بھوگ لگانا چاہئے۔ ان کا دان کر کے ہی خود ایک وقت کا بھوگ لگائیں۔ نمک کا استعمال نہ کریں۔ اس دن کیلے کے پودے کا پوجن کرنا شُبھ ہوتا ہے۔ گورو (برہسپت) شانتی کے لئے "اوم گراں گریں گروں سہ گُردے نہ " منتر کی پانچویں مالا کا جاپ کریں۔ ادھیاپن میں دش مانش حصہ کا ۲۸ سمرحا دمدھو سرپی، گھی، ودھی کے ساتھ ہون کرنا چاہئے۔

## ☆☆☆ شُکروار کے برت کا طریقہ ☆☆☆

یہ برت دھن دولت، شادی، اولاد جیسے دنیاوی (مادی) سکھوں کو دینے والا ہے۔ اکثر شکل پکش کے پہلے شکروار سے شروع کیا جاتا ہے۔ ساون ماہ کے پہلے شکروار کو برت شروع کرنے سے خاص طور پر لکشمی کی کرپا رہتی ہے۔ برت کے دن اشنان کر کے سفید کپڑے پہن کر شری لکشمی دیوی کی دھوپ دو یپ، سفید چندن، چاول، سفید پھول، چینی سُپاری سے پُوجا کر کے بچّوں میں سفید مٹھائی، کھیر اور پھل وغیرہ بانٹ دیں۔ گرہ شانتی کے لئے۔ اوم دراں دریں سہ شکوائے نمہ کی تین مالا کا پاٹھ کریں۔ خود بھی ایک وقت کھیر وغیرہ سفید چیزوں کا استعمال کریں نمک استعمال نہ کریں۔ ادھیاپن اور ہون وغیرہ کے بعد برہمن بالکوں کو کیسر، چاول وغیرہ کا بھوجن کرانے اور سفید کپڑے چینی چاول، چاندی پھل وغیرہ سفید اشیاء کا دان کریں۔

## ☆☆☆ سنیچروار کے برت کا طریقہ ☆☆☆

یہ برت شنی گرہ کی ارشٹ شانتی کے لئے ہے اور نئے انے وپے چیدہ ارمراض، دشمن کے خوف، اقتصادی کرائسیس، ذہنی سراسیکی و پریشان سے نجات دلاتا ہے۔ علاوہ ازیں یہ دھن دولت اور بیوپار میں توسیع و ترقی کا ضامن ہے۔ یہ برت شکل پکش کے شنی وار بالخصوص ساون ماہ کے شنی وار کو لوہے سے بنی مُورتی کو پنچامرت سے اشنان کرا کے دھوپ، سوگندھ، نیلے پھول پھل اور نیویدہ وغیرہ کے پُوجن سے شروع کرنا چاہیئے۔ اور " اوم شن شنئے شچرائے نمہ " منتر کی تین مالا کا جاپ کریں۔ برت کے دن نیلے کپڑے پہنیں۔ ایک برتن میں شدھ جل، کالے تل، نیلے پھول، لونگ تیل، گنگا جل دُودھ ڈال کر مغرب کی طرف منہ کر کے پیپل کی جڑ میں ڈال دیں۔ اس کے بعد شوجی کی اُپاسنا کریں۔ ۱۹ شنی وار کرنے کے بعد ادھیاپن کے وقت شنی ستوتر کا پاٹھ، جُوتے، جُراب، نیلے رنگ کا دستہ، کالے ماش، چاقو اور تیل سے بنی اشیا کا دان کسی بوڑھے برہمن کو دیں۔ اور خود بھی اُڑد (ماش) وغیرہ اور تیل سے بنی چیزوں کا استعمال کریں۔

راہو کی شانتی: کے لئے بھی شنی وار برت متذکرہ بالا طریقہ سے کریں اور دان میں ناریل، بھُورا کمبل یا دستر دیں۔

علاوہ ازیں پرندوں کو باجرہ ڈالنا چاہیئے۔ راہو کے بج منتر کا پاٹھ کرنا اچھا ہوگا۔

کیتو گرہ کی شانتی کے لئے کیتو کے بج منتر " اوم سراں سریں سہ کیتوے نمہ " کی پانچ مالا کا جاپ اور پوجن منگلوار کے برت جیسا کرنا چاہیئے۔

## ستناجا

کالے ماش (اُڑد) مونگ گیہوں، چنے، جو، چاول اور کنگنی

آٹھ گندھ :۔ اگر، تگر، کستوری، کنگم، کپور، چندن لونگ اور گوروچن



# علم التسخیرات

## عملیات نقش اور تعویذات

عملیات نقش اور تعویذات کے واسطے عمل پڑھنے اور لکھنے میں دن علیحدہ علیحدہ مقرر کیئے ہیں مہینوں کے ہر مہینے کے اول عشرہ میں کشائش رزق اور فتوح کے واسطے عمل پڑھنا اور لکھنا جلد اثر دیتا ہے۔

## عمل پڑھنے کی ساعت تقسیم

نقش وشی کرن شکل پَش چاند کے حصہ میں چاند کی تاریخ صبح اور کاروبار کی بلندی کے لئے ۳ تاریخ اور بارہ تاریخ میں پڑھنا و لکھنا مفید اور پُر تاثیر ہوتا ہے۔ اجان کرشن پکش یعنی اندھیر حصہ کی ۳ تاریخ آٹھوا چھٹ اور ۷ تاریخ اندھیری یا ایکم میں یا چوتھ یا نومی ہوں۔ عشق و محبت کے لئے اشٹمی نومی اندھیری میں ٹھیک رہتا ہے۔ چاند کے حصہ میں یادسویں ایکادشی پورنماشی یا پنچمی میں عمل لکھنا اور پڑھنا عشق و محبت کے لئے مفید ہے سوموار کے دن صبح کا وقت کشائش رزق و تسخیرات اور وقت نیم چاشت اور شفاء مریض کے واسطے مؤثر ہوگا۔ وبروار شکروار صبح کے وقت محبت و ترقی دولت کے واسطے سنیچروار اور منگلوار کا وقت ظہر تعویز جدائی عداوت اور ہلاکت دشمن کے واسطے اور اتوار بدھ کا وقت ظہر عصر تعویز زبان بندی کے حق میں مفید ہے عملیات نقش آتشی و بادی آبی اور خاکی چار قسم کے ہوتے ہیں۔

**آتشی نقش** آتشی نقش اس کو کہتے ہیں جو کاغذ یا کوری ٹھیکری یا جس چیز پر لکھیں اس کو آگ میں اڑا دیں۔ یا قریب تر یا چولہے کے دفن کر دیں۔ یہ نقش دوستی و محبت اور خواب بندی و زبان بندی وغیرہ کے واسطے مفید ہوتا ہے۔ آتشی نقش لکھتے وقت منہ پورب کی طرف رکھنا ضروری ہے۔ آتشی نقش میں جہاں ایک ہندسہ بر حق ہے وہاں ایک کا ہندسہ سے لکھ کر باقی خانہ پُری کرنے کا عمل کیا جاتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

**بادی نقش** بادی نقش اس کو کہتے ہیں جو نقش لکھ کر درخت یا کسی اونچی پر لٹکا دیا جائے جو ہوا سے ہلتا رہے۔ یہ نقش واپسی مسافر و پتہ غائب و زبان بندی اور ملاقات دوستی اور محبت وغیرہ کے واسطے مفید ہے نقش کسی اونچی جگہ پر جہاں بہت ہوا ہو پچھم کے رُخ بیٹھ کر لکھنا چاہیئے۔ بادی اعداد کا نقش جہاں ۷ کا ہندسہ آتشی میں دکھایا ہے۔ وہاں ایک کا ہندسہ لکھ کر باقی ہندسوں کو بالترتیب خانوں میں لکھ دیں نقش تیار ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

**خاکی نقش** خاکی ہے وہ نقش ہے جو پانی میں ڈال دیں جو کھٹ یا راستہ چورا ہے۔ گورستان یا پہاڑ وغیرہ میں دفن کیا جاتا ہے۔ یہ نقش عمل تسخیر تنہائی محسوس اور دشمن۔ عداوت اور بھائی کے لئے موثر ہوتا ہے۔ اس عمل کے وقت منہ اتر کی طرف رکھنا چاہئے نقش خاکی میں جہاں ۹ کا ہندسہ آتشی نقش میں موجود ہے۔ وہاں سے ایک ہندسہ شمار عمل میں لایا جاتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۲ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

**آبی نقش** آبی نقش ہے جو کسی دریا یا کنویں یا نہر وغیرہ میں لکھ ڈال دیا جاتا ہے۔ یہ نقش واسطے خلاصی محبوس یا تسخیر و کشادگی رزق اور زبان بندی کے لئے موثر ہوتا ہے۔ آبی تعویذ کو ندی یا دریا کے کنارے پچھم کے رُ بیٹھ کر لکھنا چاہیئے۔ آبی اعداد کے نقش میں جہاں ۹ کا ہندسہ آتشی نقش میں موجود ہے وہاں سے ایک ہندسہ شمار عمل میں لایا جاتا ہے نقش آبی سیاہی سے لکھے آتشی بھیم سینی کافور نیلے رنگ سے پُر کرے۔ خاکی اشٹ گندھ سے اور بادی نقش صندل سُرخ سے لکھن پُر تاثیر ہوتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۱ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

# خواب یعنی سپن دیکھنے کی اچھی اور خراب علامات

دنیا کے کاروبار سے فارغ ہوکر جب انسان گہری نیند سو جاتا ہے تو اندرونی حواس تیز ہو جاتے ہیں اس وقت جو خیالات اس کے ذہن میں آتے ہیں یا جو اشکال اسکی نظر سے دکھائی دیتی ہیں ان کو خواب کہتے ہیں۔ یہ خواب قدرت کا ایک پوشیدہ راز ہے۔ جس کے ظہور اوقات متعینہ پر ہو جاتا ہے اسکی تعبیر بُری ہو یا اچھا ہی اپنا نتیجہ ضرور دکھاتی ہے اور خواب اچھا ہو یا صحیح وہ ہوتا ہے جو صحت اور اور اعتدال کی حالت میں دکھا جاتا ہے جو خواب حالت بیماری اور اختلاج عناصر پریشان حالت میں آتا ہے وہ قابل اعتبار نہیں ہوتا اور جو خواب دن کو دیکھا جاتا ہے وہ بھی صداقت میں کم ہوتا ہے اسکی تعبیر کی مدت ظہور میں آنے کی مقرر ہے رات کے پہلے حصہ میں جو خواب دیکھا جاتا ہے اسکا نتیجہ ایک برس کے اندر ظاہر ہوتا ہے۔ رات کے دوسرے حصے میں جو خواب دیکھا جاتا ہے اس کا نتیجہ آٹھ ماہ میں ظاہر ہوتا ہے۔ رات کے تیسرے پہر دکھائی دینے والے خواب کا نتیجہ تین مہینے کے اندر معلوم ہو جاتا ہے۔ رات کے چوتھے حصے کے خواب کا نتیجہ ایک ماہ کے اندر ظاہر ہو جاتا ہے جو رات ختم ہونے کے ایک گھنٹہ قبل آتا ہے اُسکا ثمرہ دس دن اور صبح کے خواب کی تعبیر ایک پہر میں ظاہر ہو جاتی ہے۔ زائد جانکاری کے لئے ہمارے ڈپو سے علم خواب کے متعلق علم خواب نامہ منگوائیں۔ نرخ ۱۰۰ روپے۔ جنرل بک ڈپو جالندھر

| قسم خواب | نتیجہ خواب | قسم خواب | نتیجہ خواب | قسم خواب | نتیجہ خواب | قسم خواب | نتیجہ خواب | قسم خواب | نتیجہ خواب | قسم خواب | نتیجہ خواب | قسم خواب | نتیجہ خواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آسمان دیکھنا | رتبہ بلند ہو | الٹا لٹکنا | عزت کیلئے نقص | گولی چلتے دیکھنا | مشکل سے نجات | ٹھگ ملنا | دولت کا نقصان | دریا میں نہانا | بیماری دور | پپیتا دیکھنا | دولت ملے | باغ دیکھنا | سکھ ملے |
| آسمان میں اڑنا | سفر | اونچا چڑھنا | ترقی عزت | گربھ پات | گمبھیر بیماری | ٹھاکر/ایشور | دھرم میں رخ | " میں ڈوبنا | تکلیف بڑھے | پانی میں ڈوبنا | پریشانی | بندوق " | مشکل آئے |
| آگ دیکھنا | پت د بیماری | اونٹ دیکھنا | ترقی | گرہن دیکھنا | بیماری | ڈر کر بھاگنا | دکھ سے چھٹکارہ | دودھ پینا | خوشی ملے | پان کھانا | اپنوں سے ملنا | باڑھ " | دولت کا نقصان |
| آم کا درخت | اولاد حاصل | آنکھ گرے | مصیبت | گورود دیکھنا | کامیابی | ڈاکخانہ | بیوپار اضافہ | دہی کھانا | ترقی | پتھر دیکھنا | مشکل آنا | خود کو بھوکا " | سفر میں فائدہ |
| آپریشن دیکھنا | بیماری کی علامت | آسن جلے | دولت ملے | گھوڑے سے گرنا | پریشانی | ڈولی دیکھنا | مراد پوری | دیوی دیوتا دیکھنا | خوشی ملے | پٹاخہ دیکھنا | دولت ملے | بھکاری دیکھنا | سفر پڑے |
| اٹھی دیکھنا | اچانک بیماری | لڑکی دیکھنا | ترقی، تیرتھ یاترا | گھوڑے پر چڑھنا | ترقی | ڈاکو " | نقصان | دوائی پینا | بیماری دور | پُل " | شبھ یاترا | بھاشن دینا | جھگڑا |
| اپنی شادی دیکھنا | مصیبت آئے | کوڑی دیکھنا | بیماری کی نشانی | کھاٹ پر بیٹھنا | تیرتھ یاترا | ڈاکیہ " | خبر ملے | دولت دیکھنا | اولاد کا سکھ | امتحان میں | مشکل دور | زلزلہ دیکھنا | مان، ترقی |
| اندھیرا دیکھنا | دکھ آنا | قبرستان دیکھنا | عزت ملنا | گھونگھٹ دیکھنا | نیا کاروبار | ڈاکٹر " | بیماری کی نشانی | درزی " | کام بگڑنا | پشو دیکھنا | فائیدہ | مرگی " | عورت سے ملنا |
| اپنی موت دیکھنا | عمر درازی | کمل دیکھنا | دولت حاصل | چائے پینا | کامیابی | ڈوبتے " | بری خبر | دانت گرتے " | صحتیابی | پہلوان " | صحتیابی | مردا بنتے " | فکر |
| لنگ گرنا | مبارک | کنگن، کڑا | دولت میں نقصان | چور دیکھنا | دولت کا نقصان | ڈھولک بجانا | کسی سے ملنا | دانت اکھاڑنا | دولت ملے | پجاری " | پیٹ کی بیماری | " روتے " | تکلیف دور |
| بغل گیر ہونا (عورت سے) | دولت حاصل | کباب کھانا | جھگڑا بے عزتی | چاول کھانا | اچھی خبر | تالی بجانا | خوشی | دکشنا دینا | فائدہ ہو | پوجن " | کامیابی | مالی دیکھنا | خوشی ملے |
| آوارہ بھٹکنا | نوکری ملنا | قینچی چلانا | تکرار | چھینک مارنا | دکھ پریشانی | تربوز کھانا | فکر مندی | دشمن دیکھنا | نقصاندہ | پریت " | خوش قسمتی | محل " | تکلیف دور |
| آملہ دیکھنا | پیٹ کی بیماری | کوئلہ دیکھنا | جھوٹی تہمت | چوکیدار دیکھنا | دولت ملنا | تانگا دیکھنا | جھگڑا ہو | دکان بھری " | دولت پانا | فوارا " | مشکل دور | مندر " | خواہش پوری |
| آلو دیکھنا | مصیبت آنا | کٹا سر دیکھنا | پریشانی | چٹائیں " | کامیابی | تیر مارنا | خوشی ملے | دکان خالی " | دولت کا نقصان | پھلواڑی " | خوشی ملے | مٹھائی کھانا | عزت ترقی |
| آگ اٹھانا | پریشانی | کنگھی کرنا | مراد پوری | چرخہ " | دولت ملنا | تار دیکھنا | کامیابی | دھواں دیکھنا | مشکل آنا | پھانسی " | زندگی میں نیا موڑ | حور دیکھنا | خوشی ملے |
| آسمان سے گرنا | عزم میں خرابی | کوئیں میں گرنا | پریشانی بڑھے | چھپکلی " | دولت ملے | تیل دیکھنا | پریشانی | ڈھول " | سفر ہو | برفباری " | دولت کا نقصان | موت " | ترقی ملے |
| آسمان دیکھنا | پریشانی دور ہو | کالا ناگ | دربار میں عزت | چھینکنا | کام میں رکاوٹ | تپسوی دیکھنا | سکون ملے | دھوبی " | کامیابی ملے | بارش دیکھنا | بیماری کلیش | مردے کے | دکھ سے |
| انگشتری پانا | عورت سے ملن | کوے کا بولنا | اپنوں سے ملاپ | چھری دیکھنا | مشکل حل | طوفان " | پریشانی | نہر " | مشکل دور ہو | بلی " | لڑائی کے آثار | ساتھ کھانا | نجات ہو |
| انجن دیکھنا | یوجنا میں | قلم دیکھنا | ترقی حاصل | بخار، بیماری | صحتیابی | طوطا " | بیماری دور | تل " | کامیابی | بکری " | اچھی خبر | مرچ کھانا | لڑائی ہو |
| املی کا درخت | صحت خراب | کتے کا کاٹنا | دشمن کا خوف | بیعزتی دیکھنا | پریشانی دور | تیرتے " | عمر درازی | ندی میں گرنا | فکر مندی | بندر " | بیماری | مچھلی دیکھنا | دولت ملے |
| اینٹ دیکھنا | گھر ڈھہنا | کیچی دیکھنا | عورت سے جھگڑا | جہاز دیکھنا | یاترا، جھگڑا | تالا بند " | کاموں خلل | کشتی میں بیٹھنا | تہمت لگنا | بادام " | صحتیابی | مکھن کھانا | لمبا سفر |
| عمارت بنانا | دولت حاصل | کبوتر دیکھنا | اچھی خبر | جہاز پر چڑھنا | تبدیلی | تالاب میں نہانا | مان عزت | شگا دیکھنا | تکلیف ہو | بوڑھی عورت " | دکھ آنا | گوشت کھانا | بیماری |
| املی کھانا | پتر حاصل | خرگوش دیکھنا | عورت سے ملن | جوا کھیلنا | دولت کا نقصان | تلوار دیکھنا | دشمن پر فتح | نماز پڑھنا | کامیابی | بارات دیکھنا | پریشانی | تکیہ دیکھنا | خوش قسمتی |
| بندری دیکھنا | اولاد حاصل | کھلونا دیکھنا | سکھ شانتی | جنازہ دیکھنا | دولت ملے | تاش کھیلنا | پڑوسی سے جھگڑا | ناخون کاٹنا | صحتیابی | بچھو " | پریشانی بڑھے | سفر کرنا | دولت ملے |
| الو دیکھنا | بیماری دکھ | کھیت دیکھنا | مشکل آنا | جیب کاٹنا | دولت کا نقصان | تتلی دیکھنا | کامیابی | ناگ دیکھنا | سکھ ملنا | برف " | اپنوں سے ملنا | روٹی کھانا | خواہش پوری |
| ریچھ دیکھنا | دولت ملے | خون کرنا | مشکل آنا | جھاڑو دیکھنا | نقصان ہونا | تیرتھ " | دھرم میں رخ | کچہری دیکھنا | جھگڑے | سٹیشن " | سفر مبارک | مچھر دیکھنا | دشمن سے خطرہ |
| ریت " | بیماری کی نشانی | خودکشی کرنا | عمر درازی | جھنڈا دیکھنا | عزت ملنا | تیل دیکھنا | بری گھٹنا | پاخانہ کرنا | میں کامیابی | ہوائی جہاز " | سفر میں رکاوٹ | مور " | راحت |
| ریت پر چلنا | نقصان | خربوزہ دیکھنا | دولت آنا | جھرنا دیکھنا | خرچ بڑھے | ترسول " | خوش قسمتی | پیاسہ ہونا | دکھ کا آنا | حوالات " | مان عزت | مکھی " | بے عزتی |
| خود کو | خوشی | گنگا دیکھنا | زندگی سکھی | ٹکٹ لینا | نقصان | تھوکنا | پریشانی | پہاڑ پر چڑھنا | کام بگڑنا | ہتھیار دیکھنا | مشکل حل | ناک کٹے | فکر پریشانی |
| روتے دیکھنا | حاصل ہو | لاٹری ٹکٹ | خوش قسمتی | شکار کرنا | خواہش پوری | تھپڑ کھانا | مبارک | " سے اترنا | دولت ملے | ہاتھ دیکھنا | عزیز سے ملن | سرمہ لگانا | عزت |
| رتھ دیکھنا | سفر پڑے | لکڑی اٹھانا | بیوجہ جھگڑا | شیشے دیکھنا | بیماری دور | دیوار گرنا | دول کا نقصان | پتنگ دیکھنا | پریشانی بڑھے | خود بیمار ہونا | فکر مندی | ساگ کھانا | خوشقسمتی |
| بیمار کو دیکھنا | دکھ دور ہو | زہر کھانا | پریشانی بڑھے | دشمن " | کامیابی | دروازہ بند دیکھنا | " | درخت پر چڑھنا | عزت ترقی | شیر دیکھنا | دشمن کا خاتمہ | سیب " | بیٹا ہو |
| روئی " | دولت ملے | درخت کاٹنا | دولت کا نقصان | ارتھی " | اچھی علامت | سونا ملنا | دکھ پریشانی | سانپ پکڑنا | دشمن پر فتح | شرادھ " | اولاد کی خوشی | جنازہ دیکھنا | ری سے خلاصی |
| رشوت لینا | بے عزتی | دوسرے ملک | گھریلو | شمشان | عمر درازی | سانپ دیکھنا | ڈر پریشانی | سندری دیکھنا | دولت لابھ | سائکل چلانا | کامیابی | دیگ دیکھنا | مباشرت |
| ریل دیکھنا | تکلیف دہ سفر | کا سفر دیکھنا | جھگڑا | گھاٹ دیکھنا | | سانپ گرنا | بیماری | سمندر " | دولت ملے | کفن پہننا | راحت | دیوار " | مالدار |
| | | حسن دیکھنا | گہری دوستی | شکاری " | ہمت بڑھنا | " کاٹنا | دولت ملے | سورگ یاترا | سکھ ملے | ہرن دیکھنا | لڑکی پیدا ہو | دہی " | غم دور |

# علم جیوتش و نجوم

گزشتہ برسوں میں جنم نچھتر کو شنی نچھتر سے شمار کر کے جمع کردو اور مجموعہ سے دو عدد کم کردو اور باقی کو ۹ پر تقسیم کر کے اگر باقی ایک رہے تو پہلے دشا سورج کی میعاد ۱۸ دن ہوگی۔ اگر دو عدد رہیں تو چندرماں کی میعاد ۳۰ دن، تین سے منگل میعاد ۲۱ دن چار سے راہو میعاد ایک ماہ ۲۴ دن پانچ سے برہسپت میعاد ایک ماہ ۱۸ دن چھ سے سنیچر میعاد ایک ماہ ۲۱ دن آٹھ سے کیت میعاد ۲۱ دن اگر پوری تقسیم ہو تو شکر میعاد ۲ ماہ ہوگی۔

## منتھا اور اس کا پھل

گزشتہ برسوں میں جنم لگن کا ہندسہ جمع کر کے مجموعہ کو ۱۲ پر تقسیم کردو۔ بقیہ اعداد کو میکھ راشی سے شمار کر کے اس راشی میں منتھا لگادو اگر منتھا برس کنڈلی میں پہلے دوسرے، تیسرے، پانچویں، نانویں، دسویں اور گیارہویں ہو تو شبھ ہوتی ہے اگر چوتھے چھٹے، ساتویں آٹھویں اور بارہویں گھر میں پڑجاوے تو ناقص پھل دینے والی ہوتی ہے

## اجتماع سیارگان

اگر کسی کا جنم لگن برشچک ہے اور برس میں برشچک راس آٹھویں خانہ میں آگئی ہے جو موت سے تعلق رکھتا ہے۔ برشچک راس کا مالک منگل دیکھا برس میں کہاں پڑا ہے اگر میکھ برشچک یا مکر میں پڑا ہو تو اسلحہ سے موت کا خطرہ ہوگا۔ اگر آٹھویں میں کوئی شبھ گرہ پڑا ہو یا دیکھتا ہو تو بیمار ہو کر اچھا ہو جائے گا۔ یا خون کی بیماری ہو کر بچ جائیگا۔

## دو جنماں برش کا بیان

اگر جنم لگن اور برس لگن ایک ہی ہوجائیں تو اس کو دو جنماں سال کہتے ہیں جو آرشٹ کے دینے والا اور ناقص ہوتا ہے اگر برہسپت اور چندرماں شبھ استھان میں پڑے ہوں تو وہ برش کچھ شبھ ہو جاتا ہے اگر چھٹے بارہویں پڑجانے تو بہت ناقص ہوتا ہے اگر برہسپت آٹھویں اور چندرماں چھٹے گھر میں پڑجائے تو اس برس میں مرتیو کے سمان کشٹ ہوتا ہے۔

## گرہوں کا ثمر

اگر کوئی گرہ جنم میں اچھا اور برس میں بھی اچھا پڑ گیا ہے تو اس کا پھل بہت اچھا رہے گا۔ اگر جنم اور برس دونوں میں خراب پڑ گیا ہے تو پھل نہایت خراب رہے گا۔ اگر جنم میں اچھا اور برس میں خراب یا برس میں اچھا اور جنم میں خراب پڑ گیا ہے تو ثمرہ اس گرہ کا اوسط درجے پر رہے گا۔ شبھ گرہ ۱-۲-۳-۴-۵-۷-۹-۱۰-۱۱ گھر میں اچھا پھل دیتے ہیں اور ۶-۸-۱۲ گھر میں ناقص پھل دیتے ہیں۔ پاپی گرہ ۳-۶-۱۰-۱۱ گھر میں شبھ پھل دیتے ہیں ۲-۵-۹- گھر میں مدھم پھل ۱-۴-۷-۸-۱۲ گھر میں ناقص پھل دیتے ہیں۔ (پنالال جیوتشی)

# برس پھل یعنی سال کے نیک و بد حالات

جس برش کا ورش پھل بنانا مطلوب ہو اُس سمت یا سن میں سے اپنے جنم کا سمت یا سن کم کردو جو باقی رہے وہ گت برش یعنی سال گذشتہ ہوں گے۔ گت برسوں کے نیچے جو یوم گھڑی پل جمع کردو ان کو نقشہ لگن سارنی سے لکھ لیویں اور اس میں اپنے جنم کا یوم اور اشٹ گھڑی پل جمع کردو۔ حاصل جمع آئندہ برس کا یوم گھڑی پل نکل آئیگا۔ بعدازاں نقشہ لگن سارنی سے اس دن کے گھڑی پل جمع کردو جو گھڑی پل برآمد ہوں وہ برس کا لگن نکل آئے گا۔ برس پھل کے مفصل حالات دیکھنے ہوں تو رسالہ سرشتۂ تقدیر حصہ دوم قیمت 50 روپے کارخانہ مفید عالم جنتری اڈہ ہوشیارپور جالندھر سے منگوا سکتے ہیں۔

ابتدا سے — برش سارنی — ۸۰ سال تک

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عمر | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ |
| برج | ۱ | ۲ | ۳ | ۵ | ۵ | ۶ | ۱ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۶ | ۰ | ۱ | ۲ | ۴ |
| گھڑی | ۱۵ | ۲۱ | ۴۶ | ۲ | ۱۷ | ۳۵ | ۴۳ | ۴ | ۱۹ | ۳۵ | ۵۰ | ۶ | ۲۱ | ۲۷ | ۵۲ | ۸ | ۲۳ | ۳۹ | ۵۴ | ۲۰ |
| پل | ۳۱ | ۳ | ۳۴ | ۶ | ۳۷ | ۹ | ۴۰ | ۱۲ | ۴۵ | ۱۵ | ۴۶ | ۱۸ | ۴۹ | ۲۱ | ۵۲ | ۴۴ | ۵ | ۳۰ | ۵۰ | ۳۰ |
| عمر | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۳۵ | ۳۶ | ۳۷ | ۳۸ | ۳۹ | ۴۰ |
| برج | ۵ | ۶ | ۰ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۰ | ۰ | ۲ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۰ | ۱ |
| گھڑی | ۲۶ | ۴۱ | ۵۷ | ۱۲ | ۲۸ | ۴۵ | ۵۹ | ۱۴ | ۳۰ | ۴۵ | ۱ | ۱۲ | ۳۲ | ۴۵ | ۳ | ۱۸ | ۳۴ | ۴۹ | ۵ | ۲۱ |
| پل | ۱ | ۳۳ | ۴ | ۳۶ | ۷ | ۳۹ | ۱۰ | ۴۲ | ۱۳ | ۴۵ | ۱۶ | ۴۷ | ۱۵ | ۵۱ | ۲۲ | ۵۳ | ۲۵ | ۵۷ | ۲۸ | ۰ |
| عمر | ۴۱ | ۴۲ | ۴۳ | ۴۴ | ۴۵ | ۴۶ | ۴۷ | ۴۸ | ۴۹ | ۵۰ | ۵۱ | ۵۲ | ۵۳ | ۵۴ | ۵۵ | ۵۶ | ۵۷ | ۵۸ | ۵۹ | ۶۰ |
| برج | ۲ | ۳ | ۵ | ۶ | ۷ | ۱ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۶ | ۷ | ۱ | ۳ | ۴ | ۵ |
| گھڑی | ۳۶ | ۵۲ | ۷ | ۲۳ | ۳۸ | ۵۳ | ۹ | ۲۵ | ۴۰ | ۵۶ | ۱۱ | ۲۷ | ۴۲ | ۵۸ | ۱۲ | ۱۹ | ۴۴ | ۰ | ۱۵ | ۳۱ |
| پل | ۳۱ | ۳ | ۳۴ | ۶ | ۳۷ | ۹ | ۴۰ | ۱۲ | ۴۱ | ۱۵ | ۴۶ | ۱۸ | ۴۹ | ۲۱ | ۵۲ | ۲۴ | ۵۱ | ۲۷ | ۵۱ | ۳۰ |
| عمر | ۶۱ | ۶۲ | ۶۳ | ۶۴ | ۶۵ | ۶۶ | ۶۷ | ۶۸ | ۶۹ | ۷۰ | ۷۱ | ۷۲ | ۷۳ | ۷۴ | ۷۵ | ۷۶ | ۷۷ | ۷۸ | ۷۹ | ۸۰ |
| برج | ۶ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۶ | ۷ | ۱ | ۲ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۷ | ۱ | ۲ |
| گھڑی | ۴۷ | ۲ | ۱۸ | ۳۲ | ۴۹ | ۴ | ۲۰ | ۳۵ | ۵۱ | ۰ | ۲۲ | ۳۷ | ۵۳ | ۷ | ۲۴ | ۳۹ | ۵۵ | ۱۰ | ۲۶ | ۴۲ |
| پل | ۱ | ۳۳ | ۴ | ۳۶ | ۶۰ | ۳۹ | ۱۰ | ۴۲ | ۱۳ | ۴۵ | ۱۶ | ۴۸ | ۱۵ | ۵۱ | ۲۲ | ۵۴ | ۲۵ | ۵۷ | ۲۸ | ۰ |

## گرہوں کے بیدھ چکر کا بیان

گرہوں کا پھلا دیش معلوم کرنے کے لئے ان کا بیدھ جاننا بھی ضروری ہے کیونکہ ایک گرہ جب ایک راشی پر واقع ہوتا ہے اور دوسرا گرہ جو اس سے بیدھ کے خانہ پر ہوتا ہے وہ اسکی تاثیر کو بدل دیتا ہے۔ جیساکہ سورج بارھویں گھر میں خراب پھل دیتا ہے لیکن جب اس کو کسی اور گرہ نے چھٹے گھر میں ہو کر بیدھا تو پھر سورج بجائے ناقص پھل کے اچھا پھل دے گا بیدھ میں جب چندرماں شکل پکش چاند کے حصے کا دوسرے یا پانچویں یا نانویں گھر میں آجائے تو بیدھ پھل کو دور کردیتا ہے سورج کو سنیچر کا بیدھ پھل نہیں ہوتا۔ بدھ کو سنیچر منگل کا بیدھ پھل نہیں ہوتا سنیچر کو برہسپت کا بیدھ پھل نہیں ہوتا

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سورج | ۱۱ | ۳ | ۲ | ۶ | سنیچر | ۳ | ۱۱ | ۶ | شکر | ۱۱ | ۱۲ | ۹ | ۸ | ۵ | ۴ | ۲ | ۳ | ۱ |
| | ۵ | ۹ | ۴ | ۱۲ | | ۱۲ | ۵ | ۹ | | ۳ | ۶ | ۱۱ | ۵ | ۹ | ۱۰ | ۱ | ۷ | ۸ |
| منگل | ۳ | ۱۱ | ۶ | ۰ | راہو کیتو | ۳ | ۱۱ | ۶ | برہسپت | ۱۱ | ۷ | ۹ | ۲ | ۵ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| | ۱۲ | ۵ | ۵ | ۰ | | ۱۲ | ۵ | ۹ | | ۸ | ۳ | ۱۰ | ۱۲ | ۴ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| چندرم | ۱۱ | ۱۲ | ۵ | ۸ | ۹ | ۴ | ۰ | ۰ | سنیچر | ۳ | ۱۱ | ۶ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| | ۱۲ | ۱۰ | ۸ | ۱ | ۴ | ۲ | ۰ | ۰ | | ۱۲ | ۵ | ۹ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |

## آیو یعنی عمر کے حالات

آیو معلوم کرنے کیلئے پہلے اپنے جنم نچھتر کو دیکھو بعدازاں معلوم کرو کہ کس قدر گھڑی پل وقت پیدائش تک گزرے ہیں ان کو ۱۲۰ سے ضرب دو اور حاصل ضرب کو ۹۰ پر تقسیم کردو۔ خارج قسمت سال برآمد ہوں گے جو باقی بچے اس کو ۱۲ سے ضرب دے کر ۹۰ پر تقسیم کردو۔ خارج قسمت دن ہوں گے جو باقی بچے اس کو ۳ سے ضرب دے کر ۹۰ پر تقسیم کردو خارج قسمت گھڑی برآمد ہوگی جسقدر سال ماہ دن گھڑی برآمد ہونگی ان کو ۱۲۰ سے تفریق کرو اور اس روز چندرماں کو دیکھو۔ نچھتر کے کس چرن پر ہے اگر پہلے میں ہے تو ۱۵ ماہ دوسرے میں ۵ برس تیسرے میں ۱۰ برس چوتھے ۲۰ برس باقی میں جمع کردو۔ مجموعہ عمر ہوگی۔

خیر اندیش:- پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے

# علم جیوتش و نجوم

## برس میں گرہوں کی درشٹی

برس میں ہر ایک گرہ پانچویں اور نانویں گھر پورن درشٹی سے دیکھتا ہے۔ پہلے اور ساتویں شتر درشٹی سے دیکھتے ہیں تیسرے گیارہویں گھر نصف متر درشٹی اور چوتھے دسویں گھر نصف شتر درشٹی سے تو اقبال یوگ ہوتا ہے

## برس میں گرہوں کے متفرق یوگ

اگر منتھا کی راشی کا مالک کیندر یا ترکون میں پڑا ہو تو اقبال یوگ ہوتا ہے۔ دسویں نصف شتر درشٹی سے دیکھتے ہیں سورج برہسپت شکر کا آپس میں اتصال ہو اور چر لگن ہو تو جلدی تبدیل ہوگی اگر دو سبھاؤ ہو تو جا کر واپس آئے۔ اگر چندرماں وکری گرہ سے نظر دوستی رکھتا ہو تو تبادلہ ہوگا ساتویں گھر کا سوامی بلوان ہو کر کیندر میں بیٹھا ہو اور دسویں کا سوامی بلوان اچھے یا متر راشی کا ہو کر ساتویں ہو تو اس برس میں استری پکش سے سکھ کی پراپتی اور دھن کا لابھ ہوتا ہے لگن کا مالک پانچویں یا ساتویں پڑا ہو یا ساتویں کا مالک لگن میں پڑا ہو یا بدھ برہسپت ترکون میں ہوں یا پانچویں گھر کو شبھ گرہ دیکھتے ہوں تو گرہ یوگ ہوتا ہے گرہ جس گھر میں واقع ہوتے ہیں اس کے آسرا اپنا سبھاؤ کے پھل دیتے ہیں۔ راہو کیتو جس گرہ کے ساتھ ہوتے ہیں اس کا پھل دیتے ہیں اپنا پھل نہیں دیتے۔

## برس کنڈلی بنانے کا آسان طریقہ

فرض کرو کسی کے گت برس میں ۳۰ ہیں اور جنم اشٹ بد صرار ۱۹ گھڑی ۵ پل ہے اب کو تین جگہ علیحدہ علیحدہ رکھا یا پہلی جگہ سوایا کیا دوسری جگہ نصف کیا اور تیسری جگہ ڈیوڑھا کیا سب کو جمع کرلے پر تقسیم کیا تو برس اشٹ نکل آئے گا۔ ۳۰ × $\frac{۵}{۴}$ = ۳۷۔ دن ۳۰ گھڑی پل بجا ۱۵ گھڑی ۳۰ × $\frac{۲}{۴}$ = ۱۵ پل + ۴ دن ۹ گھڑی ۱۵ پل = کل ۲۰۵ ÷ ۷ = ۶۰۵ ۔ اب برس اشٹ سنیچر ۵ گھڑی پل ہوا۔ اسمیں جمع کر برس معلوم طلوع و غروب سیارگان کر لیویں۔ جو گرہ سورج کے نزدیک پس و پیش راشیوں میں ان درجوں پر ہوتے ہیں وہ بلحاظ راشیوں کے است ہوجاتے ہیں اس وقت انکی حالت بیمار یا زندان ہوجاتی ہے چندرماں سورج سے ۱۲ منگل ۱۸ بدھ ۱۳ برہسپت ۱۵ شکر ۱۲ سنیچر ۱۵ اشٹ تک پس و پیش راشیوں میں غروب ہوجاتا ہے۔

## وکری گرہوں کی تاثیرات

منگل زائچہ میں وکری ہو تو عزت میں خطرہ دشمنوں سے تکلیف کاروبار میں نقصان اور حاکم سے خوف ہو بدھ وکری ہو تو رشتہ داروں میں ناچاقی امیدوں میں پریشانی روزگار میں خلل ہو، برہسپت وکری ہو تو کاروبار تجارت میں نقصان امیدوں میں مایوسی، عورت کو تکلیف شکر وکری ہو تو ضدی سبھاؤ بیرونی سے ملاقات ہو، سنیچر ہو تو امیدوں میں مایوسی سفر پر کشٹ روپیہ کا نقصان ہو۔

# مفید اور کار آمد نقش

## دشمن کا منہ بند کرنے کا نقش

اس نقش کو چاندی پر کھدوا کر انگوٹھی میں پہنے۔ جب کسی امیر یا دشمن کے پاس جاوے انگوٹھی کو پہن لے۔ دشمن کا منہ بند ہو اور امری دیکھ کر خوش ہو۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ہ | م | ا | س | ک |
| س | ف | ہ | م | ہ |
| م | ا | س | ک | ہ |
| ک | ہ | م | ا | س |
| ا | س | ک | ہ | م |

## نقش جس سے بھوت بھاگے

۱۔ مندرجہ ذیل نقش سے بھوت بھاگ جاتے ہیں۔

۲۔ اگر داتن کی کوچی سے پتھر پر لکھ کر اس پتھر پر مریض کو بیٹھا کر اشنان کراوے تو مرض دور ہو جاوے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۴ | ۰ | ۰ |
| ۶۸ | ۸ | ۳ | ۸ |
| ۴ | ۸۰ | ۶۶ | ۷۱ |
| ۶ | ۷۰ | ۵ | ۴ |

## آدھا شیشی دور کرنے کا نقش

اس نقش کو لکھ کر آدھا شیش کے درد والے آدمی کے گلے میں باندھے آرام ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۷ | ۱۰ |
| ۱۳ | ۲۴ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۵ | ۱۲ | ۵ | ۴ |

## اس نقش کو گلے میں باندھنے سے مریض کا مرض چلا جائے

اس نقش کو اتوار کے دن چڑھتے چاند میں بھوج پتر پر اشٹ گندھ سے لکھ کر گل کی دھونی دے کر مریض کے گلے میں باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۷۷ | ۱۰ |
| ۷۳ | ۷۴ | ۳ | ۶ |
| ۰۱ | ۲ | ۷۱ | ۷۶ |
| ۷۵ | ۷۱ | ۵ | ۴ |

## نزلہ زکام دور کرنے کا نقش

جب زکام بدن ہونے سے سر درد وغیرہ کی شکایت ہو تو اس نقش کو سرسوں کے پتے پر لکھ کر چباوے تو زکام دور ہو جائیگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۳۵ | ۲۵ |
| ۲ | ۲۹ | ۳ | ۷ |
| ۹ | ۹ | ۲۶ | ۲۴ |
| ۳۰ | ۲۷ | ۶ | ۴ |

## پوشیدہ دھن، ملنے کا نقش

اس نقش کو بھگوان کے نام کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو پوشیدہ دھن ملے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۹۵ | ۲۲۸۷ | ۲۲۹۲ | ۲۲۴۱ |
| ۲۲۸۲ | ۲۲۹۲ | ۲۲۸۰ | ۲۲۹۳ |
| ۲۲۸۲ | ۲۲۹۲ | ۲۲۸۴ | ۲۲۹۳ |
| ۲۲۸۲ | ۲۲۹۲ | ۲۲۸۵ | ۲۲۲۸ |

## مرض سے محفوظ رہنے کا نقش

اس نقش کو مکھا نکشتر میں چڑے پر لکھے اور منہار کی مٹی میں دباوے تو مرض پاس نہ آئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۸ | ۸۶ | ۸۲ |
| ۵۵ | ۵۶ | ۳۵ | ۶۳ |
| ۱ | ۸ | ۳۶ | ۵۸ |
| ۲۷ | ۸۴ | ۵ | ۴ |

## کان کا درد دور ہو

اس نقش کو انار کے رس میں لکھوا کر کان میں باندھ لے تو کان میں درد ہرگز نہ ہو گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۷۷ | ۱۰ |
| ۷۳ | ۷۴ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۲ | ۷۱ | ۷۶ |
| ۷۵ | ۷۱ | ۵ | ۴ |

## باری کا بخار دور کرنے والا نقش

جس کو باری کا بخار آتا ہو اس کے گلے میں یہ نقش باندھ دے تو بھگوان کی کرپا سے یہ بخار ہرگز نہ آویگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۴ | ۳ |
| ۳ | ۶ | ۳ | ۵ |
| ۷ | ۱ | ۴ | ۱ |
| ۴ | ۱۴ | ۶ | ۶ |

## پرسوت پیڑا دور کرنے والا نقش

اس نقش کو گنگا رج سے بھوج پتر پر لکھ کر حاملہ عورت کو پلادیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۳۵ | ۱۸ |
| ۳۱ | ۳۲ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۳۶ | ۳۴ |
| | ۳۰ | ۵ | ۴ |

## اس نقش کو درخت پر باندھنے سے بہت پھل پیدا ہوں

اس نقش کو آم کے رس سے لکھ کر آم کے درخت میں باندھیں تو پھل بہت ہوں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۶۵ | ۷۸ |
| ۱ | ۹۲ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۹۶ | ۹۴ |
| ۹۱ | ۳۰ | ۶ | ۴ |

## سب مرادیں پوری ہوں

یہ نقش لکھ لکھ کر دریا میں ڈالتے جائیں جو لوٹ آوے اس کو اپنے پاس رکھ لیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۴ | ۱ | ۶ |
| ۶ | ۱ | ۴ | ۹ |
| ۴ | ۹ | ۶ | ۱ |
| ۱ | ۶ | ۹ | ۴ |

## اس نقش کے لکھنے سے کھوئی ہوئی چیز مل جائے

اس کو کنیر کی چھایا میں بیٹھ کر بکر کی ہڈی کی قلم بنا کر لکھے تو کھوئی ہوئی چیز مل جائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہوں | ہوں | ہوں | ہوں |
| ایں | ایں | ایں | ایں |
| جن | جن | جن | جن |
| ہریں | ہریں | ہریں | ہریں |

## عقل بڑھانے والا نقش

اس نقش کو شکل پکش میں تھالی پر لکھ کر اس میں کھیر کھلانے سے عقل بڑھتی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۹۱ | ۲۸ | ۸ |
| ۷ | ۳ | ۹۳ | ۹۶ |
| ۹۴ | ۹۴ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۷۵ | ۷۱ |

## وشی کرن کا نقش

اس نقش کو لکھ کر بتی بنا کر گھی کے چراغ میں جلاوے تو من چاہی عورت گھر میں آوے۔ اور اگر دیے کی بتی اس کی طرف کو جلاوے تو وہ بہت محبت کرلے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

## آم کے درخت میں بہت پھل ہوں

اس کو آک کے رس سے لکھ کر آم کے درخت میں باندھیں تو خاص طور سے پھل زیادہ ہوں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۵ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۴ | ۸ | ۱ |
| ۶ | ۳ | ۶ | ۶ |
| ۳ | ۹ | ۲ | ۷ |

## یہ نقش جس عورت کی کمر میں باندھے تو عمر بھر دُکھ نہ ہو

اس نقش کو گدھے کے ہاڑ پر لکھیں اور عورت اسے اپنی کمر سے باندھے تو اس کو کسی قسم کا کوئی دکھ بیماری نہ ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۲۴ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۲ | ۲۷ | ۲۷ |
| ۲۳ | ۱۸ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۱۶ | ۱۲ |

## حمل کو محفوظ رکھنے والا نقش

اس نقش کو کانسے کی تھالی میں لکھ کر اور اس تھالی میں پانی ڈال کر حاملہ عورت کو پلاوے تو حمل نہ گرے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۳ | ۹۶ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۰ | ۹۵ | ۹۵ |
| ۳۶ | ۹۳ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶۶ | ۹۱ | ۹ |

## خواہش پوری ہو

اس نقش کو سرسوں کے رس سے لکھ کر بن میں گاڑ دیں تو خواہش پوری ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۹۹ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۳ | ۹۶ | ۹۵ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۹۴ | ۹۱ |

ایضاً

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۵ | ۸۲ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۳ | ۷۶ | ۷۰ |
| ۸۱ | ۵۸ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۷۶ | ۸۰ |

## منورتھ پورا ہو

اس نقش کو کتے کے ناخن سے لکھ کر بازو پر باندھے تو دل کی مراد پوری ہوتی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۶۲ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۶۲ | ۱ |
| ۶۱ | ۵ | ۶۱ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۵ | ۴۰ |

## راج سبھا میں عزت ہو

اس نقش کو بھوج پتر پر لکھ کر اپنے پاس ہر وقت رکھیں تو راج سبھا میں بہت عزت ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴ | ۴۵ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۶۲ | ۱ |
| ۶۱ | ۵ | ۶۱ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۵ | ۴۰ |

## سب روگ ہرن نقش

کسی بھی روگ میں اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھنے سے سب روگ دور ہو جاتا ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ۵ | | |
| | ۲ | | ۶ | |
| ۳ | | ۱۰ | | ۷ |
| | ۴ | | ۸ | |
| | | ۶ | | |

## اس نقش کو گائے کے گلے میں باندھنے سے دودھ بڑھ جاتا ہے

اس نقش کو کیسر سے بھوج پتر پر لکھ کر گائے کے گلے میں باندھنے سے دودھ بہت بڑھ جاتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| श्री | श्री | श्री | श्री |
| श्री | श्री | श्री | श्री |
| श्री | श्री | श्री | श्री |
| श्री | श्री | श्री | श्री |

# ہجری مہینوں میں ہونے والے اہم واقعات

## ۱۔ محرم

سن ہجری کی ابتدا اسی ماہ سے ہوئی ہے۔ اسلامی سال کا سب سے پہلا دن ۱۶ جولائی ۶۲۲ء تھا۔ سن ۲۰۰۹ء میں اسے ۱۴۳۰ سال ہونگے۔ یکم محرم ۲۴ھ کو عثمان غنیؓ مسند خلوات پر جلوہ آرا ہوئے اور یکم محرم ۸۰ھ کی شب کو حضرت امام اعظم اور اسی دن سید احمد صاحب شہید بریلوی تولد ہوئے اور ۶۱ھ کو یوم عاشورہ کر حضرت سیدنا امام حسینؓ کی شہادت کربلا میں قیامت خیز و حیرت انگیز ہوئی۔ ۲۴ھ بروز عاشورہ حضرت عمر آنحضرت کے پہلوئے مبارک میں دفن ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ شب عاشورہ میں تمام شب بیدار رہنا اور نماز پڑھنے سے فرشتوں کی عبادت جیسا ثواب ملتا ہے۔

## ۲۔ صفر

اسی مہینے ۶ھ کو خیبر کی جنگ میں مسلمانوں کو شاندار فتح حاصل ہوئی اور حضرت امام حسین کے پوتے امام محمد باقر بن زین العابدین واقعہ کربلا سے تین سال پیشتر ۲۰ صفر ۵۷ھ کو پیدا ہوئے اور ۱۱ صفر ۹۹ھ کو حضرت عمر بن عبدالعزیز مسند نشین خلافت ہوئے۔ ۳۷۰ھ کو شیخ بوعلی سینا مشہور حکیم تولد ہوئے اور اسی مہینہ ۶۴ھ میں حضرت عبداللہ بن زبیر شہید ہوئے۔ اگر اس ماہ کا چاند دیکھ کر کوئی شخص چار رکعت نفل عشاء کے فرض اور وتر کے درمیان پڑھے چاروں قل چاروں رکعت میں گیارہ گیارہ بار اور سلام پھر کر ۷۰ بار کلمہ تمجید اور ۷۰ بار درود شریف پڑھے تو وہ آنیوالی بلاؤں سے محفوظ رہے۔

## ۳۔ ربیع الاول

اس ماہ میں یکم کو آنحضرت نے مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ کی جانب ہجرت فرمائی اور ۵ تاریخ کو انتقال بی بی سکینہ بنت امام حسین کا ہوا اور ۸ تاریخ ۲۶۰ھ کو وفات امام عسکری کی ہوئی۔ وفات حضرت عبدالمطلب کی ہوئی ۱۰ تاریخ کو۔ ۱۲ کو آنحضرت دنیا میں تشریف فرمائے اور اسی تاریخ کو آنحضرت نے وفات پائی۔ اس لئے اس مہینے میں مجلس میلاد شریف قائم کی جاتی ہے اور ۱۰ تاریخ ۲۲۹ھ کو امام جعفر صادق تولد ہوئے۔

## ۴۔ ربیع الثانی

اسلام کی ابتدا میں نماز کی صرف دو رکعتیں فرض ہوئی تھیں خواہ سفر کی حالت ہو یا اقامت کی۔ چنانچہ کئی سال اسی طرح رہی۔ ۱۰ھ میں اس مہینہ مین ظہر، عصر، عشاء میں حالت اقامت دو رکعت کا اضافہ ہوا اور سفر کی حالت میں بدستور دو ہی رکعتیں رہیں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو ابوتراب کو معزز خطاب بھی آنحضرت کی طرف سے اسی مہینہ میں ملا۔ منگل کے دن ۱۸ تاریخ ۶۴۴ھ کو ایسی سخت آندھی چلی کہ خانہ کعبہ کے پردے اُڑ گئے اور ۲۱ روز برہنہ رہا۔

## ۵۔ جمادی الاول

حضرت خالد کو اسی مہینہ میں بارگاہ نبوی سے سیف اللہ کا معزز خطاب عطا ہوا اور ان کی وفات بھی اسی مہینے میں ہوئی۔ حضرت محمدؐ کی صاحبزادی حضرت زینب کے شوہر ابوالعاص اسی مہینے مین ۶ھ کو مکہ معظمہ سے آکر مشرف بہ اسلام ہوئے اور ۴۱ھ میں حضرت امام حسن نے حضرت معاویہ سے صلح کر کے خلافت ان کے سپرد کر دی۔ اور ۲ھ میں حضرت رقیہ دختر رسولؐ نے وفات پائی۔

## ۶۔ جمادی الثانی

اس ماہ میں آنحضرتؐ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ خاتون کا نکاح حضرت عبداللہ آپ کے والد سے پہلی تاریخ شب دوشنبہ کو ہوا۔ اس مہینے کی ۲۰ تاریخ جمعہ ۳۵ھ کے روز حضرت فاطمہ حضور کی صاحبزادی کی ولادت شریف ہوئی۔ ۲۳ تاریخ ۱۳ھ کو حضرت ابوبکر صدیق نے وفات پائی۔ حضور کے پہلوئے مبارک میں رکھے گئے۔ اسی ماہ کی تین تاریخ کو ۴۶۱ھ میں مولانا واحد مفسر دیوان شنبی کی وفات ہوئی۔ ۱۴ تاریخ ۵۰۵ھ قاضی عیاض عام مفسر امام غزالی نے ۵۷ سال کی عمر میں وفات پائی۔ اسی ماہ میں خلیفہ متوکل محل جعفریہ کی بنیاد رکھی یہ سامرہ کے قریب بنایا گیا۔

## ۷۔ رجب

اس مہینے میں ۲۷ تاریخ کو حضورؐ کی معراج ہوئی اسی مہینے ۹ھ کو بادشاہ حبش شاہ نجاشی کی وفات ہوئی جب یہ خبر مدینہ منورہ پہنچی تو آنحضرت غائبانہ جنازہ ادا فرمائی اور اسی مہینے کی ۱۴ تاریخ ۱۵۰ھ کو حضرت امام شافعی پیدا ہوئے۔ اسی ماہ ۴۶۶ھ میں علامہ زمخشری جو علم نجوم کے مشہور امام ہیں تولد ہوئے۔ اسی ماہ کی ۱۳ تاریخ ۳۲ھ کو حضرت عباس کی وفات ہوئی۔ ۵ تاریخ ۱۱۰ھ کو حضرت خواجہ حسن بصری کی وفات ہوئی۔ ۳۰ تاریخ ۲۰۴ھ کو امام شافعی اور ۶ تاریخ ۶۳۲ھ کو خواجہ معین الدین چشتی اجمیری نے وفات پائی۔

## ۸۔ شعبان

لکھا ہے کہ اگر پہلی رات میں بارہ رکعت نماز پڑھے بعد سورہ فاتحہ کے پندرہ باری سورہ اخلاص پڑھے تو اس کے نامہ اعمال سے دس ہزار بدیاں دُور کر کے دس ہزار نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں۔ اور مرنے والے کا نام اسی ماہ میں قابض الارواح کو دیا جاتا ہے۔ شب برات کو جتنی بھی نماز دو رکعت سے پڑھے تو اللہ کی جناب میں مقبولیت کا باعث ہے۔ اور کم از کم ۲۰ رکعت تو ضرور ہی پڑھے تو اللہ تعالیٰ تمام گناہ اس کے معاف کر دیتا ہے۔

## ۹۔ رمضان

اس مہینے کی ۲ تاریخ کو حضرت فاطمہ کا عقد مبارک حضرت علی سے ہوا۔ ۱۵ رمضان ۳ھ حضرت امام حسین پیدا ہوئے۔ دس تاریخ ۸ھ کو فتح مکہ کیلئے مدینہ پاک سے روانہ ہوئے اور ۲۰ تاریخ کو شاندار فتح نصیب ہوئی۔ ۸ رمضان قبل طلوع آفتاب حضرت امام جعفر صادق پیدا ہوئے۔ یکم رمضان ۴۷۰ھ کو حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی پیدا ہوئے۔ ۳ رمضان ۱۱ ہجری کو بعمر ۲۸ سال وفات پائی اور ۱۸ رمضان حضرت عائشہ صدیقہ کا انتقال ہوا۔ ۱۷ رمضان کو حضرت علی کے زخم کاری لگا اور وفات پائی۔

## ۱۰۔ شوال

حضرت عائشہ صدیقہ کا نکاح آنحضرتؐ سے اسی ماہ میں ہوا۔ اور پھر رخصتی بھی تین سال بعد اسی ماہ میں ہوئی۔ اسی مہینہ ۱۷۰ ہجری میں خلیفہ ہارون رشید کا بیٹا امین تولد ہوا۔ ۱۳ شوال جمعہ ۱۹۴ھ کے دن امام المحدثین حضرت محمد بن اسمٰعیل بخاری تولد ہوئے ۱۴ شوال ۹۷۱ ہجری کو جمعہ کی رات حضرت شیخ احمد فارقی مجدد الف ثانی پیدا ہوئے۔ ۹ شوال ۱۱۰ھ کو حضرت محمد بن سیرین محدث نے وفات پائی۔ اور ۱۴۸ھ میں حضرت امام جعفر صادق اور ۱۸۷ھ میں حضرت ابراہیم بلخی اور عید کے دن حضرت امام فخر الدین راشی نے ۶۰۲ میں وفات پائی۔

## ۱۱۔ ذیقعد

۷ ہجری کو اسی مہینہ میں عمرۃ القضا کو جاتے وقت مقام سرف پر حضرت میمونہ آنحضرت کے نکاح میں آئیں۔ ۲۵ تاریخ دس ہجری کو امام محمد بن ابی بکر پیدا ہوئے۔ اور آخر ذیقعدہ ہجری کو حضرت سعد بن معاذ کی وفات سے عرش عظیم لرز گیا۔ حضرت امام اعظم کے بیٹے حضرت سجاد بھی اسی مہینے میں ۱۷۹ھ میں واصل بحق ہوئے۔ اور ۲۴۶ھ میں حضرت ذوالنون مصری نے وفات پائی۔ ۳۸۵ھ میں امام دار قطنی نے وفات پائی۔

## ۱۲۔ ذی الحجہ

اس مہینہ میں ۸ ہجری کو مدینہ منورہ میں آنحضرتؐ کے صاحبزادے ابراہیم تولد ہوئے۔ اور ۱۹ تاریخ ۲۵ ہجری کو علی خلیفہ مقرر ہوئے۔ ۲۰ھ کے اسی مہینہ میں حضرت عمر نے مصر پر فتح حاصل کی۔ اور ۱۴۵ ہجری کو بمقام رے خلیفہ ہارون رشید تولد ہوئے۔ ۱۸ تاریخ یوم جمعہ ۳۵ ہجری کو حضرت عثمان غنی شہید ہوئے۔ ار ۱۵۵ ہجری میں محدث دارمی کا انتقال ہوا۔ ۲۷ تاریخ ۳۳۴ ہجری کی حضرت شبلی مشہور ولی اللہ کا وصال ہوا۔

مصنف پنڈت پنا لال جوتشی ایم اے

# استری جاتک یوگ

پرش کے جنم میں کہے ہوئے گرہوں کی تاثیرات میں جو پھل وچار میں کہا ہو وہ استری جاتک میں بھی کہنا یوگیہ ہے۔ جو پھل استری کے لئے کہنا نہ بنتا ہو وہ پرش کے لئے مبارک کٹھن ہوتا ہے۔ لگن اور چندرماں سے استری کے شریر کا وچار کیا جاتا ہے اور سپتم اور اشٹم بھاؤ سے اس کی سوبھاگیہ اوستھا اور ودھوا اوستھا کا وچار نتی جن کرتے ہیں جب استری کے جنم میں چرراشی کا لگن ہو اس کا پتی سدا پردیش میں گمن کرنے والا ہوتا ہے لگن اور چندرماں استری کے جنم میں سم راشی میں ہو تو وہ استری سبھاؤ سے یکت ہوتی ہے لگن اور چندرماں بکھم راشی کے ہوں اور ان کو شبھ گرہ دیکھتے ہوں تو وہ استری پرش پرکرتی میں ادھک سبھاؤ والی ہوتی ہے۔ ۸ھ اور ششن استری کے جنم میں ۷ ویں بھاؤ پر پڑے ہوں تو اس میں استری کا پتی نپنسک ہوتا ہے ساتویں بھاؤ میں شنی اور سورج ہوں تو اس استری کا پتی اسے تیاگ دیتا ہے۔ ۷ ویں شنی ہو اور پاپی گرہ اسے دیکھتا ہو تو اس استری کا ووواہ بڑی مشکل سے ہوتا ہے۔ ۷ ویں بھاؤ میں پاپی اور شبھ گرہ دونوں ہوں تو پُنر بھو دوسرا وواہ کرنے والی ہوتی ہے۔ ساتویں بھاؤ میں بل ہین پاپی گرہ بیٹھا ہو اور اسے شبھ گرہ دیکھتا ہو تو اس کا پتی اس استری کو تیاگ دیتا ہے۔ ساتویں منگل ہو اور اسے پاپی گرہ دیکھتا ہو تو اس عورت کو بال ودھوا یوگ ہوتا ہے۔ اشٹمیش (آٹھویں گھر کا مالک) ۷ ویں گھر میں بیٹھا ہو۔ سپتمیش (ساتویں گھر کا مالک) اشٹم بھاؤ میں بیٹھا ہو اور پاپی گرہ دیکھتا ہو تو نئی بیاہی ودھوا ہو جاتی ہے ۸ ویں بھاؤ میں برہسپتی اور شکر ہو تو گربھ وتی نہیں ہوتی۔ گربھ وتی اگر ہو بھی جائے تو سنتان کا جیون کٹھن ہوتا ہے اشٹم بھاؤ میں پاپ گرہ ہو تو اس کی دشا میں ودھوا ہو جاتی ہے۔ منگل آٹھویں ہو تو کشٹ سبھاؤ ہوتی ہے بدھ اور شکر لگن میں ہوں تو استری روپ وتی گن وان اور پتی کو پربھ رکھنے والی ہوتی ہے ششی آٹھویں ہو تو پتی کے لئے ارشٹ دائیک ہوتی ہے ۸ ویں راہو ہو تو کل دھرم کو ناش کرنے والی ہوتی ہے۔ ساتویں بھاؤ میں کرور پاپی گرہ ہو تو سنیاس یوگ کو دھارن کرنے والی ہوتی ہے جنم کے وقت سپتم بھاؤ کا سپشٹ دیکھنا چاہئے۔ سپشٹ کئے ہوئے سپتم بھاؤ کے راشی اور انش آدک میں اگر شنی کا نو انس ہو تو اس میں استری کا پتی بہرہ اور بے وقوف ہوتا ہے۔

### استری کے سبھاوک لکشن اور علامات

لگن میں اور سپتم بھاؤ میں پاپی گرہ ہو تو سات برس کے بعد ودھوا ہو جاتی ہے چھٹے یا آٹھویں چندرماں ہو تو دو تین برس میں ودھوا ہو جاتی ہے چھٹے اور آٹھویں ستھان کے سوائی چھٹے یا بارہویں میں پڑے ہوں تو نئی بیاہی ہوئی استری مر جاتی ہے۔ برکھ کنیا برشچک سنگھ راشیوں میں چندرماں ہو تو بڑی سنتان والی ہوتی ہے۔ لگن سے پہلے چوتھے ساتویں آٹھویں یا ۱۲ ویں ستھان میں منگل بیٹھا ہو تو استری کو ناش کرنے والا ہوتا ہے۔ استری لڑکی کے جنم لگن سے منگل یوگ بیٹھا ہو تو پتی کا ناش کرنے والی ہوتی ہے۔ جنم لگن یا لگن سے اشٹم ستھان میں گرو درگرہ بیٹھا ہو اور بیچ وشتر د پاپی گرہ کے درگ میں ہو تو سوامی کو مرتیو دینے والی ہوتی ہے۔ استری کے جنم کال میں سپتم اور دوسرے ستھان پر پاپی گرہ ہو تو سوامی کے دیوگ کا دکھ کرتی ہے اگر پرش کو ایسا یوگ پڑا ہو تو استری کے دیوگ کا دکھ پاتا ہے اگر دونوں کو ایسا یوگ پڑ جائے تو دونوں کو دکھ کی نورتی ہوتی ہے اور پتر اور دھن وغیرہ کا سکھ ملتا ہے۔

### استری سنتان یوگ

استری کی جنم راشی سے یا استری کے پرسدھ بولتے نام کی راشی سے نانویں، پانچویں اپنی راشی ہو یا اپنی جنم راشی یا پرسدھ بولتے نام کی راشی سے پانچویں، ناتویں راشی استری کی راشی ہو تو پُتر سکھ سے یکت ہوتی ہے اگر اس کے برعکس یوگ پڑے ہوں تو پتر سکھ سے رہت ہوتی ہے پانچویں بھاؤ کی کارک راشی سنگیا سے یا پانچویں بھاؤ میں جتنی سنگیا والی راشی ہے اس قدر سنگیا تعداد میں سنتان کا ہونا کہا ہے۔ لگن سے یا برہسپتی سے پانچویں بھاؤ کی راشی نیچ گرہ سے یا استت یا شترو کھیتری گرہ سے یکت ہو تو انتی سنتان کا ناش ہونا بتلایا ہے۔ پانچویں گھر کا مالک مذکر گرہ ہو اور مذکر راشی میں بیٹھا ہو تو پہلے پسر اور اگر مؤنث گرہ ہو اور مؤنث راشی میں بیٹھا ہو تو پہلے دختر ہوتی ہے۔ بسیچر پانچویں گھر میں ہو تو پہلے گربھ سے لڑکی پیدا ہوتی ہے۔ چندرماں منگل شکر ہو تو پہلے گربھ سے لڑکے کی پیدائش ہوتی ہے۔

# نظام فلکی

چاند ہماری زمین سے دو لاکھ ۔ ۴۰ ہزار میل کی دوری پر ہے۔ اس کا قطر ۲۱۶۰ میل ہے تقریباً ۲۸ دن میں زمین کے گرد ایک چکر لگاتا ہے، ڈھائی ۲ دن میں ایک راشی طے کرتا ہے۔ سورج کی روشنی سے منور ہوتا ہے۔ سورج سے ۱۸۰ درجہ پر پہنچنے سے تمام دائرہ روشن ہو جاتا ہے جسکو پورنماشی کہتے ہیں سورج کے ساتھ ہونے سے اماوس یعنی اندھیرا ہو جاتا ہے

## چندرماں کی روزانہ کمی بیشی

زمین

## زمین کی روزانہ گردش

زمین سورج سے ۹ کروڑ ۳۰ لاکھ میل
دور ہے
اس کا
قطر ۸
ہزار میل
ہے اور
گھیرا ۲۵۰۰۰
میل ہے
زمین اپنے محور پر
گھومتے ہوئے ایک چکر
مغرب سے مشرق کی طرف
۲۴ گھنٹوں
میں پورا کرتی ہے
زمین کی اس
حرکت سے
دن اور
رات
بنتے ہیں
زمین سورج
کے چاروں
طرف
ایک چکر
سال میں
لگاتی ہے
اس گردش سے
موسموں میں
تبدیلی اور دن
رات میں کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔ جس راستے سے زمین
سورج کے گرد چکر لگاتی ہے اس کو کلش یعنی مدار
کہتے ہیں۔ یہ انڈے کی شکل کا ہے

## نظام شمسی

زمین کے گرد تقریباً
ایک ماہ میں گھوم
جاتا ہے
زمین سورج
کے گرد ایک
سال میں
چکر لگاتی
باقی سیارگان
منگل ۱½ سال میں
بدھ ۱۱ ماہ، برہسپت ۱۲ سال، شکر ایک سال
سنیچر ۳۰ سال میں سورج کے گرد ایک چکر لگاتا ہے

## قطب شمالی

## عرض بلد

خط استوا

## قطب جنوبی

## طول بلد

## موسموں کا تغیر و تبدل

موسم خزاں
موسم سرما
موسم بہار
موسم گرما
مغرب
مشرق
اکتوبر، نومبر، ۲۳ ستمبر، اگست، جولائی، ۲۱ جون، ۲۲ دسمبر، جنوری، فروری، ۲۱ مارچ، اپریل، مئی

موسم بہار ۲۱ مارچ اور ۲۳ ستمبر کو دن رات برابر رہتے ہیں
زمین سورج کے گرد پورے ۳۶۵ دن میں پورا چکر لگاتی ہے۔ ۲۱ جون کو سب
سے بڑا دن۔ ۲۲ دسمبر کو سب سے چھوٹا دن ہوتا ہے۔

## چندرماں گرہن

چندرماں گرہن
پورنماشی کے دن ہوتا ہے جب
زمین چندرماں
اور سورج کے درمیان ٹھیک
ایک زاویہ پر آجائے تو
زمین کی چھایا چندرماں
پر پڑتی ہے اور چندرماں
پر اندھیرا چھا جاتا
ہے۔ اس وقت چندرماں
گرہن ہوتا ہے ہر
پورنماشی کو چندرماں گرہن
نہیں ہوتا ہے۔
گرہن ہمیشہ ایک جیسا
نہیں ہوتا ہے کبھی کم
کبھی زیادہ ہوتا ہے۔

## سورج گرہن

سورج گرہن ہمیشہ
اماوس کے
دن ہوتا ہے۔ جب چاند
زمین اور سورج
کے درمیان ٹھیک ایک
زاویہ پر آجاتا ہے تو
زمین کے کچھ حصہ پر چندرماں
کی چھایا پڑتی ہے
اور چندرماں سورج کو
چھپا لیتا ہے تو
اس کو سورج گرہن کہتے
ہیں۔ ہر مہینے کی
اماوس کو گرہن نہیں ہوتا
ہے۔ چونکہ زمین
اور چاند کے گردش کے
ٹھیک ایک تل میں
نہیں ہیں۔ اس
لئے ایسے نہیں ہوتے

کبھی تھوڑے حصہ میں گرہن ہوتا ہے
کبھی زیادہ حصہ میں ہوتا ہے۔

## دنیا کے مختلف ممالک کا وقت معلوم کرنا

اس گھڑی سے دنیا کے
مختلف خطوں کا
وقت دیکھا جا سکتا ہے
جیسے لندن برطانیہ
میں دن کے ۱۲ بجے ہوں گے تو اس
وقت فجی جزائر میں رات کے ۱۲
بجے ہوں گے نیوزی لینڈ میں رات کا ایک بجا ہوگا۔ انگولا افریقہ میں دوپہر کا ایک بجا ہوگا
ترکی میں رات کے ۱ بجے ہوں گے اصفہان میں شام کے ۵ بجے ہوں گے۔ اسی طرح
باقی ملکوں کا وقت دیکھیں

# علمِ مسمریزم

**قوتِ روحانی :-** مسمریزم کے شائقین کو سب سے اول آنکھوں اور ہاتھوں میں اس مقناطیسی طاقت کو پیدا کرنا چاہیئے۔ جس کی تاثیر سے جسم میں تقویت چہرہ پر روشنی اور آئندہ و گذشتہ جنموں کے بارے میں معلومات حاصل کرنا بہت آسان ہو جاتا ہے۔ اس طاقت کے حاصل کرنے میں عامل جتنی محنت اور لگن کرتا ہے اتنی ہی روحانی طاقت اس میں بڑھتی جاتی ہے یہاں تک کہ وہ روشن ضمیر ہو جاتا ہے اس کے اندر کافی روشنی پیدا ہو جاتی ہے وہ قدرت کے تمام نظاروں کو روشن ضمیری سے ایک جگہ بیٹھے ہوئے دیکھ سکتا ہے اس مشق کے بڑھنے سے وہ اس مقام تک پہنچ جاتا ہے جس سے وہ پرماتما کے اصل نور سے واصل ہو جاتا ہے اور خواہش پدری کو پالیتا ہے۔

**روشن ضمیری کی مشق :-** جب شکل پکش کی پڑوا سے چاند نما پکش ہو کر اس وقت اس عمل کو شروع کرنا چاہیئے۔ اس عمل کو شروع کرنے کے وقت ایک آسن پر گوشۂ تنہائی میں دوزانو بیٹھ کر کسی شئے کا تصور کرو جو سب سے زیادہ مرغوب ہو۔ اگر انسان ہے تو اسکی طرف متوجہ ہو۔ خیال کرو کہ یہ تمہارا معمول اور تم اس کے عامل ہو۔ پس اپنے مقابل معمول کو جنوب کی طرف رُخ کر کے بٹھا دو یعنی پشت اس کی شمال اور منہ جنوب کی طرف ہو، اور عامل اس کے بالمقابل آنکھیں بند کر کے اس کے تصور کو اپنے سامنے رکھے اور کوشش و استقلال سے اس خیال و تصور پر کسی غیر خیال کو اپنے درمیان سے روکنے کی کوشش رکھے۔ اگر پہلے دن وہ تصور ایک منٹ کا رہا ہو تو دوسرے دن دو منٹ کا ہونا چاہیئے اگر گھنٹہ یا ڈیڑھ گھنٹہ اسی طرح سے مشق کروگے تو پھر ایک دن اب آئیگا کہ وہ چند منٹ بلا کسی خلل اندازی کے اپنے معمول کے تصور کو اپنی آغوش میں قوت مقناطیسی کے تحت رکھ سکے گا۔ یہ قوت قدرتاً حیوانات نباتات اور جمادات میں بھی موجود ہے جس کی خاصیت سے دُنیا کا کاروبار چل رہا ہے۔ یہ مقناطیسی قوت ہاتھ کی انگلیوں اور ہاتھ کے علاوہ سانس نور آنکھ کے ذریعے خارج ہوتی ہے جس کی وجہ سے یہ اپنے خیالات کو ایک نقطہ پر قائم نہیں رکھ سکتے۔

**قوتِ روحانی :-** قوت روحانی میں انتشار خیالات کا سب سے بڑا بادشاہ دل قرار دیا گیا ہے جس کے دو وزیر یعنی آنکھیں وزیر داخلہ اور کان وزیر خارجہ ہیں اسمیں دل کو دو قسموں کی خواہش پیدا ہوتی ہے۔ ایک خواہش اپنی اور دوسری اس کو سُنکر پیدا ہوتی ہے کان کسی نیک و بد آواز کو سُنکر اسکو اپنی طرف متوجہ کرتے ہیں اور بعد ازاں آنکھوں کے ذریعے اس کو دیکھنے کی خواہش پیدا ہوتی ہے اس لئے کانوں سے ایسی باتیں جو اس طاقت کے حاصل کرنے میں مانع ہوتی ہیں ہرگز سُننے کی خواہش نہ کرو اور ناک کے ذریعہ کوئی ایسی چیز مت سونگھو جو تمہارے دل و دماغ کو پراگندہ کرتی ہے آنکھوں سے ایسی چیز دیکھنے کا خیال مت کرو جو تمہارے دماغ کو منتشر کرے۔ جسم سے ایسی طاقت ضائع نہ کرو جو تمہاری سب طاقتیں برقرار رکھنے کی رہنما ہے۔ اس ترکیب و مشق کے ذریعہ جو لوگ انتشار خیالات کو روک کر اپنے دل کی توجہ ایک مرکز پر قائم کر لیتے ہیں وہ خود بخود روشن ضمیر ہو کر اپنی قوت روحانی کے ذریعہ ہر ایک کو خود بخود اپنا مطیع کر لیتے ہیں۔ جب یہاں تک مشق بڑھ جائے تو اس کے بعد سورج طلوع ہونے سے قبل ایک خالی اور تنہا مکان میں جہاں کوئی دوسرا موجود نہ ہو، چوکڑی مار کر بیٹھ جاؤ اور دونوں ہاتھ دونوں زانوؤں پر رکھ کر آنکھیں بند کر لو اور دل کو ادھر ادھر جانے سے روک دو اس میں چند روز تکلیف ضرور محسوس ہوگی کیونکہ دل ادھر ادھر بھٹکے گا۔ لیکن بالآخر یہ قابو ہو جائے گا۔

**دوسری مشق :-** جب یہاں تک مشق بڑھ جائے تو اس کے بعد گلاس میں پانی لے لو اگر مرض سردی سے ہو تو بذریعہ تصور اس پانی میں سورج کو دیکھو اگر گرمی سے ہو تو چاند پر نظر جماؤ اس وقت عامل جس سیارے کا خیال کرے گا وہی نظر آئیگا نظر جمانے وقت، خواہش کرو کہ مریض کا مرض دور ہو جائے پھر وہ پانی مریض کو پلا دو۔ باقی حلوں سے اتنا ... مفصل علم ... ہم سے منگوا لیجئے۔

## دُنیا کی چند مہان شکتیوں کی جنم کُنڈلیاں

| شری گنیش جی | شری رام چندر جی | شری کرشن جی |
|---|---|---|
| شری ہنومان جی | گورو نانک دیو جی | مہاتما بدھ |
| حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم | مہاتما یسوع مسیح | لنکا پتی راون |
| مہاتما گاندھی | لوکمانیہ تلک | پنڈت مدن موہن مالویہ |
| پنڈت جواہر لال نہرو | ڈاکٹر راجندر پرشاد | نیتاجی سبھاش چندر بوس |
| شیام پرشاد مکرجی | لال بہادر شاستری | ولبھ بھائی پٹیل |

### جب ہماری گھڑیاں ۱۲ بجاتی ہیں

| نام ملک | نام شہر | وقت | نام ملک | نام شہر | وقت |
|---|---|---|---|---|---|
| برطانیہ | لندن | صبح ۶-۳۰ | پاکستان | کراچی | دوپہر ۱۱-۳۰ |
| تھائی لینڈ | بنکاک | رات ۹-۳۰ | روس | ماسکو | صبح ۹-۳۰ |
| سعودی عرب | مکۃ المکرمہ | صبح ۹-۳۰ | چین | پیکنگ | دوپہر ۲-۳۰ |
| ملیشیا | کوالالمپور | " ۲- - | عراق | بغداد | صبح ۹-۳۰ |
| فرانس | پیرس | " ۷-۳۰ | امریکہ | نیو یارک | دوپہر ۲-۳۰ |
| کینیا | نیروبی | " ۱۰ بجے | جاپان | ٹوکیو | " ۲-۳۰ |
| ایران | طہران | " ۱۰ | یورپی جرمنی | برلن | صبح ۷-۳۰ |
| افغانستان | کابل | " ۱۱ | مصر | قاہرہ | " ۳-۳۰ |
| ہنگری | بڈاپسٹ | " ۷-۳۰ | سوئٹزرلینڈ | جنیوا | " ۷-۳۰ |
| برما | رنگون | دوپہر ۱ بجے | کینیڈا | کینیڈا | رات ۱۱-۳۰ |
| سنگاپور | سنگاپور | " ۱ " | اٹلی | اٹلی | صبح ۷-۳۰ |

# قسمت یعنی تقدیر کے پوشیدہ حالات جاننے کا آئینہ

جب آپ کسی قسم کا پرشن یعنی سوالات کے متعلق حالات معلوم کرنا ہوں کہ فلاں کام سرانجام ہوگا یا نہیں تو آپ پرشن کو نقشہ سوالات میں دیکھیں۔ پھر ایشور کا نام لیکر سوال کے نیچے لکھے ہندسوں میں کسی ایک پر اُنگلی رکھیں اُس ہندسہ کا جواب نقشہ جوابات میں دیکھ لیں۔ فرض کرو کسی نے امتحان میں کامیابی کے متعلق پرشن کیا ہے تو نقشہ نمبر ۳ میں اُس نے ۹ پر اُنگلی رکھی ہے تو نقشہ ۳ جوابات ۹ کے سامنے لکھا ہوا ہے۔ کامیابی اچھی ہوگی۔ اسی طرح سے باقی سوالات کے متعلق بھی دیکھ لیا کریں۔ سوال دن میں ایک بار کرنا چاہیئے۔ بار بار کرنے پر پرشن کا پھل عموماً ٹھیک نہیں ملتا ہے۔

| آج کا دن کیسا رہے گا (۱) | | | | خواہش بر آئے گی یا نہیں (۲) | | | | امتحان میں کامیاب ہوگا (۳) | | | | میری عورت کیسی ہوگی (۴) | | | | گمشدہ دولت ملے گی یا نہیں (۵) | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۴ | ۷ | ۱۰ | ۲ | ۵ | ۸ | ۱۱ | ۳ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۵ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۱۵ |
| ۲ | ۵ | ۸ | ۱۱ | ۳ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۴ | ۷ | ۱۰ | ۱۳ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۷ | ۱۰ | ۱۳ | ۱۶ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۲ | ۴ | ۷ | ۱۰ | ۱۳ | ۵ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۷ | ۱۰ | ۱۳ | ۱۶ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۷ |

| مقدمہ میں فتح ہوگی یا نہیں (۶) | | | | ملازمت ملے گی یا نہیں (۷) | | | | کاروبار اچھا چلے گا یا نہیں (۸) | | | | میری آمدنی کسقدر ہوگی (۹) | | | | زندگی میں آرام ملے گا یا نہیں (۱۰) | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۰ | ۱۳ | ۱۶ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۷ | ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۱۰ | ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۷ | ۲۰ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۷ | ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۱۰ | ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۷ | ۲۰ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ |
| ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۱۰ | ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۷ | ۲۰ | ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ |

| تکلیف سے نجات ملے گی یا نہیں | | | | میری شادی کب ہوگی (۱۲) | | | | اولاد کب ہوگی (۱۳) | | | | صحت ملے گی یا نہیں (۱۴) | | | | تعلیم سے متعلق سوال (۱۵) | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۱۴ | ۱۷ | ۲۰ | ۲۳ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۱۴ | ۱۷ | ۲۰ | ۲۳ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۷ | ۲۰ | ۲۳ | ۲۶ |
| ۱۴ | ۱۷ | ۲۰ | ۲۳ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۷ | ۲۰ | ۲۳ | ۲۶ | ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۲۷ |

| سفر سے متعلق سوال (۱۶) | | | | لڑکی ہوگی یا لڑکا (۱۷) | | | | خواب کی تعبیر کیسی رہے گی (۱۸) | | | | چوری گئی چیز ملے گی یا نہیں (۱۹) | | | | باہر گئے ہوئے کا سوال (۲۰) | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۲۰ | ۲۲ | ۴ | ۱۹ | ۲۲ | ۱ | ۴ | ۲۰ | ۲۳ | ۲ | ۵ | ۲۱ | ۲۴ | ۳ | ۶ | ۲۳ | ۲ | ۵ | ۸ |
| ۱۸ | ۲۱ | ۲۴ | ۵ | ۲۰ | ۲۳ | ۲ | ۵ | ۲۱ | ۲۴ | ۳ | ۶ | ۲۲ | ۱ | ۴ | ۷ | ۲۴ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۱۹ | ۲۲ | ۳ | ۶ | ۲۱ | ۲۴ | ۳ | ۶ | ۲۲ | ۱ | ۴ | ۷ | ۲۳ | ۲ | ۵ | ۸ | ۱ | ۴ | ۷ | ۱۰ |

## سوالات اور اُن کے جوابات

### ۱

۱۔ دن اچھا گذرے گا
۲۔ پریشانی اور تکلیف رہے گی۔
۳۔ آج کا دن اچھا گذرے گا۔
۴۔ نہایت اچھا گذرے گا۔
۵۔ شادمانی رہے گی۔
۶۔ خراب گذرے گا۔
۷۔ اچھا گذرے گا۔
۸۔ خراب گذرے گا۔
۹۔ پریشانی اور غم رہے گی۔
۱۰۔ بہت ہی بُرا گذرے گا۔
۱۱۔ بالکل خراب رہے گا۔
۱۲۔ درمیانہ گذرے گا۔

### ۲

۲۔ مُراد بر آئے گی۔
۳۔ کام انجام نہیں ہوگا۔
۴۔ خواہش پوری نہیں ہوگی۔
۵۔ اُمید چھوڑ دو۔
۶۔ مُراد پوری نہیں ہوگی۔
۷۔ ضرور ہوگی۔
۸۔ مُراد پوری نہیں ہوگی۔
۹۔ کام دیر سے ہوگا۔
۱۰۔ اُمید بر آئے گی۔
۱۱۔ کسی حد تک حاصل ہوگی۔
۱۲۔ خواہش پوری ہوگی۔
۱۳۔ کوشش سے کامیابی ہوگی۔

### ۳

۳۔ پاس ہوجاؤ گے
۴۔ پاس ہوجاؤ گے
۵۔ پاس ہونے کی اُمید کم ہے
۶۔ پاس ہونا مشکل ہے
۷۔ پاس ہوجاؤ گے
۸۔ پاس ہونا مشکل ہے
۹۔ کامیابی اچھی ہوگی
۱۰۔ فیل ہوجاؤ گے
۱۱۔ پاس ہوجاؤ گے
۱۲۔ پاس ہونے کی اُمید کم ہے
۱۳۔ پاس ہونے کا شک ہے
۱۴۔ پاس نہیں ہوگے

### ۴

۵۔ خوش شکل فرمانبردار ہوگی
۶۔ پتی برتا ہوگی
۷۔ شکل و صورت معمولی ہوگی
۸۔ سیاہ رنگت والی ہوگی
۹۔ شانتی، دانی اور خوبصورت
۱۰۔ نیک بخت ہوگی
۱۱۔ نیک روح ہوگی
۱۲۔ سانولی صورت ہوگی
۱۳۔ خوبصورت شکل ہوگی
۱۴۔ کوئی خاص صفت نہیں ہوگی
۱۵۔ جھگڑالو طبیعت ہوگی
۱۶۔ بدصورت مگر عادت اچھی

### ۵

۶۔ روپیہ نہیں ملے گا
۷۔ دیر سے ملے گا
۸۔ ملنا مشکل نہیں
۹۔ مل جائیگا
۱۰۔ اُمید نہیں ہے
۱۱۔ ضرور ملے گا
۱۲۔ کبھی نہیں ملے گا
۱۳۔ ملنے کی اُمید نہیں ہے
۱۴۔ ملنے کی اُمید نہیں ہے
۱۵۔ ملنے کی اُمید ہے
۱۶۔ مل جائے گا
۱۷۔ مشکل ملے گی

### ۶

۷۔ جیتنا مشکل ہے
۸۔ کوشش کرو اُمید ہے
۹۔ ضرور کوئی اچھی خبر ملے

### ۷

۸۔ ملازمت ضرور ملے گی
۹۔ دیر سے ملے گی
۱۰۔ خرچ کرنے سے ملے گی

### ۸

۹۔ کاروبار اچھا چلے گا
۱۰۔ شروع میں ہلکا بعد میں اچھا
۱۱۔ اس کام میں نقصان زیادہ رہے

### ۹

۱۱۔ آرام ملے گا
۱۲۔ آرام ملے گا
۱۳۔ آرام دیر سے ملے گا

### ۱۰

۱۲۔ تکلیف سے نجات حاصل ہوگی
۱۳۔ ابھی کچھ دن تکلیف رہے گی
۱۴۔ اچھے دن آنے والے ہیں

| ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰۔ ہار جائیں گے۔<br>۱۱۔ کامیاب ہوں گے۔<br>۱۲۔ کامیابی نہیں ملے گی۔<br>۱۳۔ ڈگری ہو گی۔<br>۱۴۔ خارج ہو جائے گی۔<br>۱۵۔ تمہاری فتح ہو گی<br>۱۶۔ کامیابی نہ ہو گی<br>۱۷۔ صلح ہو گی<br>۱۸۔ کچھ کامیابی ملے گی | ۱۱۔ کسی کی مدد سے ملے گی۔<br>۱۲۔ نہیں ملے گی۔<br>۱۳۔ ملنے کی اُمید نہیں ہے۔<br>۱۴۔ مشکل سے ملے گی۔<br>۱۵۔ کسی کے ذریعہ سے حاصل ہو گی<br>۱۶۔ دیر سے ملے گی۔<br>۱۷۔ ملنے کی اُمید بہت کم ہے۔<br>۱۸۔ ضرور ملے گی۔<br>۱۹۔ کچھ دیر سے ملے گی۔ | ۱۲۔ کسی کے ساتھ ملکر کریں۔<br>۱۳۔ اکیلے کام کرنے میں فائدہ<br>۱۴۔ جو کام پہلے ہے اس میں فائدہ<br>۱۵۔ دوسرے کام کرنے میں فائدہ<br>۱۶۔ شراکت میں فائدہ<br>۱۷۔ نقل وطن کر کے فائدہ<br>۱۸۔ فائدہ دیر سے<br>۱۹۔ اس کام میں فائدہ نہیں<br>۲۰۔ کام بہت اچھا چلے گا | ۱۳۔ اُمید سے زیادہ فائدہ حاصل ہو گا<br>۱۴۔ تھوڑی تعداد میں<br>۱۵۔ اُمید سے زیادہ فائدہ<br>۱۶۔ اُمید سے زیادہ فائدہ<br>۱۷۔ مساوی فائدہ رہے گا<br>۱۸۔ پریشانی زیادہ<br>۱۹۔ نقصان ہو گا<br>۲۰۔ آرام زیادہ ملے گا<br>۲۱۔ آرام بھی ملے گا | ۱۴۔ بڑھاپے میں آرام ملے گا۔<br>۱۵۔ زندگی میں آرام ملے گا۔<br>۱۶۔ اوّل آرام بعد میں تکلیف<br>۱۷۔ شروع میں آرام بعد میں تکلیف<br>۱۸۔ ہمیشہ تکلیف رہے گی۔<br>۱۹۔ آرام بہت ہو گی<br>۲۰۔ تھوڑا آرام ملے گا<br>۲۱۔ تکلیف زیادہ رہے گی<br>۲۲۔ آرام ملے گا |

| ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۔ تکلیف سے نجات حاصل ہو گی<br>۱۳۔ ابھی کچھ دن تکلیف رہے گی<br>۱۴۔ اچھے دن آنے والے ہیں<br>۱۵۔ ایک سال بعد دن اچھے ہونگے<br>۱۶۔ مصیبت کے دن ختم ہیں<br>۱۷۔ خوشی کے دن آنے والے ہیں<br>۱۸۔ دن اچھے آنے میں دیر نہیں<br>۱۹۔ زندگی مصیبت میں رہے<br>۲۰۔ پچھلی حالت بہتر<br>۲۱۔ باقی زندگی اچھی<br>۲۲۔ اچھے دن شروع ہیں<br>۲۳۔ درمیان میں اچھے دن ہیں | ۱۳۔ شادی ہو گی<br>۱۴۔ شادی دیر سے ہو گی<br>۱۵۔ شادی نہیں ہو گی<br>۱۶۔ کسی کے ذریعہ ہو گی<br>۱۷۔ دیر سے ہو گی<br>۱۸۔ جلد ہونے والی ہے<br>۱۹۔ شادی کی اُمید رکھ<br>۲۰۔ شادی دیر سے ہو گی<br>۲۱۔ شادی کی اُمید کم ہے<br>۲۲۔ رشتہ دار کی اُمید ہے<br>۲۳۔ دیر سے ہو گی<br>۲۴۔ جلد ہو گی | ۱۴۔ دعا سے ہو گی<br>۱۵۔ بزرگوں کی خدمت سے<br>۱۶۔ عرصہ بعد ہو گی<br>۱۷۔ اُولاد ہونے کی اُمید نہیں<br>۱۸۔ عرصہ کے بعد ہو گی<br>۱۹۔ اُولاد کی اُمید کم ہے<br>۲۰۔ دوائی سے ہو گی<br>۲۱۔ اُولاد جلد ہو گی<br>۲۲۔ دوسری شادی سے ہو گی<br>۲۳۔ علاج کرنے سے ہو گی<br>۲۴۔ اُولاد ہونے میں دیر ہے<br>۱۔ اولاد دیر سے ہو گی۔ | ۱۵۔ جلد شفا پائے گا<br>۱۶۔ ابھی وقت لگے گا<br>۱۷۔ علاج تبدیل کرنے سے<br>۱۸۔ صحت ہو گی<br>۱۹۔ بیماری خطرناک ہے<br>۲۰۔ صحت ہو گی<br>۲۱۔ دیر بعد صحت ہو گی<br>۲۲۔ ریکی یا یوجن سے صحت ہو گی<br>۲۳۔ صحت مشکل ہے<br>۲۴۔ شفا نہیں ہے<br>۱۔ دیر سے صحت ہو گی<br>۲۔ صحت ہونے میں شک ہے | ۱۶۔ محنت سے حاصل ہو گی<br>۱۷۔ قسمت میں تعلیم ہے<br>۱۸۔ تعلیم جلد آجائے گی<br>۱۹۔ تعلیم محنت سے ہو گی<br>۲۰۔ تعلیم قسمت میں نہیں ہے۔<br>۲۱۔ انگریزی جلد سیکھ جاؤ گے<br>۲۲۔ تعلیم حاصل ہو گی<br>۲۳۔ ہندی پڑھنا اچھا ہے۔<br>۲۴۔ فارسی جلد سیکھو گے۔<br>۱۔ بڑی مشکل سے پڑھو گے۔<br>۲۔ ودیا میں فائدہ نہیں ہے۔<br>۳۔ ودیا مدھیانہ ہو گی |

| ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷۔ دکن کا سفر مفید ہے<br>۱۸۔ جلد سفر ہو گا<br>۱۹۔ پچھم کا سفر مفید ہے<br>۲۰۔ سفر فائدہ مند نہیں ہے<br>۲۱۔ اُتر دشا کا سفر مفید ہے<br>۲۲۔ سفر لمبا پڑے گا<br>۲۳۔ پورب کا سفر مفید ہے<br>۲۴۔ سفر غیر مفید رہے گا<br>۱۔ سفر میں نقصان کا اندیشہ ہے<br>۲۔ جاتے وقت رکاوٹ ہے<br>۳۔ سفر لمبا پڑے گا<br>۴۔ سفر اچھا ہے۔ | ۱۹۔ لڑکی ہو گی<br>۲۰۔ لڑکا ہو گا<br>۲۱۔ حمل گر جائے گا<br>۲۲۔ لڑکی ہو گی<br>۲۳۔ فرزند ہو گی<br>۲۴۔ لڑکا ہو گا<br>۱۔ کنیا ہو گی<br>۲۔ فرزند ہو گا<br>۳۔ لڑکا ہو گا<br>۴۔ حمل گر جائے گا<br>۵۔ لڑکی ہو گی<br>۶۔ لڑکا ہو گا | ۲۰۔ نتیجہ اچھا رہے گا<br>۲۱۔ خراب رہے گا<br>۲۲۔ اچھا رہے گا<br>۲۳۔ دولت ملے گی<br>۲۴۔ کسی عزیز سے ملاقات<br>۱۔ دھن سے لابھ ہو گا<br>۲۔ صحت میں خلل رہے گا<br>۳۔ پریشانی ہو گی<br>۴۔ دھن کا نقصان<br>۵۔ خوشی حاصل ہو گی<br>۶۔ لڑائی جھگڑا ہو گا<br>۷۔ سفر کی علامت ہے | ۲۱۔ مل جائے گی<br>۲۲۔ ملنے کی اُمید نہیں<br>۲۳۔ چیز گھر میں ہے<br>۲۴۔ بڑی کوشش سے ملے گی<br>۱۔ چیز گھر سے باہر ہے<br>۲۔ ہمت کرو مل جائے گی<br>۳۔ کسی بھیدی کی وجہ سے گئی۔<br>۴۔ چوری عورت نے کی ہے۔<br>۵۔ عورت اور مرد نے ملکر کی ہے<br>۶۔ مل جائے گی<br>۷۔ نہیں ملے گی<br>۸۔ دیر بعد ملے گی۔ | ۲۳۔ جلد واپس آئے گا<br>۲۴۔ ابھی واپس آنے کا ارادہ نہیں<br>۱۔ دیر بعد آئے گا<br>۲۔ واپس نہیں آئے گا<br>۳۔ واپس آنے والا ہے<br>۴۔ واپس آ رہا ہے<br>۵۔ واپس نہیں آئے گا<br>۶۔ مصیبت میں گرفتار ہے۔<br>۷۔ بیماری کی وجہ سے رک گیا ہے۔<br>۸۔ جلد آنے والا ہے۔<br>۹۔ دیر بعد آئے گا<br>۱۰۔ واپس آ رہا ہے۔ |

## غذائیں جو ایک ساتھ نہیں کھانی چاہئیں

(۱) دہی کو گرم روٹی یا کسی بھی گرم چیز کے ساتھ (۲) پانی ملا دودھ یا گھی (۳) کھیر اور کھچڑی (۴) چھاچھ دہی۔ ہلدی میں سے کسی کے ساتھ کیلا (۵) گھی اور شہد ہم وزن (۶) پانی اور شہد ہم وزن (۷) کانسہ تانبہ اور پیتل کے برتن میں کئی دن کا رکھا ہوا گھی۔

(۸) تیل یا کچھ وقت کا رکھا ہوا دہی، کھٹائی، چھاچھ یا مکھن (۹) دودھ کے ساتھ کانجی، سرکہ، امرود، گوشت، مچھلی، املی، شراب، ککڑی، تربوز، نیبو، اور جامن (۱۰) شربت یا ٹھنڈے پانی کے بعد چائے کے بعد شربت ٹھنڈا پانی۔ ککڑی، تربوز، کھیرا (۱۱) کانجی سرکہ کے ساتھ تل (۱۲) تیل اور بیسن یعنی تیل کے پکوڑے منع ہیں۔ بھوک کو بند کرتے ہیں۔ معدے کو خراب کرتے ہیں (۱۳) مولی یا خربوزے کے ساتھ شہد (۱۴) دودھ اور گڑ

# علم پرشن کے ذریعہ جواب حاصل کرنا

بھارت جیوتش میں یہ چار اہم چیزیں ہوتی ہیں۔
جنم کنڈلی۔ وچار ورش پھل۔ پرشن پھل اور چر پھل

جنم کنڈلی کے بعد پرشن پھل وچار کو اہم مقام حاصل ہے کیونکہ اس میں ورتمان کال کے گوچر گرہوں کو بھی مدِ نظر رکھا جاتا ہے۔ جنم کنڈلی کی طرح پرشن کنڈلی کا لگن معلوم کرنے کیلئے بھی پرشن کرنے والے کی طرف سے سوال پوچھنے کے وقت کو اس جنتری کے آخر میں دی گئی ماہوار روزانہ لگن سارنی سے لگن دیکھ لیں اور پھر اس تاریخ کے گرہ سپشٹوں میں دیئے گئے گرہوں کو لگالیں۔ پرشن کرنے والے کے سوال کا پتہ کرنے اور اس کے سوال کا جواب معلوم کرنے سے پیشتر کچھ اہم باتوں کو دھیان میں رکھنا لازمی ہے جیسا کہ۔

۱۔ اگر کوئی آدمی شرارت یا غرور کے لہجہ میں سوال کا جواب لینا چاہے تو جیوتشی کو اس کے پرشن کا سوال ہرگز نہیں دینا چاہئے۔ شدھ وچار اور شدھ ہردے سے کئے گئے سوال کا ہی وچار کرنا چاہئے۔ اگر لگن میں چندرماں کیندر (۱۰۔۷۔۴۔۱) میں سنیچر بدھ است ہو یا چندرماں کو منگل بدھ پورن درشٹی سے دیکھ رہے ہوں تو سوال کرنے والا دُشٹ سبھاؤ اور دُشٹ ہردے والا ہوگا۔ اس کے برعکس اگر لگن میں شبھ گرہ ہوں یا شبھ گرہ لگن کو دیکھ رہے ہو یا ساتویں خانہ میں شبھ گرہ ہوں یا وہ شبھ گرہوں کو دیکھ رہا ہو تو سوال کرنے والا شدھ سبھاؤ (صاف دل) سے سوال پوچھنے آیا ہے۔

۲۔ جیوتشی جی کو خود دُور اندیش، سرسوتی دیوی یا اپنے اشٹ دیو کا اُپاسک نِتّیہ مند اور تندرست ہونا چاہئے۔

۳۔ ایک سے زائد سوالات کا جواب نہیں دینا چاہئے۔ اگر ضروری ہو تو لگن سے پہلا سوال، چندرماں سے دوسرا سورج سے تیسرا برہسپت سے اور چوتھے سوال کا وچار کریں۔

بھاؤ سمبندھی وچار جنم لگن کی طرح ہی ہوتے ہیں جو فرق ہوگا پتہ لگتا جائے گا

۴۔ جیوتشی جی کو گرہوں کے سوروپ اور اُن کے لکشن (آثار) گرہوں کی دشا اور طاقت کے بارے صحیح پتہ لگانے کا گیان ہونا چاہئے۔ اس کے علاوہ جیوتشی کا جیوتش کے متعلق اپنا تجربہ بھی اس کیلئے مددگار ثابت ہوتا ہے۔

۵۔ پرشن لگن یا جنم لگن دونوں کے بارے میں دونوں نے ایک دوسرا اہم اصول قائم کیا ہے کہ جس کا مطلب ہے جو بھاؤ اپنے مالک سے یکت یا درشٹ (نظر) ہو یا شبھ گرہ اس میں بیٹھے ہوں یا اس کو دیکھتے ہوں تو اس بھاؤ کی ترقی ہوگی۔ پاپ گرہوں سے دکھائی دے یا یکت ہو تو اس بھاؤ کا نقصان ہوگا۔

۶۔ پرشن کنڈلی میں لگن لگنیش اور چندرماں وغیرہ کی خاص اہمیت ہے۔ سوال کا جواب دینے سے پیشتر ان کی طاقت کا جائزہ لینا ازحد ضروری ہے۔

## (۱) چوری ہوئی چیز ملے گی یا نہیں؟

(ا) اگر پرشن لگنیش پورن چندرماں ہو تو اس کو گورو یا شکر وغیرہ شبھ گرہ دیکھتے ہوں تو گمشدہ چیز لدل جائے گی۔ (ب) یا بہت طاقتور شبھ گرہ گیارہویں خانہ میں ہوں تو بھی گمشدہ چیز جلد مل سکے گی۔ چندرماں شکل پکش کی رشی اور کرشن پکش کی پنچمی تک پورن کہلاتا ہے۔ (ھ) اگر سوال کرتے وقت لگنیش ساتویں خانہ میں اور دھنیش لگن میں ہو یا چندرماں دونوں است ہوں تو چور مال سمیت پکڑا جاتا ہے۔ (د) اگر ستھر راشی کا لگن ہو یا کسی بھی لگن میں ستھر نوانش ہو یا لگن میں اور گوتم نوانش ہو تو گمشدہ چیز اسی جگہ پر اور گھر کے آدمی (لاکر وغیرہ) نے لی ہے۔ (س) اگر میکھ۔ کنبھ۔ لگن یا دھن لگن ہو یا کیندر میں سورج ہو تو گمشدہ چیز مشرق کی طرف ہے۔ اگر برکھ کنیا مکر پرشن لگن ہو یا منگل کیندر میں ہو تو وہ چیز جنوب کی طرف ہوگی۔ اگر کرک برسچک، مین یا بدھ کے کیندر میں ہو تو شمال کی طرف اور متھن تلا کنبھ لگن ہو یا شنی طاقتور ہو یا کیندر گت ہو تو وہ چیز مغرب کی سمت ہوگی اگر ایک سے زائد گرہ ہوں تو ان میں جو طاقتور ہو گا وہ چیز اسی سمت ہوگی (د) پرشن لگن میں چار راشیاں میکھ، کرک، تلا مکر ہوں تو گمشدہ چیز کہیں دور چلی گئی سمجھیں اگر ستھر راشی میں ہو تو پھر اس چیز کو اسی گاؤں یا مکان وغیرہ میں ہی پڑی سمجھیں۔ اگر لگنیش وکری ہونے پر یا آٹھویں گھر میں سورج منگل ہونے پر بھی جلد چوری شدہ چیز نہیں ملتی۔ اس کے علاوہ روہنی پوربا اترا کھاڑہ، وشاکھا، پوربا کھاڑہ، ریوتی، اشونی ان نچھتروں میں گمشدہ چیز جلد ملتی ہے۔ اشلیکھا، مرگشر، ہست، انورادھا، اترا کھاڑا، ریوتی، بھادوں نچھتروں میں کھوئی ہوئی چیز مشکل سے ملتی ہے۔ آردرا، جیشٹھا وغیرہ مدھیہ پوجن اور سلوجن نچھتروں میں کھوئی ہوئی چیز کبھی نہیں ملتی۔

## (۲) گمشدہ مویشیوں کے بارے میں

جب کوئی آدمی یہ سوال کرے کہ اس کا گمشدہ مویشی ملے گا یا نہیں تو جنتری میں لکھیں کہ گم ہوئے دن سورج نکشتر پر تھا سورج نکشتر سے ۹ویں نکشتر تک گمشدہ مویشی جنگل میں ہوتا ہے دس سے پندرہ تک گمشدہ مویشی راستہ میں ہی آرہا ہے۔ ۱۶ سے ۲۲ تک گمشدہ پشو جلد ہی گھر پر پہنچنا چاہتا ہے۔ ۲۲ سے ۲۷ نکشتر تک گمشدہ مویشی کبھی واپس نہیں ملیگا ایسا ہی کہنا چاہئے۔

## (۳) شادی بیاہ کے متعلق پرشن

(ا) اگر پرشن کنڈلی میں بھاگیش ساتویں گھر میں اور سپتمیش بھاگیہ ستھان میں ہو یا سپتمیش شکر بھاگیہ ستھان میں ہو یا بھاگیش شکر ساتویں دوسرے چوتھے یا لگن میں نردوش ہوکر بیٹھا ہو تو وواہ لازمی ہے۔ (ب) پرشن لگن سے (۱۲۔۱۰۔۸۔۶۔۴۔۲) ستھان میں سنیچر ہو تو ور کو عورت کا لابھ ہوگا اگر سوال کرنیوالی استری ہو تو اسے ور کا لابھ نہیں ہوگا۔ اسکے برعکس دشم ستھان میں سنیچر ہو تو ور کو عورت کا لابھ ہوگا۔ (ج) اگر پرشن لگنے سے تیسرے، پانچویں، چھٹے ساتویں یا گیارہویں خانہ میں چندرماں ہو تو اس کے اوپر گورو سورج یا بدھ کی نظر ہو تو وواہ لازمی ہوگا۔ (د) پانچویں ۹ویں کیندر ستھان میں شبھ گرہ ہوں تو بھی وواہ ضرور ہوگا۔ ایسا ہی کہنا چاہئے۔ (س) اگر پرشن کنڈلی میں شکر، چندرماں پاپی گرہوں سے مکت ہوکر ساتویں خانہ میں سنیچر کو دکھائی دیتے ہوں۔ سپتمیش نیچ بیٹھا ہو یا چندرماں، پاپ مکت (۱۲۔۹۔۸۔۵۔۴۔۱) گھر میں بیٹھا ہو تو وواہ نہیں ہوتا یا کئی طرح کی رکاوٹوں کے بعد ہی ہوسکتا ہے۔

## (۴) گربھ سے لڑکا پیدا ہوگا یا لڑکی:۔

(ا) پرشن کرتے وقت اگر شنی لگن کو چھوڑ کر دشم ستھان (۱۱۔۹۔۷۔۵۔۳) میں ہوکر بیٹھا ہو تو حاملہ عورت کے بطن سے لڑکا پیدا ہوگا۔ اور اگر (۱۰۔۸۔۶۔۴۔۲) گھر میں ہو تو لڑکی پیدا ہوگی۔ (ب) اگر پرشن کنڈلی میں لگنیش (۹۔۷۔۵۔۳۔۱) کے ستھانوں پر سنیچر کا ہونا بیٹے کی پیدائش والا ہوتا ہے۔ (ج) لگنیش اور پنچمیش پرش راشیوں پر پتر دینے والے اور عورت کی راشیوں پر لڑکی دینے والے ہوتے ہیں اگر لگنیش پرش گرہ آدمی کی راشی میں بیٹھ کر پانچویں گھر کو دیکھتا ہو یا پانچویں گھر میں بیٹھے راہو کو منگل پورن درشٹی سے دیکھتا ہو تو لڑکا ہی ہوتا ہے۔

## (۵) ملازمت کے بارے میں سوال:۔

اگر بھاگیش دسویں خانہ اور دشمیش دسویں ستھان میں ہو یا ایک دوسرے کو دوستانہ نظروں سے دیکھتے ہوں تو پھر بہت اچھی ملازمت ملتی ہے۔

## ہندوستان کے مشہور مقدس مقامات

**ہری دوار** :۔ اتر پردیش میں گنگا ندی کے کنارے آباد ہے یہاں ہر کی پوڑی پر اشنان کا بڑا مہاتم ہے اس گھاٹ پر بر ہماجی نے یجیہ کیا تھا۔ مرتک شریروں کے پھول (راکھ) یہاں بہائے جاتے ہیں چنڈی دیوی، یوگ مایا چوبیس اوتار کے منادر، کنکھل، بھیم گوڈا، شپت دھارا، گورو کل اور رشی کل دیکھنے یوگیہ ستھان ہر دوار سے ۱۶ میل دور رشی کیش کے مقام پر بھرت مندر اور بابا کالی کملی والے کا آشرم قابل دید جگہ یہیں سے بدری ناتھ کو چڑھائی شروع ہوتی ہے ہر دوار سے دو میل نیچے کنکھل کا مقام ہے جبکہ وقت دکش پر جاپتی کی راجدھانی تھا۔

**بدری ناتھ** :۔ یہ ضلع گڑھوال میں سطح سمندر سے ۲۳۱۰ فٹ کی بلندی پر ہے رشی کیش سٹیشن سے ۱۷۰ میل دور ہے یہاں صرف مئی جون جولائی میں یاترا کی جاتی ہے۔ ہر دوار سے بدری ناتھ جانے کے لئے بذریعہ ہوائی جہاز بھی راستہ ہے یہاں پر وشنو بھگوان کا مندر ہے اور تپت کنڈ قابل دید ہے۔

**دیوبند، شاہ لائت** :۔ سہارنپور سے دہلی کے راستہ پر سہارنپور اور مظفر نگر کے درمیان میں دیوبند قصبہ میں یہ عظیم درگاہ واقع ہے یہاں پر عرس ہر سال بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا ہے اس درگاہ کے نام پر اس محلہ کا نام ہی شاہ ولایت پڑ گیا ہے۔ اس ولی کامل کی بہت سی کرامات مشہور ہیں۔ دور دور سے لوگ اس متبرک درگاہ کی زیارت کرنے کے لئے آتے ہیں اور اپنا دامن مرادوں سے بھر کر لے جاتے ہیں۔ یہاں دار العلوم یونیورسٹی دنیا میں دوسری بڑی یونیورسٹی ہے۔

**جگن ناتھ پوری** :۔ یہ تیرتھ اڑیسہ پرانت میں سمندر کے کنارے پر واقع ہے ۱۲۲ فٹ اونچا شری جگن ناتھ جی کا مندر بارہویں صدی میں تعمیر ہوا تھا۔ یہاں پر چھوت چھات نہیں ہے۔ یہاں مارکنڈے وسٹے کرشن، اندر دیومن، لوک ناتھ مہادیو اور ساگر کا سورگ دوار پانچ تیرتھ ہیں۔ یہاں کارتھ یاترا کا میلہ مشہور ہے۔

**بنارس** :۔ گنگا ندی کے کنارے آباد ہے یہاں کے گھاٹ قابل دید ہیں۔ کاشی بھی اسے ہی کہتے ہیں۔ یہاں پر وشوا ناتھ کا مندر، ہندو یونیورسٹی اور سجا بابا کی سادھی قابل دید ہیں۔ سنسکرت تعلیم اور ناگری پرچارنی سبھا کا مرکز ہے رام نگر کی رام لیلا بہت مشہور ہے۔

**ایودھیا** :۔ شری رام چندر جی مہاراج کی جنم بھومی ہے رام نومی پر زبردست میلہ لگتا ہے یہاں پر ہنومان گڑھی، کنک بھون اور راجہ صاحب کا محل قابل دید ہیں۔

**جوالا مکھی کانگڑہ** :۔ جوالا مکھی روڈ سٹیشن سے ۱۳ میل کے فاصلہ پر جوالا مکھی کا مشہور مندر ہے یہاں زمین کے اندر سے نکلتی ہوئی آگ جوالا (جیوتی) کا درشن ہوتا ہے۔ نوراتروں میں بھاری میلہ لگتا ہے روایت ہے کہ یہاں ستی کی زبان گری تھی جوالا مکھی سے ۲۳ میل کے فاصلہ پر کانگڑہ کا قدیم مشہور قصبہ ہے۔ یہاں پر دیوی کا مندر مہابھارت کے وقت کا قلعہ اور شوجی کا مندر قابل دید ہے۔

**ویشنو دیوی** :۔ جموں سے تقریباً ۴۰ میل دور ترکٹا پہاڑ میں گپھا کے اندر داخل ہو کر ویشنو دیوی کے درشن ہوتے ہیں ہر سال آدی اسوج کے نوراتروں سے اس کی یاترا شروع کرتے ہیں جو اب تقریباً سارا سال جاری رہتی ہے۔

**امرناتھ** :۔ کشمیر میں سرینگر سے ۸۵ میل دور ہے شرلون کی پورنماشی کو ہزاروں کی تعداد میں یاتری اور سادھو چھڑی کے ساتھ روانہ ہو کر امرناتھ جی کے درشن کرتے ہیں یہیں پر امر کبوتروں کا جوڑا سب کی توجہ کا مرکز ہے۔

**متھرا** :۔ اتر پردیش میں بھگوان شری کرشن کا جنم ستھان ہے جمنا جی کے وشرام گھاٹ پر اشنان کرنے کا بڑا مہاتم ہے شری ناتھ جی، کشوری رمن، گوپی ناتھ اور دوار کا دھیش کے مندر دیکھنے لائق ہیں۔ پاس ہی برندابن ہے گوکل مہابن دو بیج گوردھن، نند گام۔ برسانہ وغیرہ تیرتھ دیہی پر ہیں ساون میں جھولے کا میلہ لگتا ہے۔ برج کی ہولی بھارت میں مشہور ہے۔ جنم اشٹمی پر بڑا میلہ ہوتا ہے۔

**مانسرو ور** :۔ یہاں جانے کے لئے بریلی سٹیشن سے راستہ جاتا ہے راستہ میں نکلا کومنڈی کے ایک میل اوپر پہاڑوں کا ایک بہت بڑا مٹھ ہے جسے گھپا کہتے ہیں۔ یہاں بھگوان بدھ کی بہت بڑی سونے کی مورتی ہے۔ ۱۹ ہزار فٹ کی بلندی پر لوگ کیلاش پربت کا پوجن، اور ۳۲ میل کی پرکرماں کرتے ہیں نیچے گوری کنڈ کا تالاب ۶ ہزار مربع فٹ کے قریب برف سے ڈھکا ہوا ہے۔ کیلاش پربت کی بلندی ۲۴ ہزار فٹ ہے کیلاش پربت سے دس میل آگے مانسرو ور جھیل ہے اس کا محیط ۷۰ اور ۷۵ میل کے درمیان ہے۔ کئی لوگ سرو ور کی پرکرماں بھی کرتے ہیں۔ مانسرو ور سے ستلج، برہم پتر، گنگا، سندھ، چھوٹی گنگا چاروں طرف ندیاں نکلتی ہیں۔ جھیل کے اندر ہزاروں کی تعداد میں ہنس اور بڑے بڑے پانی کے جانور تیرتے رہتے ہیں۔ یہاں سے دو میل دور راکس تل ہے اس تالاب میں گھبیلے اور خوفناک جانور رہتے ہیں۔

**پشکر** :۔ اجمیر سٹیشن سے سات میل دور ہے یہاں سرو ور میں اشنان ہوتا ہے برہمی گائتری، ساوتری اور براہ بھگوان کے مندر قابل دید ہیں کارتک کی پورنماشی کے روز یہاں میلہ لگتا ہے۔ یہ بڑا تیرتھ ستھان ہے۔

**گنگوتری** :۔ ہمالیہ پربت میں ہے۔ کاٹھ گودام سے راستہ جاتا ہے یہاں پر گنگا جی کے سب سے پہلے درشن ہوتے ہیں۔

**جمنوتری** :۔ ہمالیہ پر واقع ہے یہاں سے جمنا جی نکلتی ہیں۔

**کوروکشیتر** :۔ یہاں پر کوروؤں اور پانڈوں کی لڑائی یعنی مہابھارت کا یدھ ہوا تھا۔ شری کرشن جی نے یہیں پر ارجن کو گیتا جی کا اپدیش دیا تھا۔ سورج گرہن کے روز یہاں پر بڑا بھاری میلہ لگتا ہے۔ یوگ اس جگہ پوتر تالابوں میں اشنان دان کرتے ہیں۔

**کیدار ناتھ** :۔ رشی کیش سے بدری ناتھ کے راستے میں تیرتھ ہے سطح سمندر سے ۲۲۸۵۳ فٹ اونچا ہے یہاں کا مندر دیکھنے لائق ہے۔

## شکن وچار

**کتے کا شگن** :۔ جو کتا یاترا پر جانے والے کے پاؤں چاٹے یا کان پکڑ کاتا ہو اوپر چڑھے تو یاترا میں دشمن ہوتا ہے گیلی ہڈی لیکر آئے تو شبہ ہوتا ہے جلتی ہوئی لکڑی یا سوکھی ہڈی لیکر آئے تو شبہ ہوتا ہے یاتری کی موت بھی ہو سکتی ہے۔ کپڑا منہ میں لے کر آئے تو مصیبت آتی ہے اگنی کون میں کھڑا ہو کر سورج کی طرف منہ کر کے روئے تو جلد ہی چوروں اور آگ سے خطرہ ہو دوپہر کے بعد سورج کی طرف منہ کر کے روئے تو خونریزی ہو۔ گھر کے دروازے کی چوکھٹ پر سر اور باہر سارا بدن رکھ کر روئے تو اس عورت کو روگ ہو جو تا اٹھا کر منہ اوپر کر کے پاس آئے تو شبہ ہوتا ہے جو تا سونگھے تو سفر ہو۔

**گائے کا شگن** :۔ گائے اداس ہو تو مالک کو اشبھ ہے پاؤں زمین پر مارے تو روگ ہو۔ آنکھوں میں آنسو بھرے ہوں تو مالک کی موت ہو۔ ڈری ہوئی شبد کرے تو چور سے خطرہ ہو۔ رات کو گائے بولے تو ڈر ہوتا ہے۔ بیل رات کو بولے تو اچھا ہوتا ہے۔ گوؤں کو بہت سی مکھیاں کتے گھیر لیں تو جلد ہی بارش ہوتی ہے ایسا گرنتھوں میں لکھا ہے۔

**کوے کا شگن** :۔ بے سبب گاؤں میں اکٹھے ہو کر کوے بولیں تو حملہ کا ڈر ہو چکر باندھ کر بیٹھیں تو دشمن سے خطرہ ہو کئی جگہوں پر جھنڈوں میں بیٹھیں تو اپدرو ہو۔ رات کو پھرنے لگیں تو آدمیوں کا ناش ہو۔ کوا چارپائی کے اوپر راکھ ہڈی بال یا پا لاکر رکھے تو چارپائی کے مالک کی موت ہونے کا کلش کہا گیا ہے۔

**سفر کے لئے شبھ نچھتر** :۔ جانب مشرق کرتیکا، روہنی مرگشر، آردرا، پنر بسو پکھ اشلیکھا شبھ ہیں۔ جانب مغرب اتر ادھا، جیشٹھا، مولا، پورب کھاڑا، اترا کھاڑا، شروَن جانب شمال دھنشٹا، شتبھشا، اترا بھادر پدا، ریوتی، اشونی، بھرنی، جانب جنوب ست بھا پورب پھالگنی، ہست، چترا، سواتی، وشاکھا، نچھتر سفر کے لئے شبھ رہتے ہیں۔

# علم قیافہ کی صحیح اور مستند معلومات

۱۔جس شخص کا سر بڑا اور گول ہوتا ہے وہ اپنے ارادوں میں پختہ خیال ہوتا ہے اور وہ دیانتدار نیک فصلت اور صاحب مرتب اور دولت مند ہوتا ہے ۲۔اور جس آدمی کا سر بڑا اور لمبا ہوتا ہے تو وہ بیوقوف اور کم عقل کمزور اور حاسد ہوتا ہے۔ ۳۔جس آدمی کی پیشانی بلند اور خوبصورت ہوتی ہے وہ بخت آوری کی نشانی ہے۔ اور فراخ پیشانی والا شخص صاحب علم و دانش ہوتا ہے۔ ۴۔اور جس شخص کی پیشانی تنگ اور پست ہوتی ہے تو وہ قسمت کا مارا اور کم عمر ہوتا ہے ۵۔ناہموار اور بے اعتدال پیشانی والا آدمی ہمیشہ رنج و مصیبت میں رہتا ہے ۶۔اگر پیشانی پر سر کے قریب بالوں کے پاس خصوصاً داہنی طرف اگر خال یعنی تل کا نشان ہو تو اس شخص کے لئے یہ علامت خوش قسمتی، بلند بختی کی نشانی ہے ۷۔اگر کسی آدمی کا چہرہ لمبا خمیدہ ہو تو اس میں بڑے بڑے اوصاف ہوتے ہیں ۸۔جس شخص کا چہرہ پر گوشت زیادہ ہو وہ زندہ دل فیاض باتمیز ہوتا ہے اور سب لوگ اس سے دلچسپی رکھتے اور ملتے ہیں ۹۔جس شخص کی آواز بلند اور بھاری ہو تو وہ دیانتدار مغرور عالی ہمت ہوگا ۱۰۔جس شخص کی ناک اونچی اور لمبی ہو تو اس سے سعادت دولت مندی کا اظہار ہوتا ہے ۱۱۔جس شخص کی ناک طوطے کی چونچ کی طرح جھکی ہو تو یہ خوش قسمتی کی دلیل ہے۔ ۱۲۔اور بہت بلند ناک بے حیثیت اور ذلت کی نشانی ہے ۱۳۔پست اور چھوٹی ناک والا آدمی پُر شہوت ہوتا ہے ۱۴۔موٹی کھلی اور بے ڈول ناک غرور اور تکبر کی نشانی ہے۔ ۱۵۔جس شخص کی بھنویں خمدار ہوں تو وہ مغرور بدمزاج دولتمند عقلمند ہوگا۔ ۱۶۔جس کی بھویں چوڑی ہوں مگر بال کم ہوں تو وہ کم عقل کم علم، ملنسار نیک سیرت، عبادت گذار ہوتا ہے ۱۷۔جس کی بھووں کے بال بہت باریک سیاہ ہوں تو وہ بہادر، صاحب اولاد، صاحب علم و دولت مند ہوگا ۱۸۔جس کی بھووں کی درمیانی جگہ کم ہو تو وہ ہر وقت پریشان رہتا ہے دلیر سمجھدار ملنسار تنگ دل ہوتا ہے ۱۹۔جس کے چہرے پر پسینہ آجائے تو وہ بڑا متلون مزاج اور عیاش ہوتا ہے ۲۰۔جس کا چہرہ فراخ ہو تو وہ بڑا دلیر، بہادر، جوانمرد، مضبوط، قوی جسم ہوگا اور دنیا میں عزت و مرتبہ حاصل کرے گا ۲۱۔گول اور موٹے چہرے آدمی سادہ دل، کم تمیز اور کمزور حافظہ کا ہوتا ہے ۲۲۔دبلے چہرے کا آدمی عقلمند ذہین متلون مزاج ہوتا ہے اور اگر رنگ سیاہ ہو تو وہ فتنہ انگیز، حاسد اور جھگڑالو اور تنگ مزاج ہوتا ہے اور اگر چہرے کا رنگ سرخ ہو تو وہ تند مزاج متکبر غصہ ور ہوگا۔ ۲۳۔اگر بالوں کا رنگ سیاہ ہو تو جسمانی صحت عمدہ، عادات و اطوار سنجیدہ ہوں۔ اگر ہلکا گلابی رنگ ہو تو وہ لاپرواہ، سرد مہر کمزور طبع ہوگا۔ اگر سیاہ گھونگر والے بال ہو تو وہ شرابی اور فسادی ہوگا۔ اگر بالوں کا رنگ سرخ ہو تو وہ مکار، دغاباز، طبیعت کا بے چین لالچی ہو، ہر کام ہمت سے کرے گا اور پورا کرے گا۔ جس کے بال بھورے ہوں تو وہ فیاض فضول خرچ و پرواہ ہوگا۔ اور جس کے بال ملائم ہوں تو وہ خوش خلق شریف بامروت، موسیقی پسند اور عورتوں کی سی عادت کا ہوگا۔ جس کے بال سخت ہوں تو وہ حاسد اور بے مروت ہوگا۔ اور جس کے جسم پر بال زیادہ ہوں تو وہ حاسد ہوگا اور کینہ پرور ہوگا۔ اگر بال کم ہوں تو عقلمند دانا ہوگا آسودگی کی زندگی بسر کرے گا اور اگر جسم کے بال باریک اور نرم ہوں تو وہ خود غرض زود رنج ہوگا اور اگر سخت ہوں تو تنگ حال اور مریض ہوگا۔ ۲۴۔اور جس کے سر کے بال چھوٹے گھن دار ہوں وہ دلیر بہادر، حسن پرست ہوگا اور بے عقل ہوگا ۲۵۔جو دبلا خوبصورت، لمبے بال والا ہو وہ نرم دل نیک اور سخی ہوگا ۲۶۔جو شخص گفتگو کے وقت پلکیں نیچے جھکائے یا پوشیدہ نگاہ سے دیکھے وہ تنگ دل حاسد اور کم عقل ہوگا۔ ۲۷۔جس کی آنکھیں چھوٹی ہوں اور اندر کو دھنسی ہوں تو وہ دور اندیش تیز و تند مزاج ضدی بے رحم، بے عقل بدفعل، عیاش صاحب اولاد اور بڑی عمر والا ہوتا ہے ۲۸۔جس کی آنکھیں موٹی ہوں وہ حاسد ہوتا ہے۔ ۲۹۔جس کی آنکھ کا ڈیلا چاروں طرف گھومے وہ شخص حاسد خوشامد پسند بے اعتقاد جھگڑالو ہوتا ہے۔ ۳۰۔جو آدمی ترچھی نگاہ سے دیکھتا ہے وہ حیلہ ساز تند مزاج جھوٹا حاسد، بدنصیب ہوتا ہے۔ ۳۱۔جس کی آنکھیں بڑی بڑی ہوں اور باہر کی طرف نکلی ہوں تو وہ نیکی اور بدی کو جلد قبول کرتا ہے۔ جس کے کان بڑے ہوں اور موٹے ہوں تو کند ذہن، کم عقل تنگ دل اور مفلس ہوتا ہے ۳۲۔جس کا منہ غنچہ کی طرح ہو وہ دولت مند اور کامرانی کی دلیل ہے مگر بے وفا ہوتا ہے چوڑا اور کھلا منہ شجاعت اور بلند حوصلہ کی نشانی ہے اور گھوڑے وغیرہ مویشیوں کی طرح آگے کو نکلا ہوا منہ بدنصیبی اور افلاس کی نشانی ہے۔

بقیہ صفحہ پر

## فالنامہ
## حاملہ عورت کے لڑکا ہوگا یا لڑکی؟




ناظرین غیب کی خبر تو خدائے تعالے کے سوا کوئی نہیں جانتا جو اس بات کا دعویٰ کرے جھوٹا ہے مگر دل کے اطمینان کے لئے یہ طریقہ چلا آتا ہے اور اکثر معیار پر یہ صحیح اترا ہے اس لئے یہاں درج کیا جا رہا ہے۔ اس پر یقین کر لینا ہے شرعاً منع ہے جو خدا چاہے وہ ہوتا ہے اس دیکھنے کا یہ طریقہ مقرر ہے کہ اوپر دائرہ میں سات چاند بنے ہوئے ہیں اور ہر دائرہ میں سیارہ کے نام درج ہیں جب آپ فال دیکھنا چاہیں تو پہلے قل ہو اللہ شریف تین بار پڑھ کر اللہ تعالے سے دعا مانگیں اور اپنے کلمہ کی انگلی کسی ایک چاند پر رکھیں۔ اگر حاملہ خود اس عمل کو کرے یعنی انگلی رکھے تو بہتر ہے جس ستارہ کے نام پر انگلی رکھی اس کا ثمرہ نیچے لکھا ہوا ہے وہ خود دیکھ لیں یا بتا دیں

نقشہ یہ ہے

| نمبر شمار | نام سیارہ | مختصر کیفیت حال |
|---|---|---|
| ۱ | شمس | تمہیں مبارک ہو تمہارے ہاں انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔ |
| ۲ | قمر | تمہارے ہاں خدا چاہے تو لڑکی ہونے کی امید ہے۔ |
| ۳ | مریخ | اللہ تعالے اپنے فضل سے لڑکا دے گا مگر غصہ ور ہوگا۔ |
| ۴ | عطارد | انشاء اللہ تعالے لڑکی خوش نصیب ہوگی۔ |
| ۵ | مشتری | لڑکی ہوگی انشاء اللہ تعالے |
| ۶ | زہرہ | یہ حمل لڑکی کا ہے۔ لڑکی ہی ہوگی۔ |
| ۷ | زحل | حمل خالی جانے کا اندیشہ ہے خدا سے دعا کرو بہتری ہوگی۔ |

# جنم کنڈلی میں گرہوں کے یوگ

جنم کنڈلی میں بعض وقت دو تین اور چار گرہ ایک جگہ اکٹھے ہو جاتے ہیں جن کو یوگ کہا جاتا ہے۔ پراچین گرنتھوں سے دستیاب بعض لوگوں کے دو چار پھل یہاں درج کیے جا رہے ہیں۔ ان کا ثمرہ بیان کرتے وقت وہ جس راشی اور گھر میں گرہ پڑے ہوں۔ ان کا لحاظ رکھا جانا چاہئے۔

(پنالال جیوتشی)

**1۔ اجر (رجو) یوگ** جنم کنڈلی کے اندر اگر سب رہ چر راشیوں میں پڑے ہوں تو وہ شخص دیش پردیش میں گھومنے والا، سخت مزاج، فریبی اور بڑی چال و حکمت سے کام کرنے والا ہوتا ہے۔

**۲۔ مُوسل یوگ** جنم کنڈلی کے اندر اگر سب گرہ استھر (غیر متحکم) راشیوں میں پڑے ہوں تو وہ شخص بڑا پرتاپی شبھ آچار (اچھے چال چلن) والا بہادر اور ہر ایک کا غم خوار ہوتا ہے۔

**۳۔ نل یوگ** جنم کنڈلی کے اندر اگر سب گرہ استھر، سبھاؤ راشیوں میں پڑے ہوں تو وہ شخص استری اور دھن دولت سے خوشحال اور فارغ البال ہوتا ہے۔

**۴۔ سنیاس یوگ** کیندر یا تکون میں چار یا چار سے زیادہ گرہ واقع ہوں تو سنیاس یوگ ہوتا ہے۔ وہ شخص سادھو یا فقیر دل کے طریقہ میں زندگی بسر کرنے والا ہوتا ہے۔

**۵۔ بجر یوگ** جنم لگن اور ساتویں گھر میں اشبھ گرہ بلوان ہوں اور چوتھے و دسویں گھر میں پاپی گرہ پڑے ہوں تو اس یوگ میں اس شخص کی زندگی پہلی اور پچھلی عمر میں خوشی اور فائدہ ملتا ہے۔ درمیانی زندگی جوانی کی حالت میں دُکھ رنج اور تکلیفات کو بھوگتا ہے۔

**۶۔ شنکھ یوگ** چھٹے گھر کا سوامی اور پانچویں گھر کا سوامی اہم مرکز میں بیٹھے ہوں اور لگن کا سوامی بلوان ہو تو اس کا نام شنکھ یوگ ہوتا ہے۔ لگن اور دشم کا سوامی کیندر میں واقع ہوں اور نہم بھاؤ کا سوامی بھی ساتھ ہو تب بھی شنکھ یوگ ہوتا ہے۔ شنکھ یوگ میں جنم لینے والا شخص عیش و عشرت کا دلدادہ، تعلیمیافت، استری، پتر اور فارغ البال ہوتا ہے۔ ایسا شخص شاستر کے گیان اور دوچار والا اور راشی برس تک عمر والا ہوتا ہے۔

**۷۔ شکٹ یوگ** لگن اور ساتویں گھر میں سپورن گرہ واقع ہوں تو شکٹ یوگ ہوتا ہے۔ اس یوگ میں جنم لینے والا روگی، کھوٹے مزاج والا، غریب، دوستوں اور رشتہ داروں سے محروم، کم عقل اور محنت و مشقت کر کے روزی کمانے والا ہوتا ہے۔

**۸۔ اقبال یوگ** چندرماہ سے ساتویں گھر میں شکر ہو تو وہ شخص مالدار ہو، برہسپت بدھ، شکر کیندر میں ہو تو بڑا خوش نصیب ہو، کیندر میں کوئی شبھ گرہ نہ ہو تو منحوس ظالم اور بد نصیب ہو، چاروں کیندروں میں کوئی گرہ نہ ہو تو ایسا شخص بد نصیب ہوتا ہے اور عموماً پریشان رہتا ہے۔

**۹۔ کاہل یوگ** جس شخص کے جنم لگن میں ساتویں اور تیسرے گھر کے مالک آپس میں مرکزی مقام پر واقع ہوں اور لگن کا مالک بلوان ہو تب کاہل یوگ ہوتا ہے اگر چوتھے گھر کا مالک اور دشیش (مالک خانہ دہم) ایک ساتھ ہوں اور چوتھے گھر کا مالک اپنی اوچ راشی یا شبھ گھر میں پڑا ہو تب بھی کاہل یوگ ہوتا ہے۔ اس یوگ میں جو شخص جنم لیتا ہے وہ بڑا شوربیر، بہادر، پراکرمی، ہٹ اور ضد پر قائم رہنے والا ہوتا ہے۔ تھوڑی بات پر اپنا ارادہ نہیں بدلتا۔ صاحب جائیداد اور خوشحال ہوتا ہے۔

**۱۰۔ کورم یوگ** جس کنڈلی کے پانچویں، چھٹے اور ساتویں گھر میں شبھ گرہ ہوں اور اپنے اوچ متر کے نواس و راشی میں پڑے ہوں، تیسرے و گیارھویں استھان میں پاپی گرہ پڑے ہوں اور وہ متر کے گر و اوچ راشی میں پڑے ہوں تو کورم یوگ ہوتا ہے۔ جو شخص کورم یوگ میں پیدا ہوتا ہے وہ ہر دلعزیز، شہرت یافتہ اور زمین پر حکومت کرنے والا (راج بھوگنے والا) ہوتا ہے ایسا شخص بڑے کرموں والا، پراکرم اور گنوں کے کارن پردھان، پنڈت اور سُکھی ہوتا ہے وہ شخص اپنی بانی سے اُپکار کرنے والا اور راجیہ سمان سکھ بھوگنے والا ہوتا ہے۔

**۱۱۔ لکشمی یوگ** اگر کسی شخص کی جنم کنڈلی میں 9ویں گھر کا مالک کیندر چوتھے و ساتویں گھر میں یا اپنی مول تکون راشیوں کے علاوہ پرم اوچ میں پڑا ہو، لگن کا مالک بلوان ہو تب اس کا لکشمی یوگ ہوتا ہے۔ وہ شخص متعدد اوصاف کا مالک، کئی علاقوں کا سوامی، ودیا پراکرم، بڑے دیش والا اور کام دیو جیسا خوبصورت ہوتا ہے۔ ایسا شخص سمپورن راجوں کے باعث پنڈت اور بہت استری پرشوں کے باعث راجہ ہوتا ہے۔

**۱۲۔ ابدیش یاترا یوگ** جب آٹھویں گھر میں اور اس کے سوامی گرہ پر پاپی گرہوں کا اثر زیادہ ہوتا ہے تو بدیش جانے کا یوگ بنتا ہے۔ علاوہ ازیں لگن کے سوامی سمیت زیادہ گرہ اگر چر راشیوں میں تیسرے، 9ویں، گیارہویں یا بارھویں گھر میں ہوں تو بدیش یاترا منافع بخش رہتی ہے۔ اس سلسلہ میں دشا، انتر دشا اور گوچر گرہوں کا بھی وچار کر لینا چاہئے۔

**۱۳۔ مالا یوگ** اگر کنڈلی میں بدھ، برہسپت اور شکر چوتھے ساتویں اور دسویں گھر میں واقع ہوں اور باقی گرہ ان سے مختلف گھروں میں پڑے ہوں تو مالا یوگ ہوتا ہے۔ اس یوگ کے آنے سے وہ شخص مالدار ایک سے زیادہ عورتوں سے محبت کرنے والا اور اعلےٰ افسر ہوتا ہے۔ چناؤ کمپی ٹیشن وغیرہ میں اکثر و بیشتر کامیاب ہوتا ہے۔

## اہلِ اسلام کے مشہور تہواروں اور مہینوں کے مختصر حالات

**ماہ محرم الحرام** یہ مہینہ اسلامی سال کی ابتدا ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ جو آخر دن ذی الحجہ (اسلامی سال کا آخری مہینہ) اور اوّل دن محرم الحرام کا روزہ رکھے وہ پورے سال کے روزہ رکھنے والوں کے برابر ثواب پائے۔ چاہیئے کہ ذی الحجہ کی ۲۹ تاریخ کو روزہ رکھے، اگر ۲۹ کا چاند نہ ہو تو ۳۰ کو بھی روزہ رکھے پھر پہلی محرم الحرام کو روزہ رکھ یہ مہینہ اللہ تعالیٰ کا مہینہ ہے اور اللہ تعالیٰ کے مہینوں میں نیکی کا ثواب عظیم ہے مگر گناہ کا عذاب بھی اسی قدر ہے۔ اس ماہ میں خوب ایثال و ثواب کرنا چاہیئے اپنے گھر کے مرحومین اور خصوصاً شہیدانِ کربلا و دیگر بزرگانِ دین کو اس کا ثواب پہنچانے پر دس گنا اجر ملتا ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ مجھے اللہ پر گمان ہے کہ عاشورہ کا روزہ ایک سال کے گناہ مٹا دیتا ہے اور عاشورہ محرم الحرام کی دسویں کو کہتے ہیں۔

**صفر المظفر** اکثر لوگ ماہِ صفر المظفر کو منحوس مانتے ہیں، کوئی نیا کام نہیں کرتے اور کچھ لوگ آخری چہار شنبہ یعنی بدھ کو خوشی مناتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس دن صحت ہوئی تھی۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ دونوں باتیں غلط ہیں۔ احادیث سے ثابت ہے کہ نہ یہ مہینہ منحوس ہے اور نہ اس میں شادی کرنا منع ہے نہ مکان کی تعمیر اور نہ ہی کوئی نیک کام باعثِ تکلیف ہے۔ صحیح یہ ہے کہ حضور صلی علیہ وسلم کے مرض میں اضافہ ہوا تھا اس لئے چاہیئے کہ مسلمان اس رات کو عبادت، نوافل و تلاوت قرآن میں گذاریں۔

**ربیع الاوّل** یہ بڑا مبارک مہینہ ہے۔ اس مہینہ کی بارھویں شب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ہوئی تھی۔ اس لئے مسلمانوں کو چاہیئے کہ وہ اس پورے مہینہ میں رضائے الٰہی کے لئے وعظ، لنگر، میلاد، نوافل و خیرات، تلاوت قرآن کریم میں پورا ماہ گذاریں اور بکثرت درود و جمعہ پڑھیں کہ اس کا ثواب بے حد اور فوائد کثیر ہیں

**ربیع الآخر** یہ مہینہ سیدنا غوث اعظم شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ سے منسوب ہے۔ اس ماہ کی ۱، ۳، ۵، ۷، ۹، ۱۱ تاریخوں میں سے کسی شب کو صلوٰۃ غوثیہ پڑھنے سے حاجت پوری ہو جاتی ہے۔

**جمادی الاوّل۔ جمادی الآخر** ان دونوں مہینوں کی شروع میں جو عمل بھی عامل بننے کے لئے کیا جائے اور زکوٰۃ ادا کی جائے تو وہ عمل ضرور کامیاب ہوتا ہے اور عامل کے عملیات زود اثر ہوتے ہیں۔

**رجب المرجب** یہ برکت کا مہینہ ہے اس کی ۲۷ویں شب میں حضور پُر نور کو معراج ہوئی اور اسی موقع پر نماز فرض ہوئی۔ اس ماہ کے ایک روزہ کا ثواب سال بھر کے روزوں کے برابر ہے۔ اسلئے ۲۷ رجب کو روزہ رکھنا چاہیئے۔

**شعبان المعظم** حضور فرماتے ہیں شعبان میرا مہینہ ہے جس نے اس کا احترام کیا اس نے میرا احترام کیا۔ اس ماہ میں ایک رات شب براۃ کے نام سے مشہور ہے اس رات کی عبادت کا ثواب ایک ہزار مہینوں کی راتوں کی عبادت کے برابر ہے۔ اس شب مردوں، بزرگوں کی قبروں پر جا کر ایثال و ثواب کرنا چاہیئے تاکہ مردے بخش دیئے جائیں اور بزرگوں سے فیض حاصل ہو۔

**رمضان المبارک** یہ بڑا مبارک مہینہ ہے اس ماہ میں مسلمان روزہ رکھتے نماز پنجگانہ ادا کرنا، زکوٰۃ دینا ساتھ ہی ساتھ تراویح پڑھتے ہیں اس ماہ میں قرآن کریم نازل ہوا تھا۔ رمضان کے بعد یکم **شوال المکرم** کو روزہ ختم ہونے کی خوشی میں عید منائی جاتی ہے۔ اس ماہ میں فطرہ اور خیرات دینے کا بڑا اجر و ثواب ہے۔

**ذیقعدہ** یہ اللہ کا مہینہ ہے اس میں خیرات، یتیموں، فقیروں و مسکینوں کو کھانا کھلانا چاہیئے۔ **ذی الحجہ** اس ماہ میں حج کا فریضہ ادا کیا جاتا ہے۔

**[illegible] مخصوص تہوار**

مہورت۔ جیت شدی یکم اکھشیہ تیج دجیہ دشمی (دسہرہ) دیوالی کی شام اور بسنت

## میری قسمت آجکل کیسی ہے؟

اگر کوئی یہ سوال کرے کہ میری قسمت آجکل کیسی ہے تو ایسے پرشن میں سائل کے نام کے حروف شمار کر لو اور اسوقت چندرماں کو دیکھو کہ کس راشی میں ہے جس راشی میں چندرماں اسوقت ہو اس کے اعداد بموجب نقشہ اعداد راشی اور یوم کے اعداد جو نقشہ اعداد یوم میں لکھے گئے ہیں لے کر جمع کریں بعد ازاں ۱۲ اعداد قانون کے اس میں اور جمع کر دیں اور پھر کل مجموعہ کو ۷ سے تقسیم کر دیں اگر باقی ایک رہے یا ۳ یا ۵ رہے تو تمہاری طالع ابھی گردش میں ہے۔ اگر ۲ یا ۴ باقی رہیں تو نحوست گزر گئی۔ تھوڑے دنوں میں تمہاری دلی امیدیں بر آئیں گی۔ اگر ۶ باقی رہیں تو تمہارے دل کو وہم نے خراب کیا ہوا ہے۔ اگر باقی صفر رہے تو تمہاری قسمت آجکل کمزور ہے جس کام میں ہاتھ ڈالو گے اس میں نقصان اٹھاؤ گے۔ اگر یقین نہ ہو تو دیکھو تمہارے سر میں زخم کا نشان ہے

اعداد یوم

| اتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۲۱ | ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ | ۱۱ |

## حاملہ عورت کے لڑکا ہوگا یا لڑکی؟

ناظرین: خدا کے سوائے غیب کی خبر کوئی نہیں جانتا مگر دل کے اطمینان کے لئے یہ طریقہ اور حساب تجربہ کیا جا رہا ہے جو اکثر معیار پر پورا اترا ہے اس پر سو فیصدی یقین کر لینا تو بہتر نہیں ہوگا۔ حاملہ عورت کے لڑکا ہوگا یا لڑکی اس کے دیکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ مذکورہ نقشہ میں سات سیاروں کے نام درج ہیں۔ فال دیکھنے سے پہلے قل ھو اللہ شریف تین بار پڑھ کر حاملہ کسی ایک خانہ میں انگلی رکھے اور پھر نقشہ میں اسکی تاثیر دیکھئے




| | | |
|---|---|---|
| ۱ | شمس | تمہیں مبارک ہو۔ تمہارے ہاں انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا |
| ۲ | قمر | تمہارے ہاں خدا نے چاہا تو لڑکی ہونے کی امید ہے۔ |
| ۳ | مریخ | اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے لڑکا دے گا۔ مگر غصہ والا ہوگا۔ |
| ۴ | عطارد | انشاء اللہ لڑکی ہوگی، جو خوش نصیب ہوگی۔ |
| ۵ | مشتری | لڑکی ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ |
| ۶ | زہرہ | لڑکی ہوگی۔ |
| ۷ | زحل | حمل خالی جائے گا۔ اندیشہ ہے۔ |

## نو گرہ جنتر

| | | |
|---|---|---|
| اُوم ہر نیگ سوریائے نمہ | اُوم ہر نیگ گوردے نمہ | اُوم ہر نیگ شکرائے نمہ |
| اُوم سوم سومائے نمہ | اُوم ہر نیگ بدھائے نمہ | اُوم ہر نیگ شینتہ نمہ |
| اُوم ہر نیگ بھومائے نمہ | اُوم ہر نیگ راہوے نمہ | اُوم ہر نیگ کیتوے نمہ |

اس جنتر کو نو گرہ استوتر کا پاٹھ کرنے کے بعد آٹھ دھاتوں کی پلیٹ پہ کھدوا کر یا اشٹ گندھ سے بھوج پتر پر لکھ کر نوروز عالم کے دن یا روی پکھ، گورو پکھ وغیرہ شبھ مہورت تیار کر کے اپنے پاس رکھنے سے نو گرہوں کے ناقص اثر کو دور کرنے میں مدد ملتی ہے

# سولہ سو (۱۶۰۰) سال کا بے نظیر کلنڈر رجسٹرڈ

جب کسی سن اور مہینے میں کسی تاریخ یا وار معلوم کرنا ہو تو نقشہ نمبر (۱) صدی کے سامنے اور نقشہ نمبر ۲ سن کے نیچے دیکھیں۔ کونسا حرف ہے پھر اس حرف کو مطلوبہ مہینے کے نیچے دیکھیں اور اس خانہ کے سامنے اور تاریخ کے نیچے آپ کا مطلوبہ وار نکل آئے گا۔ صدی میں لیپ سال ۲۹ دن کا ہو جاتا ہے۔ مثلاً ہم کو ۲۰ ستمبر ۱۹۹۵ کو دیکھنا ہے کہ کونسا وار ہوگا۔ اب ہم نے نقشہ میں نمبر ۱ سن ۱۹۰۰ کے سامنے اور ۹۵ کے نیچے دیکھا۔ تو وہاں 'ا' لکھا ہے، اور نقشہ نمبر ۳ میں ستمبر کے نیچے (ا) دیکھا۔ اب نقشہ ۴ میں 'ا' کے سامنے اور ۲۰ تاریخ کے نیچے دیکھا تو وہاں بدھوار لکھا ہوا ہے یعنی ۲۰ ستمبر ۹۵ کو بدھوار ہوگا۔ اس طرح آپ اپنے مطلوبہ وار اور تاریخ مندرجہ نقشوں کی مدد سے باآسانی حاصل کر سکتے ہیں۔

| صدی کے درمیانی سال (۲) | | | | ۰ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پوری صدی | | | | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۳۵ | ۳۶ | ۳۷ | ۳۸ | ۳۹ | ۴۰ | ۴۱ | ۴۲ | ۴۳ | ۴۴ | ۴۵ | ۴۶ | ۴۷ | ۴۸ | ۴۹ | ۵۰ | ۵۱ | ۵۲ | ۵۳ | ۵۴ | ۵۵ |
| | | | | ۵۶ | ۵۷ | ۵۸ | ۵۹ | ۶۰ | ۶۱ | ۶۲ | ۶۳ | ۶۴ | ۶۵ | ۶۶ | ۶۷ | ۶۸ | ۶۹ | ۷۰ | ۷۱ | ۷۲ | ۷۳ | ۷۴ | ۷۵ | ۷۶ | ۷۷ | ۷۸ | ۷۹ | ۸۰ | ۸۱ | ۸۲ | ۸۳ |
| (۱) | | | | ۸۴ | ۸۵ | ۸۶ | ۸۷ | ۸۸ | ۸۹ | ۹۰ | ۹۱ | ۹۲ | ۹۳ | ۹۴ | ۹۵ | ۹۶ | ۹۷ | ۹۸ | ۹۹ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۳۱۰۰ | ۲۷۰۰ | ۲۳۰۰ | ۱۹۰۰ | ز | د | ه | ط | ب | ا | ز | د | ط | ج | ب | ا | د | ه | ط | ج | ا | ز | د | ه | ج | ب | ا | ز | ه | ط | ج | ب |
| ۳۰۰۰ | ۲۶۰۰ | ۲۲۰۰ | ۱۸۰۰ | ه | ط | ج | ب | ز | د | ه | ط | ب | ا | ز | د | ط | ج | ب | ا | د | ه | ط | ج | ا | ز | د | ه | ج | ب | ا | ز |
| ۲۹۰۰ | ۲۵۰۰ | ۲۱۰۰ | ۱۷۰۰ | ج | ب | ا | ز | ه | ط | ج | ب | ز | د | ه | ط | ب | ا | ز | د | ط | ج | ب | ا | د | ه | ط | ج | ا | ز | د | ه |
| ۲۸۰۰ | ۲۴۰۰ | ۲۰۰۰ | ۱۶۰۰ | ا | ز | د | ه | ج | ب | ا | ز | ه | ط | ج | ب | ز | د | ه | ط | ب | ا | ز | د | ط | ج | ب | ا | ز | ه | ط | ج |

## (۳)

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | فروری | جنوری | مئی | جون | فروری | ستمبر |
| اکتوبر | مارچ | اپریل | | | | |
| | نومبر | جولائی | | | اگست | دسمبر |

کوئی بھی شتابدی بدھ، شکروار اور اتوار کو شروع نہیں ہوتی۔ اکتوبر کا مہینہ اسی دن سے شروع ہوتا ہے جس دن جنوری اپریل اور جولائی شروع ہوتا ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ط | ز | ب | ه | ج | د |
| ب | ه | ا | ج | د | ط | ز |
| ج | د | ب | ط | ز | ه | ا |
| ط | ز | ج | ه | ا | د | ب |
| ه | ا | ط | د | ب | ز | ج |
| د | ب | ه | ز | ج | ا | ط |
| ز | ج | د | ا | ط | ب | ج |

## (۴)

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
| ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ |
| ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| اتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار |
| سنیچروار | اتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار |
| شکروار | سنیچروار | اتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار |
| ویروار | شکروار | سنیچروار | اتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار |
| بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار | اتوار | سوموار | منگلوار |
| منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار | اتوار | سوموار |
| سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار | اتوار |

## مکان بنانے یا خریدنے کے وقت خیال کرنے کی باتیں

(۱) مکان کے اندر داخل ہونے کے لئے سب سے بڑا دروازہ پورب (مشرق) کی جانب ہو تو سب سے اچھا ہوگا۔ ہر وقت لوگوں کا آنا جانا یعنی تانتا لگا رہے اور ہر طرح کے سکھ سادھن مہیا ہوتے رہیں گے۔

(۲) اگر مغرب کی جانب بڑا دروازہ ہو تو دوئم درجہ کا اچھا اثر ہوگا۔ منصوبوں میں کامیابی ہوگی مگر دیری اور اڑچنوں کے ساتھ۔

(۳) اگر مکان کا دروازہ جنوب (اترا) کی جانب ہو تو بہت اچھا اثر رہے گا ترقی کے راستے کھلے رہیں گے۔ (۴) اگر مکان کا دروازہ دکن کی جانب ہو تو برے اثر کو دینے والا ہوگا۔ عورت کے لئے دکھ، فوجداری ہونے کا ڈر، آگ اور قدرتی آفات بنی رہیں گی

# گرہوں کے انسانی زندگی پر اثرات

## شمس یعنی سورج

یہ ستارہ برج۔ اسد یعنی سنگھ راس کا مالک ہے جن لوگوں کی پیدائش کسی انگریزی مہینہ کی ۱۔۱۰۔۱۹ تا ۲۸ تاریخ کو ہوتی ہے۔ ان کا ستارہ بھی سورج ہوتا ہے۔ جن لوگوں کی پیدائش کے وقت یہ ستارہ بلوان ہوتا ہے۔ انہیں شہرت پسند، غصیلا، خوردار، ظریف الطبع، ذہین اور دیانتدار ہوتا ہے۔ اس کے ساتھ اگر کوئی احسان کیا جائے۔ تو وہ اس کا معاوضہ ادا کرنے کا بیحد خواہش مند ہوتا ہے۔ دنیاوی نفاست حسن و خوبصورتی۔ تعلقات۔ شاعری علم موسیقی اور مناظر قدرت سے اس بہت رغبت ہوتی ہے۔ بڑا دانشمند صاحب عزت و جائیداد کا مالک ہوتا ہے۔ پختہ ارادہ کا مالک جس کام کو ہاتھ میں لیتا ہے۔ فتح و ترقی سے سرانجام دیتا ہے۔ وہ ٹھنڈک تارہ ہوا کو بہت پسند کرتا ہے، رہائش اسے اعلیٰ روشنی والے گھروں میں بے حد پسند ہے۔ یہ حسب کتاب المین دین میں ماہر اور کامیاب ہوتا ہے۔ خلاف مرضی بات پر جلد ناراض بھی ہوتا ہے۔ ان لوگوں کو رہ زیادہ مدد دیتا ہے۔ جن کا ستارہ پیدائش کے وقت چندرماں یلد ہمسپت ہوتا ہے۔

## مشتری یعنی برہسپت

یہ ستارہ برح توس اور عوت یعنی دھن اور مین راس کا مالک ہوتا ہے جن کی پیدائش کسی انگریزی مہینہ کی ۲۔۱۲۔۲۱۔۳۰ تاریخ کو ہوتی ہے۔ ان کا ستارہ بھی برہسپت ہوتا ہے۔ جن لوگوں کی پیدائش کے وقت یہ ستارہ بلوان ہے وہ بڑا فیاض، زندہ دل اور خوش مزاج ہوتا ہے حکومت واقتدار کا شایق اور دوسروں کے دلوں کو فتح کر کے حکومت کرنے کی پیدائیشی قابلیت کا مالک ہوتا ہے۔ اس کو مثل مصاحب عالم فاضل۔ زاہد اہل خزانہ اور صاحب اعتبار۔ عابد۔ بھبھی اور شیریں صاحب بدبیر۔ عاقل اور بااختیار لوگوں سے تعلق رکھتا ہے۔ دنیاوی شہرت، راحت و اطمینان سے زندگی بسر کرتا ہے۔ بہت دانشمند۔ زبردست حکمت عملی اور بے نظیر دماغی قابلیت و جائیداد کا مالک ہوتا ہے۔ لذیذ غذاوں کا خواہش مند۔ مذہب کا شیدا اور عزیز اقارب سے محبت اور نیک سلوک کرنے والا متمنی بزرگوں اور ذی عزت لوگوں سے میل ملاقات رکھے۔ دوسروں کی مدد کے لئے ہر وقت مستعد اور کوشاں رہتا ہے۔

## قمر یعنی چندرماں

یہ ستارہ برج سرطان یعنی کرک راس کا مالک ہے جن کی پیدائش کسی انگریزی مہینہ کی ۲۔۱۱۔۲۰۔۲۶ تاریخ کو ہوتی ہے۔ ان کا ستارہ بھی چندرماں ہوتا ہے وہ شخص اس کی تاثیر سے قوت خیال کی بہت اظہار دیتا ہے۔ اس کے اندر قدرتی مناظر کا شوق۔ خوبصورتی کا احساس اور شاعری مصیف کی طرف رغبت زیادہ پائی جاتی ہے۔ حلیم الطبع۔ کم گو۔ شیریں سخن اور ملنسار ہوتا ہے۔ دوسروں کی نکتہ چینی کو پسند نہیں کرتا۔ شدھ پاکیزہ بدن۔ سفید پوش۔ شیریں غذا کا شائق۔ ہمدرد اور پوتر خیالات کا مالک ہوتا ہے۔ ذمہ داریوں کو محسوس نہیں کرتا۔ مزاج بادی ملغمی چہرہ مستطیل۔ گوری رنگت سے یحت ہوتا ہے۔ سمندر کا مد جذر۔ باغ دریاؤں کا نظارہ پسند کرتا ہے۔ روشنی کو زیادہ وقت نہیں دیتا۔ وہ اندھیرے کو پسند کرتا ہے۔ علمی تحقیقات میں اس کی رچی ہوتی ہے۔ کوئی کام بلا سوچے سمجھے نہیں کرتا۔ اس قسم کے لوگوں کو وہ آدمی زیادہ مدد دیتا ہے۔ جن کا ستارہ سورج اور برہسپت ہوتا ہے۔ ان تاریخوں میں جس کی پیدائیش ہو وہبد یش جانے کی خواہش کم رکھتا ہے۔

## زہرہ یعنی شکر

یہ ستارہ برکھ اور تلا راس کا مالک ہے جس شخص کا جنم کسی انگریزی مہینہ کی ۹۔۱۵۔۲۴ تاریخ کو ہوا ہو اس کا ستارہ بھی شکر ہوتا ہے جن لوگوں کی پیدائش کے وقت یہ ستارہ بلوان ہوتا ہے وہ عام طور پر بڑے وفادار محبت کرنے والے رحمدل اور خوش مزاج ہوتے ہیں۔ اس کا قوی عالت میں واقع ہونا۔ مرد عور کی باہمی محبت کا نشان پایا گیا ہے۔ عشق و محبت کی طرف ان کی رغبت ہوتی ہے۔ لباس عمدہ۔ گوری رنگت۔ حسن اخلاق سے پر ہوتا ہے۔ لڑائی جھگڑے سے دُور بھاگتا ہے اس کو جوہری سوداگر۔ ارباب نشاط اور خوبصورت عورتوں سے بہت تعلق رکھتا ہے۔ اس کی گھریلو زندگی باالعموم خوشگوار ہوتی ہے۔ خود غرض بالکل نہیں ہوتا۔ عورت اور اولاد کا بہت خوائش مند ہوتا ہے۔ خوبصورتی اور محبت اس کا ستارہ ہے۔ جو اچھی چیز زمین کے اندر پیدا ہوتی ہے اس پر اس کا پیدائشی حق ہے آرٹ کے کاموں میں رُچی رکھے۔ کھانسی اور اور روگ کا شکار رہے۔

## مریخ یعنی منگل

یہ ستارہ بُرج حمل۔ عقرب میکھ اور برسچک راس کا مالک رہتا ہے۔ جن آدمیوں کی پیدائش انگریزی مہینہ کی ۹۔۱۸۔۲۷ کو ہوتی ہے۔ ان کا ستارہ بھی منگل ہوتا ہے۔ جن لوگوں کی پیدائش کے وقت منگل بلوان ہوتا ہے ان میں زندگی خاص قابلیت پائی جاتی ہے ایسا آدمی بے خوف۔ حوصلہ مند۔ وفادار۔ اپنی دھن کا پکا اور مستقل مزاج ہوتا ہے۔ جھگڑے سے ہمیشہ بچتا ہے لیکن جب کوئی خواہ اخواہ چھیڑے تو پھر ہزاروں بار اس سے توبہ کردم لیتا ہے۔ زندگی کے جس شعبہ میں وہ کام کرتا ہے یہ اس میں دوسروں کی رہنمائی کا حصہ اختیار کرے ہے۔ ارا ضیات کا مالک بڑا رئیس اور سپہ سالار جنرل نوجی افسران۔ حکام۔ امیر الامرا اور کارخانوں سے اس کا تعلق رکھتا ہے۔ دوسروں کی نکتہ چینی اسے پسند نہیں آتی۔ ہمیشہ اپنی رائے مقدم تصور کرتا ہے۔ سرخ رنگت۔ مائل سفیدی۔ ہمیشہ پرزور خونی مزاج ہوتا ہے۔ ایسا شخص بہت مضبوط۔ طاقتور اور پکے ارادے کا انسان ہوتا ہے۔ وعدہ اور اقرار سے مکرتا نہیں جنگ وجدل اور لڑائی فساد کے کاموں میں اس کا دل سخت ہوتا ہے۔ جوش میں آکر وہ جلد اپنا ردیہ بدل لیتا ہے حاکم بننے کا شوق رکھتا ہے۔

## زحل یعنی سنیچر

یہ ستار برج جدی اور دلو یعنی مکر اور کمبھ راس کا مالک ہوتا ہے۔ جس شخص کی پیدائش کسی انگریزی مہینہ کی ۸۔۱۷۔۲۶ تاریخ کو ہوتی ہے اس کا ستارہ بھی شنی ہوتا ہے اس کا انسانی قسمت پر بڑا بھاری اثر ہوتا ہے۔ اس کا انسانی قسمت پر بڑا بھاری اثر ہوتا ہے۔ جو قسمت کی خالت کو بدل دیتا ہے۔ جس شخص کے زائچہ میں یہ ستارہ بلوان ہوتا ہے۔ وہ شخص ترقی۔ کامیابی و مرتبہ بہت جلد حاصل کر لیتا ہے اس کو مثل چودھری، پنچ اور تعلقہ دار اور رئیس و مالک آراضیات و مہتم صاحب خزانہ اور جاگیرات سے تعلق رکھتا ہے۔ بڑا دیانتدار اور دوراندیش ہوتا ہے۔ اس میں انتہائی آزادی اور زیادہ دولت کی طرف رغبت پائی جاتی ہے خاموشی و کم گفتگو کو پسند زیادہ کرتا ہے۔ زیادہ بولنے والوں سے اسے نفرت ہوتی ہے۔ اس کو زیادہ بولنے والوں سے نفرت ہوتی ہے۔ ارادے کا پکا۔ اور اپنے آپ پر بھروسہ رکھنے والا ہوتا ہے۔ لکھنے پڑھنے میں زیادہ وقت دیتا ہے۔ زراعت دیہات کی بود و باش پسند کرتا ہے۔ گرمی سردی اس کے لئے مظر ہوتی ہے۔

## عطارد یعنی بُدھ

یہ ستارہ عقل دلیل۔ سوچ وچار علم اور ترقی سے منسوب ہے اور برج جوڑا اور سنبلہ یعنی متھن اور کنیا راس کا مالک ہوتا ہے۔ جن لوگوں کی پیدائش کسی انگریزی مہینہ کی ۸۔۱۳۔۱۴ تاریخ کے دن ہوتی ہے۔ ان کا ستارہ بھی بدھ ہوتا ہے۔ جن لوگوں کی پیدائش کے وقت یہ بلوان ہوتا ہے۔ وہ دنیاوی ضرورت بہت عقل و دوراندیشی اور حکمت عملی سے کام لیتا ہے سنجیدگی اور داناوں کی رغبت۔ ہنرمندی اور تجارت کی ملاقات اس میں زیادہ پائی جاتی ہے۔ بیوپاری۔ سوداگر اور اہل قلم۔ گنت ریاضی کے کاموں میں ماہر سریشٹ بدھی چوکھونٹی مربعہ مشکلات کو جلد سمجھنے والا نکتہ دان، حسن الرائے اور علم الرائے عالم فاضل اور باتدبیر ہوتا ہے۔ حکیم منجم صفت لوگوں سے اس کا واسط اور تعلق ہے۔ تصنیف۔ مصوری اور آرٹ وغیرہ کے کاموں میں یہ بیحد دلچسپی پاتے ہیں اولاد سے سکھ پاتے ہیں۔ رہائش اس کی اندھیرے میں اچھی معلوم نہیں دیتی۔ جن لوگوں کا ستارہ پیدائش سورج۔ سنیچر ہوتا ہے ان کی مدد کرتا ہے۔

## راہ و کیت

راہ متھن دکنیا راس کا مالک ہے جس کی پیدائش کسی انگریزی مہینہ کی ۴۔۱۳۔۲۲ تاریخ کو ہوتی ہے اس کا ستارہ بھی راہو ہوتا ہے۔ اس ستارہ کی پیدائیش والا شخص بہت طاقتور ہوتا ہے۔ گو اچانک واقعات ہو جانے سے بلاوجہ کام کرنا شروع کر دیتا ہے۔ جن لوگوں کا یہ ستارہ بلوان ہوتا ہے۔ وہ شخص کئی کاموں پر اپنی آمدن کا ذریعہ دیکھتا ہے۔ ایک کام چھوڑ کر اچانک دوسرا شروع کر دیتا ہے۔ اس پر سوریہ کی روشنی بہت جلد اثر دیتی ہے۔ گرمی کو بیحد کم برداشت کرتا ہے۔ سفر کا اچانک پیش آنا اچانک میزہ زار کو زیادہ پسند کرتے ہیں کیت ستارہ کو برج قوس اور عوت یعنی دھن اور مین راس سے تعلق رکھتا ہے۔ جن کی پیدایش کسی انگریزی مہینہ کی ۷۔۱۶۔۲۵ کو ہوتی ہے۔ ان کا ستارہ بھی کیتو ہوتا ہے۔ یہ لوگ سمندر یاترا ارتھات پانی کے بڑے شوقین ہوتے ہیں۔ عجیب سوبھاؤ ہوتا ہے۔ جن کا ستارہ پیدائش چندرماں ہوتا ہے ان کی مانند ان کی زندگی زیادہ تر بسر ہوتی ہے۔

## دن رات کے سیارگان کی روزانہ ساعات

ساعتیں دن اور رات میں بارہ ہوتی ہیں۔ اگر دن میں سیاروں کی ساعت معلوم کرنی ہو تو مقدار دن کو ۱۲ پر تقسیم کر دو۔ جو باقی بچے وہ ایک سیارہ کی ساعت ہو گی۔ ساعت کا وقت طلوع آفتاب سے شمار ہو گا۔ شبھ گرہ کی ساعت شبھ پھل اور اشبھ گرہ پھل دیتی ہے۔

| رات کی ساعت | دن کی ساعت | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھوار | اتوار | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر |
| ویروار | سوموار | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج |
| شکروار | منگلوار | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر |
| سنیچروار | بدھوار | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل |
| اتوار | ویروار | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ |
| سوموار | شکروار | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت |
| منگلوار | سنیچروار | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندر | سنیچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر |

## سیاروں کی ساعت میں کیا کام کرنا چاہیئے؟

ساعت زحل یعنی سنیچر :۔ اس کی ساعت میں عمارت بنوانا۔ درخت اور باغ لگوانا۔ چاہ اور حوض کھدوانا۔ صلح و شرکت کا معاملہ اختیار کرنا۔ دشمنی اور ہلاکت کے لئے نقش اور تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا۔ بچہ بد حال منحوس اور کرپن والا ہوتا ہے۔ ساعت شمس یعنی سورج :۔ اس کی ساعت میں حکام سے ملاقات کپڑا زیورات اور ضروریات کا طلب کرنا فصد کھلوانا۔ سفر کو جانا۔ محبت دوستی صحت اور دولت کے لئے تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا بڑا دور اندیش دراز عمر دولت مند و خوشحال ہوتا ہے۔ ساعت قمر یعنی چندرماں :۔ اس کی ساعت میں تعمیرات عمارت حوض وغیرہ باغ اور زراعت علاج معالجہ شادی وغیرہ کا پیغام بھیجنا دوستی محبت کے لئے تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا بڑا خوش قسمت ہوتا ہے۔ ساعت مریخ یعنی منگل :۔ اس کی ساعت میں دشمن سے مقابلہ جنگ اور لڑائی کرنا موزوں ہے۔ شبھ کاموں کے لئے نحس ہے۔ بغض و حسد و ہلاکت دشمن کے لئے تعویذ اور عمل لکھنا مفید ہے۔ اس ساعت میں پیدا ہونے والا بچہ ظالم ہوتا ہے۔ ساعت عطارد یعنی بدھ :۔ اس کی ساعت میں علاج دوائی وغیرہ کرنا لڑکے کو مکتب بٹھانا تعلیم حاصل کرنا۔ کنواں باؤلی کھدوانا۔ عمارت بنوانا۔ خرید و فروخت کرنا۔ کپڑا بنانا یا بنوانا زبان بندی اور خواب بندی کے لئے تعویذ لکھنا اور حاکمان و اہل قلم سے کوئی حاجت طلب کرنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا بچہ بڑا عالم نیک ہوتا ہے۔ ساعت مشتری یعنی برہسپت :۔ اس کی ساعت شادی بیاہ اور حکام سے ملاقات کپڑا پہننا فصد کھلوانا۔ مجلس منعقد کرنا۔ خرید فروخت دوستی کے لئے تعویذ لکھنا اور عمل کرنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا بلند اقبال ہوتا ہے۔ ساعت زہرہ یعنی شکر :۔ اس کی ساعت میں شادی نکاح دوستی عشق و محبت علاج صحت و تندرستی۔ خرید و فروخت کا کام کپڑا سلانا یا پہننا اور عمل حب دوستی و خواب بندی کے لئے نقش و تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں جو فرزند پیدا ہوتا ہے وہ نیک بخت خوش قسمت اور صاحب مال اور دولت مند اور اقبال مند وزی مرتبہ اور گائن ودیا کا بہت شوقین اور دلدادہ ہوتا ہے۔

روگ ناڑی چکر :۔ اگر کسی مریض کے متعلق جاننا ہو کہ اس کا روگ دور ہو جائے گا۔ یا مرتیو ہو جائیگی تو اس کے متعلق نقشہ ذیل میں دیکھو اگر سورج پچھتر یعنی جس پچھتر پر سورج ہو، دن پچھتر جنم پچھتر اور نام پچھتر سب ایک ہی ناڑی میں آجائیں تو روگی کی مرتیو ہو جاتی ہے۔ اگر مختلف ناڑیوں میں آجائیں تو روگی صحت یاب ہو جائیگا۔

ناڑی اول :۔ ارادا۔ دونوں پھالگنی۔ انورادھا۔ جیشٹا۔ دھنیشٹا۔ شتبھکا۔ بھرنی اور کرتیکا۔

ناڑی دوم :۔ پنربس۔ مگھا۔ ہست۔ بشاکھا۔ مولا۔ شروَن۔ پوربا بھادرپد۔ اشنی۔ روہنی

ناڑی سوم :۔ پکھ۔ اشلیکھا۔ چترا۔ سواتی۔ پوربا کھاڑا۔ اترا کھاڑا۔ اترا بھادرپد۔ ریوتی۔ مرگشر

## مہورت چوگھڑیا برائے سفر

اگر بروقت یاترا سفر یا کسی نیک کام کے وقت مہورت نیک نہ بنتا ہو اور جانا بھی ضروری ہو تو اس چوگھڑیا مہورت دیکھ کر سفر اختیار کرنا چاہئے۔ جس دن مہورت چوگھڑیاں دیکھنا ہو اس دن دنمان ۸ پر تقسیم کرنے سے جو گھڑی پل بر آمد ہوں گے وہ ایک حصہ کی مقدار ہو گی۔ اسی طرح راتری مان کو ۸ پر تقسیم کر کے جو گھڑی پل بر آمد ہوں وہ ایک حصہ مقدار رات کی ہو گی۔ کال، ادویگ اور روگ ناقص ہوتے ہیں۔ امرت لابھ شبھ اور چر شبھ ہیں۔

### دن کا چوگھڑیا مہورت

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ |
| سوموار | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت |
| منگلوار | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ |
| بدھوار | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ |
| ویروار | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ |
| شکروار | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر |
| سنیچروار | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال |

### رات کا چوگھڑیاں مہورت

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | شبھ | امرت | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ |
| سوموار | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر |
| منگلوار | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ | کال |
| بدھوار | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ |
| ویروار | امرت | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت |
| شکروار | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ |
| سنیچروار | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ | کال | لابھ |

### چندرماں کی سواری دیکھنے کا طریقہ

ایک شخص رام لال کی تلا راس اور سواتی پچھتر ہے اور یکم جنوری ۱۹۶۱ء کو آردرا پچھتر میں سفر کرنا چاہتا ہے۔ سواتی پچھتر سے آردرا پچھتر تک شمار کیا تو ۱۹ آیا۔ اس کو ۹ پر تقسیم کیا تو باقی ایک رہا۔ اب نقشہ ذیل میں دیکھا تو گدھا کی سواری ہوئی جو دہشت اور فکر دینے والی ہے۔

| عدد باقیماندہ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام سواری | گدھا | گھوڑا | ہاتھی | مینڈھا | گیدڑ | شیر | کوا | مور | ہنس |
| خاصیت | دہشت اور فکر ہو | دولت کا فائدہ ہو | دشمن کی بربادی ہو | خوف و خطر تکلیف ہو | روزگار میں تنزل ہو | مرتبہ بلند فائدہ ہو | پریشانی و حیرانی ہو | فرحت و حاصل دولت | [illegible] |

### چندرماں و سورج پچھتروں میں کیا کام کرنا چاہیئے۔

سفر یاترا اور شبھ کاموں کے شروع کرتے وقت دھرم ارتھ کام اور موکش ایسے چار قسم کے پچھتروں کا وچار کر لینا ضروری ہے۔ اگر بروقت یاترا سورج دھرم پچھتروں میں اور چندرماں ارتھ موکش پچھتروں میں پڑا ہو تو یاترا شبھ پھل دینے والی ہوتی ہے۔ اگر اس کے برعکس پچھتروں میں ہو تو اس کا پھل ذیل میں ملاحظ کریں دھرم پچھتر :۔ اشنی۔ پکھ۔ اشلیکھا۔ بشاکھا۔ انورادھا۔ دھنشٹا۔ شتبھکا۔ ارتھ پچھتر :۔ بھرنی۔ پنربس۔ مگھا۔ سواتی۔ جیشٹا۔ شروَن۔ پوربا بھادرپد۔ کام پچھتر :۔ کرتیکا۔ آردرا۔ پوربا پھالگنی۔ چترا۔ مولا۔ ابھجیت۔ اترا بھادرپد۔ موکش پچھتر :۔ روہنی۔ مرگشر۔ اترا پھالگنی۔ ہست۔ پوربا کھاڑا۔ اترا کھاڑا۔ ریوتی۔

| سورج | چندرماں | کیفیت سفر |
|---|---|---|
| دھرم پچھتر میں | ارتھ یا موکش پچھتر میں | شبھ ہوتی ہے |
| ارتھ پچھتر میں | دھرم یا موکش پچھتر میں | شبھ پھل ہوتا ہے |
| کام پچھتر میں | دھرم یا موکش پچھتر میں | اچھا پھل ہوتا ہے |
| موکش پچھتر میں | دھرم پچھتر میں | فائدہ مند ہے |
| دھرم پچھتر میں | دھرم پچھتر میں | ناقص ہوتی ہے |
| دھرم پچھتر میں | کام پچھتر میں | ناچاقی رہے |
| ارتھ پچھتر میں | ارتھ پچھتر میں | تکلیف دہ ہو |
| ارتھ پچھتر میں | کام پچھتر میں | رکاوٹ دینے والی |
| کام پچھتر میں | کام پچھتر میں | خطرہ دشمن ہو |
| موکش پچھتر میں | ارتھ پچھتر میں | شبھ و نیک ہو |
| موکش پچھتر میں | کام پچھتر میں | پریشانی ہو |
| موکش پچھتر میں | موکش پچھتر میں | رنج ہو |

## جیوتش اور دھرم شاستر کے خیالات

(۱) لڑکے کی شادی کے بعد اپنی لڑکی یا اپنے کل کی کنیا کا دو لو (شادی) چھ ماہ تک نہ کرے (ii) لڑکی کی شادی کے پیچھے لڑکے کی شادی ہو جائے تو دوش نہیں رہتا۔ اسی طرح شادی کے بعد منڈن و یجیوپویت چھ ماہ تک کرنا منع ہے۔ (iii) جس خاندان میں شادی ہو چکی اس میں دو سگے بھائیوں کی شادی۔ دو سگی بہنوں کی شادی جائز ہے۔ (iv) جس ور لڑکے کو اپنی کنیا بیاہ دیوے اس کی بہن کے ساتھ جو شخص دو خرطوشوں کے پیچھے دوڑے وہ ایک بھی نہیں پکڑ سکتا۔ کم بولنے والوں کی تجاویز زیادہ طاقتور ہوتی ہے۔ بیکاری مصیبت کی اور سخت آرام کی والدہ ہے۔ رات کو مقروض ہو کر سونے کی نسبت بھوکا سونا اچھا ہے۔ کامیابی کے یقین سے کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

(۲) دو سگے بھائیوں کا دو واہ چھ ماہ کے اندر کرنا جائز نہیں ہے (ii) دو سگے بھائیوں و بھائی بہنوں کا ایک سنسکار کرم چھ ماہ کے اندر اندر نہ کرنا چاہئے اگر دونوں سے متعلق اس قسم کا خیال کرنا پڑا تو کوئی دوش نہیں (iii) ماگھ میں شادی ہو جائے تو بیساکھ میں یجیوپویت (جنیو) دھارن کرنے سے دوش نہیں ہوتا۔

اگر لڑکے یا لڑکی دونوں کا جنم جیٹھ مہینے کا ہو اور مہینہ بھی جیٹھ کا ہو تو اس کو تین جیٹھ کہتے ہیں۔ اس میں شادی وغیرہ شبھ کام کرنا منع ہے۔ مگھر میں بھی پہلے گربھ کا دو واہ کرنا ناقص ہوتا ہے۔

اگر بایاں پاؤں ٹھوکر کھائے تو کام ادھورا رہے گا۔ (۳) اگر بارات کو جاتے وقت راستہ میں مردہ ملے تو دلہن کے لئے شگون بد ہوگا۔ اگر واپسی میں ملے تو دولہا کے لئے منحوس ہوگا۔ اگر کسی مکان کی چھت پر کتا روئے تو گھر پر ضرور ہی کوئی مصیبت برپا ہو۔ (۴) اگر بالوں میں کنگھی کرتے وقت اگر بال بکثرت ٹوٹتے نظر آئے تو اس پر کوئی آفت اور تکلیف پہنچتی ہے۔

جب کسی کام کے ارادہ میں گھر سے نکلیں تو چلتے وقت کوئی آدمی یا جوان جانور تمہارے راستے کاٹ دیوے تو اچھی بات کی علامت ہے اگر الٹے ہاتھ سے آکر راستہ کاٹ دے تو بڑی صلامت اگر چلتے وقت دہلیز پر یا راستہ کے شروع میں ٹھوکر لگ جائے تو برا شگون ہوئے۔ اگر چلتے وقت کسی چیز سے نیچے سے کپڑا پھنس جائے تو موت یا زبانی اور مالی نقصان ہوگا۔

خیالات کی روشنی میں سورج کے پرکاش کی طرح دنیا میں پھیل جاتی ہے۔ دنیا میں زندگی کو منانے کیلئے اپنے عیب کو دیکھنا بہت بڑا ہنر ہے۔ بری عادتوں کو ترک کرنے کی نسبت یہ بات زیادہ آسان ہے کہ ان کو پیدا ہی نہ ہونے دیا جائے۔ افلاس میں خودداری قائم نہیں رہ سکتی عبادت کرنے میں خیال اس طرح قائم کرو گویا کل ہی مر جانا ہے۔

**اقوال زریں:۔** خدا کا نام خدا کا نام لینے سے ہی انسان کی روح کو شانتی نہیں حاصل ہو سکتی بلکہ اس کے بندوں سے محبت کرنے سے ہی دلی سکون میسر ہو سکتا ہے۔ دنیا میں رہنا مشکل نہیں بلکہ دنیا کی مشکلات سے ٹکرانا ہی مشکل ہے ہر ایک سے پیار اور محبت سے پیش آؤ مگر اتنا نرم بھی نہ ہو کہ دوسرا تم کو ناجائز دبا کر رکھے ترقی اور کامیابی کے لئے اس کو خود غرضی چھوڑ دینی چاہئے۔

اگست مہینہ کا پہلا ہفتہ ہر کام کے لئے مبارک ہوتا ہے۔ (۲) عورت خواہ بیاہی ہو یا کنواری اس کی عمر کے اکیسویں (۲۱) سال میں کوئی اہم واقعات (خواہ برے ہوں یا اچھے ضروری واقع ہوتے ہیں۔ (۳) مرد کی عمر کے بیالیسویں (۴۲) برس میں کوئی اہم اور نتیجہ خیز واقعہ۔

لڑکے یا لڑکی کے بیاہ کی رسومات شروع ہو جائیں اور درمیان میں کوئی موت واقع ہو جائے یا کوئی اور حادثہ ہو جائے تو ۳۰ دن کے بعد شانتی کرنا شبھ ہو جاتا ہے لیکن اگر پتا سے تعلق ہے تو ایک برس بعد پتا کے چھ ماہ ماتا کے لئے ۳ ماہ میں استری دعوت کے لئے اور ایک ماہ بعد دیگر رشتہ داروں کے لئے شادی کرنا شبھ قرار دیا ہے۔

**شمسی یعنی سورج:۔** شادی کے مقرر کرنے کے وقت لڑکے کی جنم راشی سے سورج تیسرے چھٹے دسویں و گیارھویں ہو تو نیک اور مبارک ہوتا ہے پہلے دوسرے پانچویں ساتویں اور نودیں مدھم کہا گیا ہے۔



## کنڈلی میں منگلیک یوگ وچار

لڑکے یا لڑکی کی جنم کنڈلی میں اگر پہلے چوتھے ساتویں آٹھویں یا بارہویں گھر میں منگل پڑ جائے تو ایک دوسرے کی زندگی کے لئے ناقص ہوتے ہیں۔ اگر ایک ور کی کنڈلی منگلیک ہو اور دوسری (کنیا) منگلیک نہ ہو تو شادی نہیں کرنی چاہئے اگر دونوں کی کنڈلیاں منگلیک ہو تو شادی کرنے میں کوئی دوش نہیں ہے۔ اگرچہ یونی گن، ناڑی گن وغیرہ کا میلان بھی کر لینا چاہئے۔ چند دوسری حالتوں میں منگلیک دوش ختم ہو جاتا ہے اگر۔

ا۔ دوسری مخالف کنڈلی میں ۱۔۴۔۷۔۸ اور ۱۲ ویں گھر میں کہیں سنیچر ناقص گرہ پڑا ہو۔

۲۔ بلوان برہسپت شکر لگن یا ساتویں بھاؤ میں ہو تو منگل دوش نہیں رہتا۔

۳۔ اگر ایک کنڈلی میں جس جگہ منگل پڑا ہو۔ دوسری کنڈلی میں اسی خانہ پر کوئی طاقتور پاپی یا ناقص گرہ ہو تو منگل دوش نہیں رہتا۔

۴۔ راشی کا میلان ہوتا ہو تو گن بھی ایک ہوں یا تیس یا تیس سے زیادہ گنوں کا میلان ہوتا ہو تو منگلیک دوش نہیں رہتا۔

۵۔ کیندر یہ ستھان میں چندر منگل کی ہو تو بھی منگل دوش رہتا۔

۶۔ اگر لڑکی کی کنڈلی منگلیک ہو اور لڑکے کی کنڈلی میں چھٹے گھر میں منگل ساتویں خانہ میں راہو اور آٹھویں خانہ میں سنیچر ہو تو منگلیک دوش دور ہو جاتا ہے۔

۷۔ (ا) منگل کا دوش دور ہوتا ہے اگر دوسرے کھانہ میں چندر شکر کا یوگ ہو (ب) منگل برہسپت کی یوتی یا اس پر برہسپت کی پوری نظر ہو (ج) کیندر بھاؤوں (۱۔۴۔۷۔۱۰) میں راہو ہو۔

۸۔ میکھ راشی کا منگل لگن میں یا برچھک راشی کا منگل چوتھے بھاؤ میں یا مکر راشی کا ساتویں یا کرک راشی کا آٹھویں یا دھن راشی کا منگل بارھویں خانہ میں ہو تو منگلیک کا دوش نہیں رہتا۔

## چندرمال اور برہسپت

شادی کے وقت کنڈلیوں میں چندرمال چوتھے۔ آٹھویں اور بارہویں نہ ہونا چاہئے۔ اس کے علاوہ اور گھروں میں شبھ ہوتا ہے۔

شادی کے وقت لڑکی کا برہسپت دیکھنا ضروری ہوتا ہے۔

لڑکی کی راشی سے دوسرے پانچویں۔ ساتویں، نویں اور گیارہویں برہسپت شبھ ہوتا ہے۔ چھٹے آٹھویں بارہویں اشبھ پھل دیتا ہے۔

میلا راشی۔ لڑکی اور لڑکے کی راس ایک دوسرے سے چوتھے، چھٹے، آٹھویں یا دوسرے اور بارہویں نہ ہونی چاہئے۔ لڑکے کی راس لڑکی کی راس سے نانویں اور لڑکی کی راس لڑکے سے پانچویں ہو مبارک ہے۔

میلان راشی۔ اگر لڑکے کی راس سے لڑکی کی راشی دسویں اور لڑکی کی راشی سے نویں ہو تو مبارک ہے اگر اس کے برعکس لڑکے کی راس لڑکی کی راس نویں ہو تو لڑکے کے باپ کو خطرناک ہے۔

## نئی مشنری چالو کرنے کے لئے مہورت

استھر لگن ہو، اتوار، دیوار، شکروار یا سنیچروار ہو۔ اسد بعد اشونی، ہست، چترا، انورادھا، میکھ دھنشٹا، جیشٹا، پنربس، یا ریوتی ان میں سے کوئی پچھتر ہو۔ یکم سپتمی اشٹمی اور اماوس ان تاریخوں کو چھوڑ کر دوسری تاریخوں میں نئی مشینری چالو کرنا شبھ ہے۔

# انگریزی مہینوں میں کام کی کیفیت

## جنوری
یہ مہینہ شادی کے واسطے خوش قسمت ہے اگرچہ دولت زیادہ حاصل نہ ہو لیکن وفاداری ایمانداری اور ذہنی سکون ضرور حاصل رہے۔ یکم جنوری کو اگر کالا آدمی آپکی دہلیز کو پہلے پار کرے تو سال خوش قسمتی کے ساتھ گذرے۔ اگر کالی عورت ہو تو زیادہ اچھی نہیں

## فروری
اس ماہ کی ۳، ۴، ۱۳ تاریخیں منحوس ہیں۔ اس ماہ کسی صبح کو مکڑی کو دیوار پر دیکھنا شبھ ہے۔ یہ مہینہ کاروبار یا کسی نئے کام کے شروع کرنے کے لئے اچھا ہے اس ماہ میں پیدا آدمی اچھے مزاج والا اور خوشحال ہوتا ہے لڑکی کی شادی کیلئے بدھ اچھا ہے

## مارچ
اس ماہ میں پیدا ہونے والا فرد خندہ باش طاقتور، دلیر باحوصلہ اور جھگڑالو ہوتا ہے۔ اس ماہ کی شادی عموماً اچھی رہتی ہے۔ یہ ماہ گھر یا مقام بدلنے کے لئے اچھا ہے۔ اس ماہ میں بھیڑوں کا دیکھنا دولت ملنے کی دلیل ہے۔ گلی میں ببل ملنا اچھا لیکن پن ملنا اچھا نہیں

## اپریل
محبت کرنے والوں کے لئے یہ ماہ خوش قسمت مانا جاتا ہے ۱۵ اپریل کا دن خاص طور ملاقات کے لئے اچھا مانا جاتا ہے۔ یکم اپریل کو کوئل کی آواز سننا جلد شادی ہونے کا باعث ہوتا ہے اس ماہ میں روزگار یا رہائشی جگہ تبدیل کرنے پر نئی جگہ کو ایک جنگلی کھانڈ لیجانا شبھ ہے

## مئی
یہ ماہ شادی یا کڑمائی دونوں کے لئے اچھا ہے نہیں مگر اس ماہ میں پیدا ہونے والوں کیلئے اتنا برا بھی نہیں ہوتا۔ نیلا یا سفید رنگ کا کپڑا اپنے ساتھ رکھنا اچھا ہے۔ سوتے وقت سرہانے رکھ کر سونے سے برے خواب نظر نہیں آتے۔ اس ماہ میں نئے کپڑے خریدنا اچھا مانا جاتا ہے۔

## جون
یہ مہینہ شادی، سفر، خوشی، کاروبار اور نیک کاموں کے کرنے کے لئے بڑا اقبال مند ہے گلاب کا پھول اور بنفشہ کا پھول اس مہینہ کے لئے اچھا ہوتا ہے اس مہینے نگ سلیمانی پہننے سے اچھی قسمت اچھی صحت اور لمبی عمر ہوتی ہے۔ اس ماہ میں پیدا ہونے والے خوش نصیب ہوتے ہیں

## جولائی
یہ مہینہ جادو کا ہے۔ بہت سے جادو اس مہینے میں ہو سکتے ہیں یہ مہینہ ان لوگوں کے لئے بہت مفید ہے جو پوشیدہ اور مستقبل کے حالات جاننا چاہتے ہیں۔ اس ماہ میں پیدا ہونے والوں کو آگ سے خود کو محفوظ رکھنا چاہیئے۔ لعل اور ہیرا پہننا چاہیئے

## اگست
ہیرا اور سنگ سلیمانی اس مہینہ میں پہننا خصوصاً شادی شدہ زندگی میں خوشی اور وفاداری کو پیدا کرتا ہے۔ یہ مہینہ تمام چیزوں کے لئے جنکا تعلق پانی سے ہے خوش قسمت ہے۔ سمندر کا سفر بھی اس مہینے میں مفید ہے۔ جنکی شادی اس ماہ میں ہوگی وہ تکلیف دے گی۔

## ستمبر
یہ مہینہ روپیہ کے لین دین اور بیوپار میں اقبال مندی پیدا کرنے والا ہے۔ شرط جیتنے کے لئے اس ماہ کے پہلے تین ہفتے بہت مفید ہیں۔ اس ماہ میں پیدا ہونے والے چوری اور دھوکے سے نقصان اٹھاتے ہیں۔

## اکتوبر
یہ مہینہ محبت کرنے والوں کیلئے قطعی اچھا نہیں ہے۔ جو لوگ اس ماہ میں پیدا ہوتے ہیں ان کے نیک کام بغیر رکاوٹوں اور جھگڑوں کے پورے نہیں ہوتے شادی بھی انکی جلدی نہیں ہوتی اس ماہ میں بعد دعا پھر بہت اچھا چاہیئے محبت کیلئے جادو اس ماہ میں اثر ہوتا ہے۔

## نومبر
نئی شادی شدہ لوگوں کے لئے یہ مہینہ بہت اچھا ہے۔ اس مہینے میں جو شادی ہوگی وہ خوشی اور چین دینے والی ہوگی۔ احتیاط نہ کی گئی تو جھگڑے پیدا ہوں گے۔ اگر آپ نے خط لکھکر ٹکٹ لگا کر بند کر دیا تب اس کا نتیجہ خراب محسوس ہوگا اگر اس میں ناراض ہونیوالی بات نہیں ہے تو اگلے دن بھیجئے

## دسمبر
یہ مہینہ کاروباری لوگوں کے لئے خوش قسمتی لاتا ہے شوٹنگ ستارے کو دسمبر کے مہینے میں دیکھنا اچھا اور خوش قسمت ہونے کی نشانی ہے لیکن اس وقت خواہش دل میں کوئی بھی نہیں ہونا چاہیئے وہ پوری تو ہو جاتی ہے لیکن اسکے اثرات منحوس رہتے ہیں

# بکرمی مہینوں میں پیدائشی حالات

## چیت
جس شخص کی پیدائش اس ماہ میں ہو وہ بڑا متکبر اور غصہ مند اور جھگڑالو ہوتا ہے۔ اس ماہ میں ہونے والی شادی عموماً اچھی مانی جاتی ہے۔ آنکھیں سرخ ہوں استری کی طرف طبیعت کا زیادہ لگاؤ رکھے۔ نو لعہ بات اور غذا شیریں سے رغبت رکھے اقبال مند ہو۔

## بیساکھ
دولت مند غصہ ور طبیعت اور صاف دل ہو دوستوں سے ملاقات اور ان کا عتاب کا شکار رہے جو قصد کرے اسے پورا کرنے پر مستعد رہے اقبال مند اور خود پسند بھی ہو تھوڑی سی بات پر بگڑ جائے۔ اقرار کا پابند ہو نیک و بد کی تمیز رکھنے والا ہو۔

## جیٹھ
پردیس میں زیادہ رہے بڑا عقلمند و دانا اور سمجھدار ہو اور قانع متحمل مزاج اور صاف دل ہو دولت حاصل کرے اقبال مند زور آور۔ پاک جسم اور مزاج صفراوی ہو۔ بعض حالتوں میں تھوڑی بات پر گھبرا جائے دوست اس کے بہت ہوں زندگی خوشحال رہے۔ صحت اچھی رہے

## ہاڑ
دھن دولت کا سکھ اور آرام کم پائے۔ عورت خوبصورت سے تعلق رہے اولاد سے آرام پائے آواز نرم اور آہستہ بولنے والا ہو۔ دولت باوجود کوشش اور تردد کرنے پر بھی حسب منشا جمع نہ ہو سکے۔ سوچ وچار میں وقت زیادہ گذرے۔ بہت جدوجہد کے بعد کام پورے ہوں

## ساون
نیک اور دھرم کے کاموں میں طبیعت کا رجحان زیادہ رہے سکھ دکھ۔ نفع و نقصان ہر حالت میں مطمئن رہے اپنے مذہب پر قائم رہے۔ خوش وضع اور فربہ بدن ہو۔ شہوت زیادہ اولاد کا سکھ دیکھے۔ ہنر مند اور بات کا سچا ہو۔ سماج میں عزت پائے۔ بلغمی مزاج ہو۔

## بھادوں
جسم خوش وضع اور فربہ بدن ہو شیریں گفتار اور شستہ مزاج ہو قول و اقرار پر پورا اترے امیر رئیسوں کے دربار میں اس کی قدر ہو۔ لوگوں میں مان اور عزت پائے۔ شوخ نظر والا اور زیادہ باتونی ہو۔ تھوڑی خلاف بات پر بگڑ جائے۔ عورت اور اولاد کا سکھ پائے۔ وعدوں کو پورا کرے

## اسوج
تجارت اور زراعت سے تعلق رکھے۔ غلہ کے بیوپار سے زیادہ رغبت رکھے۔ دولت، غلہ اور اسباب جمع کرے اقبال مند اور کنبہ پرور ہو۔ خیالات ہر وقت پوتر رکھے۔ دولت مند مغرور۔ صاحب علم اور شاعر بھی ہو۔ عیاش طبع ہو۔

## کارتک
پیشہ ور۔ نیک صلاحکار اور خردمند ہو۔ تجارت اور خرید و فروخت میں اس کی رغبت زیادہ رہے عورت بیگانہ سے محبت رکھے سخت جان اور جفاکش ہو۔ دولت مند ہو۔ دنیاوی آرام و راحت معقول درجہ حاصل رہیں صحت جسمانی اچھی ہو۔

## مگھر
دولت مند۔ زور آور اور صاحب اقبال ہو۔ خویش و اقارب کی پرورش کرے۔ دوست اس کے بہت ہوں۔ دھرم کرم میں زیادہ رغبت رکھے۔ حلیم مزاج پراکرمی اور باتیں آہستہ اور نرمی سے کرنے والا ہو۔ کار خیر میں سعی اور کوشش پر مستعد رہے۔

## پوہ
شور ویر اور پرتاپ والا ہو طاقتور اور بہادر ہو اپنی کوشش اور قوت بازو سے معاش پیدا کرے۔ دشٹ پر شدتی اور مدھم عمر ہو۔ خویش و اقارب کی پرورش کا بہت خیال رکھے۔ دولت مند اور مغرور طبیعت ہو۔ صحت اچھی رہے۔

## ماگھ
دھن و دولت والا ہو صاحب اقبال اور حسین ہو دراز قد ہو مغرور اور خود پسند ہو نصیحت کسی کی قبول نہ کرے شور بیر کٹھور چیت اور کامی ہو پر طاقت اور شباب پر مرنے والا ہو لڑائی جھگڑوں میں بہت ہوشیار اور خوش رہے۔

## پھاگن
خیالات کو ہمیشہ شدھ اور پوتر رکھے بڑا اپکار کرنے والا دیاوان اور دھرم وچار رکھنے والا ہو پردیس میں زیادہ رہے۔ طبیعت میں خود پسندی اور خودداری زیادہ رہے دنیاوی سکھ حاصل رہے دشمنوں پر غالب اور فتحمند رہے۔

# بارہ لگنوں و راشیوں کے مختصر حالات

میکھ لگن کے حالات۔



جسمانی حالت۔ مولود خوبصورت اور جسم ہو۔ اعضاء سڈول۔ پیدائش متوسط حال خاندان میں ہو۔ جوں جوں عمر بڑھے۔ خاندان کی مالی حالت بہتری کی طرف جائے۔ اوائیل عمر میں قرضہ اور تفکرات زیادہ۔ دامنگیر ہوں۔ مزاج غصیلہ اور تیز ہو۔

تعلیمی حالت و روزگار درمیانہ ہو۔ نشانہ بازی۔ تیر اندازی۔ سواری۔ اسپ و دیگر چھینن شعبدہ جات میں اچھی مہارت و کمال حاصل کرے۔ حاکم وقت سے و راجدربار میں عزت و ناموری حاصل کرے۔ کسی اچھے عہدہ پر سرافراز ہو۔ خویش و اقارب سے ہمیشہ برگشتہ خاطر رہے۔ زرومال کافی پیدا کرے۔ ۱۔۷۔۱۷۔۲۱۔۲۸ برس میں خونی امراض سے تکلیف اٹھائے۔ سفید مونگا پہننا بہتر ہوگا۔

برکھ لگن کے حالات



مولود خوبصورت ۔ جسمانی حالت درمیانہ روش کی ہو۔ ناک لمبا ۔ آنکھیں بیضوی ۔ رخسار و پیشانی جوڑے ہوں متحمل مزاج۔ سنجیدہ۔ کم گو ہو۔ دماغی قوت تیز ہو۔ تعلیم تسلی بخش ہو۔ (۲۷ سال کی عمر میں بھاگ اودے ہوتا ہے) فلاسفی۔ ریاضی۔ تواریخ۔ علم ہیئت میں کافی دسترس ہو ۔ خاندان میں اچھی پوزیشن ہو۔ رشتہ داران و عزیزان میں میل ملاپ پیدا کرنے والا۔ سوسائٹی اور برادری میں ہردلعزیز ہو۔ بزرگوں کے ساتھ ادب سے پیش آئے۔ حصول زر بذریعہ ملازمت اخراجات ہو جائے۔ ۳'۵'۱۳ '۱۹'۲۷'۳۷'۳۹'۴۸'۵۸ سال برائے کشت و اخراجات ضروری ہیں۔ شبھ نگ موتی ہے۔

متھن لگن کے حالات:۔



مولود خوبصورت ہو۔ دانشمند شیریں زبان ہو۔ تعلیم معیار بلند۔ تحریر و تقریر زبردست ۔ اگر جوگ شکل یوگنی بھی ہمراہ ہو تو مولود پریس و پلیٹ فارم کے ذریعہ دھارمک ۔ سوشل و پولیٹیکل معاملات کو کافی تقویت و اشاعت دے۔ متعدد بار حکومت وقت کے غصہ و قہر کا شکار ہو۔ زندانی تکالیف بھی اٹھائے۔ مالی حالت کو بھی نقصان عظیم ہو لیکن اپنے اصولات سے ایک انچ بھی پیچھے نہ ہٹے۔ زبان میں سوز و ساز بھرا ہو۔ مردہ دلوں میں آن واحد میں روح پھونک دے۔ دولت سایہ کی طرح پیچھے رہے۔ علم موسیقی اور یوگ ودیا میں بھی کچھ دسترس حاصل کرے۔

مولود ۲۔۶۔۸۔۱۰۔۱۶۔۲۸۔۳۸۔۴۸ برسوں میں روحانی اور جسمانی طور پر تکلیف اٹھائے۔ زندگی مجملاً ہمت 'تیاگ' استقلال 'صبر و قناعت کا آدرش جیون ہو۔ شبھ نگ ہرا پنا ہے۔

کرک لگن کے حالات:۔



جسمانی لحاظ سے مولود کمزور ولاغر اندام ہو۔ تعلیمی لحاظ سے کورا اور محروم رہے۔ عمر کا زیادہ حصہ جائے پیدائش سے دور پردیس میں بسر کرے۔ زراعت و بیوپار۔ لین دین ذریعہ معاش ہو۔ روپیہ کافی جمع کرے۔ لوازمات عیش و سامان خورد و نوش کا شائق ہو۔ اپنی آمدنی اپنے ہم نشینوں میں خرچ کرے۔ سخاوت و بخشش سے دست کشی دھارمک اصولات سے بے پرواہ۔ ماڈرن تہذیب کا دلدادہ۔ شہوانی جذبات کی تکمیل میں کوشاں۔ نتیجاً امراضا میں مبتلا۔ جلد ہی جوانی میں بڑھاپے کا دور دورہ ۵۔۱۱۔۱۴۔۱۶۔۲۰۔۲۴۔ ۳۱ سال تکلیف کے سال ہوتے ہیں شبھ نگ موتی ہے۔

سنگھ لگن کے حالات:۔



مولود خوبصورت 'سڈول جسم 'طاقت ور 'تعلیمی حالت درمیانہ 'جنگی اوصاف سے بہرہ ور یوگ ودیا اور روحانیت میں دسترس ہو۔ حکومت وقت سے عزت و ناموری میدان کارزار میں شہرت حاصل کرے۔ روبی نگ پہننا اچھا ہوگا۔ شبھ نگ مانک ہے۔

استری خوبصورت 'گھر میں پریم' سادھو' مہاتما کی سیوا' بھگتی سے دل معمور ہو۔ اولاد کی طرف سے دل متفکر۔ اولاد کا سکھ برائے نام ہو۔ ۳۔۵۔۱۰ ۔۲۶۔۲۷۔۴۶ میں بھیانک امراض کا حملہ۔

کنیا لگن کے حالات:۔



جسمانی طور پر قدر قامت تشکیل ۔ خوبصورت ہو۔ تعلیمی حالت معمولی ہو۔ طبیعت نہایت شوخ واقع ہو۔ خود نمائی کا شائق 'صنعت و حرفت ٹیکنیکل آرٹس میں تجربہ اور واقفیت اپنی لیاقت اور جدت سے نئی معلومات پیدا کرے۔ زندگی بھر میں کسی دوسرے کے سہارہ پر دار و مدار نہ رکھے بقول مہرشی جیمنی جی Cave of Gems. موتیوں کا گنجینہ۔ یعنی مولود کا دماغ نئی نئی ایجادات کا بھنڈار ہو۔ ۷۔۱۸۔۱۹۔۲۱۔ ۲۹۔۲۷۔۳۷۔۴۰۔۶۳ سال کی عمر میں تکلیف پائے۔ مفید نگ پنا ہے۔

تلا لگن کے حالات:۔



مولود صاحب اقبال ہو۔ پیدائش سے ہی گھرانہ کی حالت روبہ ترقی ہو۔ امراء راجگان کی محبت و قرب حاصل ہو۔ اپنے اعلیٰ اخلاق ۔ لیاقت و تدبر سے دھن۔ دولت۔ مان و مرتبہ پائے۔ ایک شادی کا پورا سکھ نہ ہو۔ تین شادیاں ہوں۔ غیر ستورات سے بھی تعلقات پوشیدہ طور پر ہوں۔ دشمنوں پر ہمیشہ غالب رہے۔ تیرتھ یاترا سیر و سیاحت سے خوب لطف اندوز ہو۔ ۷۔۹۔۱۳۔ ۲۶۔۲۸۔۴۳۔۵۶۔۶۲ سالوں میں مہلک امراض سے تکلیف اٹھائے۔

برچھک لگن کے حالات:۔



مولود کے جسمانی نشو و نما اچھا ہوں۔ خویش و اقارب کی پرورش کرے۔ استری سکھ پورن ہو۔ استری خوبصورت و خوب سیرت ملے۔ ال سسرال سے زر و مال دستیاب ہو۔ خیالات منتشر و پراگندہ میں بھی بعض اوقات مبتلا ہو جائے۔ بچپن اور جوانی عیش و عشرت سکھ و آرام کے ساتھ بسر کرے۔ عالم پیری میں مزاج چڑچڑا ہو جائے۔ خبط الہواسی کا دورہ بھی اٹھے۔ ۴۔۶۔۹ ۔۱۲۔۱۸۔۳۸۔۴۷۔۵۶۔۷۲ سالوں میں بیماری سے تکلیف اٹھائے۔ مونگا شبھ نگ ہے۔

دھن لگن کے حالات:۔



مولود نیک طبیعت اور ملنسار ہو ۔ سوسائٹی میں عزت و توقیر کی نگاہ سے دیکھا جائے۔ حکومت وقت کا وفادار۔ علوم و فنون میں مکمل ہو۔ زیادہ تر یہ سلسلہ سفر ہے۔ ۱۲۔۱۵۔۴۰۔۶۲ سال جسم کو تکلیف کے

سال ہیں۔ زردمال کا خرچ اور تکلیف اٹھائے۔ پکھراج نگ شبھ ہوگا۔

## مکر لگن کے حالات :۔



جس شخص کی پیدائش مکر لگن میں ہو وہ شخص بلند قامت اور کثیر الاولاد ہوگا۔ مریض اور دکھی بہت رہے آنکھیں چوڑی ہوں۔ آنکھوں کے گرد کوئی سیاہ حلقہ بھی ہو یعنی بدکار لوگوں سے موافقت و صحبت رکھے۔ اپنے کام میں ہوشیار و خبردار ہو جس قدر دولت زیادہ ہو قناعت نہ کرے۔ طبعیت طالع اور نوکری ہو۔ کھوٹے کاموں کی طرف رغبت بہت رکھے۔ صابر اور مستقل خیال کا آدمی ہو بے صبر اور اپنے کو مفلس مشہور کرے۔ چہرہ کا رنگ اچھا ہو۔ پہلے اور دسویں برس تپ سے زبان اٹھائے۔ کھانسی کف اور وایو روگ اس کو زیادہ ہو۔ ۲۱، ۲۰ برس کی عمر میں مسافت کرے۔ ۲۷ ویں برس کی عمر میں یہ سبب کسی زہریلے جانور مثل سانپ وغیرہ کے زندگی پر خطر ہو۔ متوسط حال ہو۔ زندگی کے ۲۵۔ ۳۳۔ ۳۵۔ ۳۶۔ ۴۲ واں سال ترقی دینے والا ہوگا۔

## کمبھ لگن کے حالات



جس شخص کی پیدائش کمبھ لگن میں ہو وہ شخص متکبر اور مغرور طبعیت ہو۔ لوگوں پر ناجائز عیب اور تہمت دینے کا خیال رہے۔ چنچل سبھاؤ کومل بدن، کوتاہ قد اور متوسط شکل ہو۔ طبعیت ایک حال پر قائم نہ رہے۔ علم میں پورا نہ ہو۔ روزگار کی تلاش میں ہمیشہ مصروف رہے اولاد اس کی ناموافق خیالات ہو۔ عورت غیر کے عشق میں مبتلا رہے۔ خیالات ناجائز بہت رہیں۔ دوستوں سے محبت اور میل جول بہت رکھے۔ شکتی اور ہمت والا ہو۔ زراعت اور پیشہ تجارت خرید و فروخت میں اچھا فائدہ اٹھائے۔ ۱۱ ویں سال میں پیدائش سے تپ کے مرض میں مبتلا ہو۔ 19 دیں سال میں مرض بیہوشی میں گرفتار ہو۔ 42,36,28,25 واں سال بھاگیہ میں ترقی دینے والا ہوگا۔ آخر زندگی میں کچھ فکر ہو۔

## مین لگن کے حالات



جس شخص کی پیدائش مین لگن میں ہو وہ شخص دولتمند اور خوبصورت بدن ہو خوشبو، عطریات اور سوگندھت پھولوں کا شوقین ہو عیاش اور شہوت پرست ہو۔ دولت جمع کرنے کیلئے کوشش بہت کرے۔ طبعیت نہایت طالع ہو بعض اوقات شکی مزاج ہو جائے وعدہ اقرار اور بات کا پورا نہ کرے۔ بڑے کام کے کرنے والا رشتہ داروں کا مشتاق ہو قوی جسم اور دلیر و بہادر ہو۔ امراض صفرادی سے اکثر تکلیف پائے۔ درد کان میں مبتلا ہو۔ ٹانگ میں لنگ یا کوئی نقص ہو۔ سونا۔ چاندی وغیرہ اسباب عشرت اس کو حاصل ہوں 50,38 سال کی عمر میں دمہ سل یا تپ دق کے مرض میں گرفتار ہو۔ زندگی متوسط حال میں بسر کرے۔ عمر کے 36,33,28,22 ویں سال اچھے رہیں۔ آخری عمر اچھی طرح گذرے۔

## جب ہماری گھڑیاں بارہ بجاتی ہیں !

دنیا کے ہر ملک کا اسٹینڈرڈ ٹائم اپنا الگ ہوتا ہے۔ ایک ہی وقت میں مختلف ممالک کے سٹینڈرڈ ٹائم میں کئی گھنٹوں کا فرق رہتا ہے۔ مثال کے طور پر جب بھارت میں بارہ بجتے ہیں تو انگلینڈ میں صبح کے ساڑھے چھ بجے ہوتے ہیں اور پاکستان میں صبح کے ساڑھے گیارہ بجے ہوتے ہیں۔

| نام ممالک | راجدھانی | سٹینڈرڈ ٹائم |
|---|---|---|
| بھارت | نئی دہلی | دوپہر ۱۲ بجے |
| امریکہ | واشنگٹن | صبح ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| افغانستان | کابُل | صبح ۱۱ بجے |
| آسٹریلیا | کینبرا | شام ۴ بجکر ۳۰ منٹ |
| آئرلینڈ | ڈبلن | صبح ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| انڈونیشیا | جکارتہ | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| انگلینڈ | لنڈن | صبح ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| اٹلی | روم | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| ایران | تہران | صبح ۱۰ بجے |
| اومان | مسکٹ | صبح ۱۰ بجکر ۳۰ منٹ |
| کینیا | نروبی | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| کینڈہ | اوٹاوا | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| ناروے | اوسلو | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| کویت | کویت | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| بنگلہ دیش | ڈھاکہ | دوپہر ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| کوریہ | سیول | شام ۳ بجکر ۳۰ منٹ |
| گریس | اتھنیس | صبح ۸ بجکر ۳۰ منٹ |
| زامبیا | لوساکا | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| قطر | عرب | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| برما | رنگون | دوپہر ایک بجے |
| پاکستان | اسلام آباد | دوپہر ۱۱ بجکر ۳۰ منٹ |
| فرانس | پیرس | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| سوئٹزرلینڈ | جنیوا | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| جاپان | ٹوکیو | دوپہر ۳ بجکر ۳۰ منٹ |
| چین | پیکنگ | دوپہر ۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| روس | ماسکو | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| سعودی عرب | مکہ | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| تھائی لینڈ | بینکاک | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| ڈین مارگ | کوپن ہیگل | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| سنگاپور | سنگاپور | دوپہر ۲ بجے |
| ملیشیا | کوالمپور | دوپہر ۲ بجے |
| نیوزی لینڈ | ولنگٹن | شام ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| جرمنی | برلن | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| فلپائن | منیلا | دوپہر ۲ بجکر ۳۰ منٹ |

# ہندوؤں کے مشہور اور مقامی تیوہاروں کی مختصر کیفیت

| | | |
|---|---|---|
| لوہڑی | پوہ مسانت | موسم کی تبدیلی پر مکر سنکرانت کے ایک دن پہلے بھارت میں منائی جاتی ہے۔ |
| مکر سنکرانت | یکم ماگھ (ماگھی) | اس دن چاول کھچڑی وغیرہ کا دان گنگا اشنان کا مہاتم گنگا ساگر میں ہوتا ہے۔ |
| مون ملاوس | ماگھ بد ملاوس | اس دن گنگا اور تروینی ندیوں میں اشنان اور دان پُن کا بڑا مہاتم ہے۔ |
| گنیش جنم چوتھ | " بدی چوتھ | اس دن گنیش جی کا جنم آدھی رات گزرنے پر چوتھ میں ہوا تھا۔ |
| بسنت پنچمی | " شدی پنچمی | اس کو رشی پنچمی بھی کہتے ہیں۔ اس دن سرسوتی اور وشنو بھگوان کی پوجا ہوتی |
| اچلا ستمی | " شدی ستمی | اسکو سرسوتی ستمی بھی کہتے ہیں استریوں کو سوبھاگیہ دینے والی ہے پریاگ اشنان |
| بھیشم اشٹمی | " شدی اشٹمی | اس دن بھیشم پتامہ کی موت ہوئی۔ ان کے لئے شرادھ اور جل دان کیا جاتا |
| میلہ جینتی دیوی | " شدی چودس | یہ میلہ چنڈیگڑھ کے پاس جینتی دیوی کے مقام پر بڑی دھوم سے منایا جاتا |
| سیتا جنم اشٹمی | پھاگن بد اشٹمی | اس دن سیتا جی کا جنم جنکپور میں ہوا تھا۔ استریوں کو پتی برت دھرم ملتا ہے۔ |
| شوراتری | " بدی ۱۴ | اس دن رات کو شو جی کا پوجن اور برت کرنے سے پاپ ختم ہوتے ہیں۔ |
| میلہ بیجناتھ | " بدی ملاوس | اس دن بیجناتھ ضلع کانگڑہ میں بھاری میلہ لگتا ہے۔ دُور دُور سے لوگ آتے |
| ہولی کتھ کا میلہ | " شدی پورنما | موسم کی تبدیلی اور پرہلاد بھگت کی یاد میں متھرا بندرابن میں منایا جاتا ہے۔ |
| ہولا | چیت بدی یکم | اس دن آنندپور میں بڑی دھوم دھام سے میلہ لگتا ہے رنگ پھینکا جاتا ہے۔ |
| میلہ کنڈاں | " بدی چودس | یہ میلہ رام کنڈاں میں علاقہ مینڈھر پونچھ میں بڑی دھوم سے منایا جاتا ہے۔ |
| چیت چودہ | " بدی چودس | کوروکشیتر اور بلوٹری میں اس دُور دُور سے آکر لوگ اشنان کرتے۔ |
| سرسوتی اشنان | " بدی ملاوس | مصطفےٰ آباد ضلع انبالہ میں اس بھاری میلہ لگتا ہے اور لوگ اشنان کرتے ہیں۔ |
| سمت سر | " شدی یکم | اس دن بکرمی سمت کا آغاز ہوتا ہے اور سب دیوتا سرشٹی کے کام میں لگ جاتے |
| گن گوری تیج | چیت شدی تیج | اس دن شوجی نے پاروتی کو سوبھاگیہ ور دیا تھا عورتیں اس دن برت رکھتی ہیں |
| نوراترہ | چیت یکم تا نومی | ان دن شکتی کا پوجن کیا جاتا ہے۔ رامائن اور مہابھارت کا پاٹھ ہوتا ہے۔ |
| میلہ منسا دیو | چیت شد اشٹمی | اس دن منی مزرعہ ضلع انبالہ میں بھاری میلہ لگتا ہے اور خوب رونق ہوتی۔ |
| شری جوالا ماتا | " شدی اشٹمی | یہ میلہ جوالا مکھی ضلع کانگڑہ میں ہوتا ہے اور مندر میں بھینٹ چڑھائی جاتی ہے |
| رام نومی | " شدی نومی | پنروس نکھشتر میں دوپہر کو رام چندر جی کا جنم ہوا سارے بھارت میں منایا جاتا۔ |
| بیساکھی | یکم بیساکھ | گنگا اشنان کا بڑا مہاتم ہے پنجاب بھر میں خصوصاً امرتسر میں بھاری میلہ ہوتا |
| مہابیر جینتی | چیت شد ترودشی | سوامی مہابیر جی کی یاد میں یہ میلہ جین دھرم میں خاص طور پر منایا جاتا ہے۔ |
| اکشے تیج | بیساکھ شد تیج | (تیج قبل دوپہر لیں) اس دن گنگا اشنان جپ دان سے پاپ ختم ہوتے ہیں۔ |
| پرشرام جینتی | " شدی تیج | رات کے پہر پرشرام جی کا جنم ہوا تھا۔ اس دن پرشرام جی کا پوجن ہوتا ہے۔ |
| شنکراچاریہ جینتی | " شدی پنچمی | اس دن شنکر آچاریہ جی نے اوتار دھارن کیا تھا۔ انکی یاد میں منایا جاتا ہے۔ |
| گنگا جنم ستمی | بیساکھ شد ستمی | یہ دن گنگا جی کے جنم دھارن کی خوشی میں منایا جاتا ہے۔ گنگا اشنان کا مہاتم |
| گوتم جینتی | " " " | گوتم جی اس دن جنم ہوا تھا اور اسی دن ان کا پرلوک گمن ہوا تھا۔ میلہ لگتا ہے۔ |
| میلہ مہابیر جی | جیٹھ بد ایکادشی | یہ میلہ مہابیر سوامی جی کی یادگار میں ایودھیا میں خاص طور پر لگتا ہے۔ |
| بھدرکالی ایکادشی | " بدی ایکادشی | یہ میلہ (پہلے لاہور) شیخوپور ضلع کپورتھلہ اور جالندھر میں منایا جاتا ہے۔ |
| میلہ رنگناتھ | جیٹھ بد دوادشی | یہ میلہ بلاسپور ضلع شملہ میں بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا ہے۔ |
| گنگا جنم دسمی | جیٹھ شدی دسمی | اس روز ہردوار تیرتھ پر بھاری میلہ لگتا ہے۔ |
| نرجلا ایکادشی | " شدی ایکادشی | اس دن برت رکھ کر دوسرے دن جل سے بھرا گھڑا سونا بھوجن کا دان۔ |
| رتھ یاترا | اساڑھ شدی دوج | بھگوان کو سبھدرا سمیت رتھ میں بٹھا کر جگناتھ پوری میں یاترا کرائی جاتی ہے۔ |
| دیوشنی ایکادشی | " " ایکادشی | اس دن بھگوان وشنو کشیر ساگر میں شین کرتے ہیں۔ |
| بیاس پوجا | " " پورنماشی | اس دن بیاس دیو جی کا جنم ہوا تھا۔ گورو اور براہمن کا پوجن ہوتا ہے۔ |
| سنکٹ چوتھ | ساون بد چوتھ | اس دن گنیش جی کا برت کرنے سے سب مرادیں حاصل ہوتی ہے۔ |
| ناگ پنچمی | " " پنچمی | یہ چھت سے ملی ہونی چاہئے۔ اس دن ناگ سرپ کی پوجا ہوتی ہے۔ |
| میلہ چنت پورنی | " " اشٹمی | چنت پورنی ضلع ہوشیارپور میں بھاری میلہ ہوتا ہے۔ دیدار کا مہاتم |

| | | |
|---|---|---|
| رکھڑی | ساون پورنما | پراچین کال میں دیو اسر سنگرام میں رکھشا کیلئے بہنیں اپنے بھائیوں کے ہاتھ میں باندھتی تھیں۔ |
| امرناتھ یاترا | " " پورنماشی | اس دن شو جی کی یادگار میں امرناتھ (کشمیر) میں بڑا بھاری میلہ ہوتا۔ |
| رام بن | یکم بھادوں | یہ میلہ رام بن جموں میں ہوتا ہے۔ چندر بھاگا میں اشنان کا بڑا مہاتم ہے۔ |
| کجلی تیج | بھادوں بد تیج | اس دن عورتیں نئے کپڑے اور زیور پہن کر جھولا جھولتی اور پریم کرتی ہے۔ |
| سیتلا ستمی | " " ستمی | اس دن دیوی کا پوجن کرکے کنبہ کی رکھشا کیلئے پرارتھنا اور باسی بھوجن کرتے |
| کرشن جنم اشٹمی | " " اشٹمی | روہنی نکھشتر اشٹمی تھی کو رات کے ۱۲ بجے متھرا میں کرشن کا جنم ہوا تھا۔ |
| گوگا نومی | " " نومی | یہ میلہ ضلع کانگڑہ کے مختلف مقامات خصوصاً ہری پور میں دھوم دھام سے ہوتا |
| سورج چھٹ | " " چھٹ | اس دن برت دھارن کر کے سنتان کی لمبی عمر کے لئے دعا کی جاتی ہے۔ |
| رادھا اشٹمی | " " اشٹمی | یہ دن رادھا جی کے جنم دن پر اور رشی کے جنم دن کی یاد میں منایا جاتا ہے۔ |
| مہالکشمی اشٹمی | " " " | اس دن مہالکشمی کے برت اور پوجن سے پاپوں کا ناش ہوتا ہے۔ |
| اننت چودش | " " چودش | اس دن دریا وغیرہ میں اشنان کر کے اننت بھگوان وشنو کی پوجا کی جاتی ہے |
| میلہ بابا سوڈل | " " " | اس دن سوڈل بابا کی سمادھی پر جالندھر میں ان کی یاد میں بھاری میلہ لگتا ہے |
| میلہ ستھرے شاہ | بھادوں بدی ملاوس | یہ میلہ باباجی کی یاد میں دہلی جمنا جی کے کنارے منایا جاتا ہے۔ |
| مہالیہ ملاوس | اسوج " " | اس دن نامعلوم تھی والے تیروں کا شرادھ اور پتروں کو تلانجلی دی جاتی ہے |
| نوراترہ | " شدی یکم | ان دنوں میں شکتی درگا پاٹھ اور پوجن کر کے پرشاد بانٹا جاتا ہے۔ |
| مہانومی | " " نومی | اس دن دیوی پوجن کرنے سے مرادیں پوری ہو کر دشمن کا ناش ہوتا ہے۔ |
| وجیادسمی | " " دسمی | یہ دن بھگوان رام چندر جی کی راون پر فتح کی یاد میں بھارت میں منایا جاتا ہے۔ |
| شرد پورنماشی | " " پورنماشی | اسدن دودھ کھیر پھل سفید کپڑا چاندنی رات میں بھگوان ارپن کر لکشمی پوجا ہوتی |
| کرواچوتھ | کارتک بد چوتھ | یہ تیوہار عورتیں شری پاربتی جی کی تپسیا کی یادگار میں مناتی اور برت رکھتی ہیں |
| آہوتی اشٹمی | " " اشٹمی | اس دن دیوی کا پوجن اور سنتان کی لمبی عمر کے لئے دعا کی جاتی ہے۔ |
| نرک چودس | " " چودس | اس دن برت کرنے سے من کے سب مرادیں پوری ہوتی ہیں۔ |
| شری ہنومان جنم | " " " | منگلوار سواتی نکھشتر میکھ لگن میں انجنی کے گربھ سے پون پتر ہنومان کا جنم ہوا |
| دیپمالا | " " ملاوس | اس دن رام چندر جی بنباس سے ایودھیا واپس آئے تھے۔ لکشمی پوجا ہوتی ہے۔ |
| ان کوٹ | کارتک شد یکم | اس دن گوردن پوجا سے وشنو بھگوان خوش ہوتے ہیں۔ |
| بھراتری دوج | " " دوج | یمراج کا اپنی بہن جمنا کو ور تھا کہ اسدن جمنا میں اشنان کرنے پاپ ختم ہوتے |
| گوپ اشٹمی | " " اشٹمی | اس دن شام کے وقت پھولوں کا ہار گئو ماتا کے گلے میں ڈالکر اسے مٹھائی کھلاتے |
| میلہ رینکاجی | " " ایکادشی | یہ میلہ رینکا جی ہماچل پردیش میں ہوتا یہاں جمدگنی رشی تپ کیا تھا۔ |
| پربودھنی | " " " | اس دن وشنو جی جاگرت ہوتے ہیں آتے پشکر راج اور گڑھ مکتیشور میں میلہ لگتا |
| کارتک اشنان | " " پورنماشی | نکڑی کے دن متسیہ اوتار ہوا تھا۔ گنگا اشنان کرنے پاپ دُور ہوتے ہیں۔ |
| میلہ رام تیرتھ | " " " | سوامی رام تیرتھ کے جنم دن پر امرتسر میں بھاری میلہ لگتا ہے۔ |
| بالمیک جنم | اسوج شدی " | رامائن کے رچیتا مہرشی بالمیک کا جنم دن اس دن بھارت میں بھر میں منایا جاتا |
| کال بھیرو اشٹمی | مگھر بدی اشٹمی | اس دن دوپہر کے وقت بھیروجی کا جنم ہوا تھا۔ اس کی پوجا ہوتی ہے۔ |
| میلہ پرمنڈل | " " ملاوس | یہ میلہ جموں سے ۲۴ میل دور پرمنڈل میں لگتا ہے۔ یہاں گپت گنگا بہتی۔ |
| دتاترے جنم | " شدی پورنماں | دتاترے رشی کے جنم دن پر مہاراشٹر میں خاص طور پر منایا جاتا ہے۔ |
| میلہ ہرولبھ | آخیر دسمبر | یہ میلہ جالندھر میں سنگیت میلہ کے نام سے منایا جاتا ہے۔ |
| ایکادشی برت | بدی شد ایکادشی | ایکادشی کنیا نے وشنو جی کے شریر سے پرکٹ ہوکر مر نام راکشس کو مارا تھا |
| برت پورنماشی | پورنماشی سنکرنت | اس دن برت رکھنے سے منوکامنائیں پورن ہوتی ہیں۔ موکش حاصل ہوتی |
| گوری تپ | مگھر بدی ملاوس | اس دن برت اور شو پاربتی کے پوجن سے دھن اور کل کی بردھی ہوتی ہے۔ |
| گنیش چوتھ | بدی چوتھ | یہ برت ہر مہینے کی کرشن پکش کی چوتھ کو رکھنے سے منوکامنا پوری ہوتی ہے |

# پامسٹری




تصویر نمبر ۱

تصویر نمبر ۲

**خطِ زندگی :-** انگوٹھے کے قریب گیند کی صورت میں گول قوس کی طرح کا ہوتا ہے (اتنی زندگی بھی کم ہوتی ہے اور یہ جتنا بڑا اور واضح ہوتا ہے۔ اتنی ہی اس کی عمر بھی طویل ہوتی ہے، شکل نمبر ۲ میں غور سے دیکھئے۔ صاف ظاہر ہے ' اور اگر اسی خطِ زندگی کے ساتھ ایک اور خط اس کے متوازی ہو تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ وہ شخص نہایت لمبا بحری سفر کرے گا (دیکھئے خطِ زندگی کے قریب ڈبل لائن آف زندگی) اور اگر وہ بڑا خط پورا انگوٹھے کے قریب روشن اور واضح ہو تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ شخص ضرور سفر سے اپنے شہر واپس آجائے (دیکھئے تصویر نمبر ۲) اگر خطِ زندگی ہاتھ سے گزر کر دوسری طرف چلا جائے تو معلوم ہونا چاہئے کہ اس شخص کی اس کے وطن سے دور دراز ملک میں موت واقع ہو گی۔

اگر خطِ زندگی درمیان سے قطع ہو جائے یا کسی جگہ سے ٹوٹ جائے ' اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس کی عمر فلاں سال ختم ہو جائے گی۔ دیکھئے تصویر نمبر ۲

اگر بائیں ہاتھ کا خط زندگی قطع ہو اور دائیں ہاتھ کا خطِ زندگی ثابت ہو تو اس کا یہ مطلب ہے کہ وہ شخص بڑی سخت اور مہلک بیماری سے تندرست ہو گا یعنی دوبارہ حیات حاصل کرے گا۔ اگر دونوں ہاتھوں کے خطِ زندگی قطع ہوں تو یقیناً اس کی زندگی ختم ہو جائے گی۔ زندگی کی لائن میں سے اندر کی لائن دیکھو اس کو خطِ تقدیر بھی کہتے ہیں۔ (تصویر نمبر ۲ میں دیکھئے) اگر خطِ زندگی کے قطع ہوئے حصے سے بھی صاف اور بغیر قطع گزر جائے تو اس کا یہ مطلب ہوا کہ وہ شخص خوفناک بیماری سے کسی خطرناک حادثہ سے کسی نہ کسی طرح بچ جائے گا۔

اگر یہ لائن یعنی زندگی کی ڈبل لائن میں سے اندر والی لائن ہاتھ کے دونوں طرف سے گزر جائے تو اس کا یہ مطلب ہوا کہ کوئی خطرہ اس کو پیش آنے والا ہے۔ اور کوئی اس کو موت کی دھمکی دے گا۔ اگر وہ خطِ زندگی کو کاٹ دے۔

اگر خط زندگی ایک زنجیر کی طرح ہو اور واضح اور صاف نہ ہو یعنی نقطے سے ہوں تو تم کو اندازہ لگا لینا چاہئے کہ اس شخص کی صحت عموماً خراب رہے گی جب تک کہ وہ زندہ رہے گا۔ اگر خطِ زندگی اور خطِ دماغ ہاتھ کے درمیان سے دو حصوں میں تقسیم ہو کر پھیل جائیں تو یہ اندازہ لگا لینا چاہئے کہ یہ شخص نہایت زیرک اور بڑا عقل مند ہے۔ اگر خطِ زندگی مدھم سا ہو تو یہ خراب صحت کی نشانی ہے، برائیوں کی نشانی خطرے کی نشانی ہے اور یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اس کے رشتہ دار اس کی زندگی میں کسی طرح کی مدد نہ کریں گے۔

اگر خطِ زندگی اور خطِ دماغ دونوں بہت کچھ ملے ہوں تو اس کا یہ مطلب ہوا کہ وہ آدمی عقلمند ضرور ہے مگر خطروں کا اندیشہ ہے لیکن جاہل نہیں ہے۔ اگر خط زندگی ہاتھ کی ہتھیلی سے انگوٹھے کے قریب والے حصے کو اچھی طرح گھیرے (اس لائن کو مونٹ آف وینس بھی کہتے ہیں) اور وہ جگہ تنگ نظر آنے لگے تو وہ شخص کبھی مشکل سے نہ گھبرائے گا۔ ایسے شخص کو محبت میں کبھی ناکامی نہ ہو گی اور اگر وہ کسی سے شادی کرے گا تو اس کے بچے نہایت سنجیدہ ہوں گے۔ برخلاف اس کے خط زندگی ہتھیلی میں سے گزر کر انگوٹھے کے باہر نکلے ہوئے خطوط کو روشن اور واضح کر دیتا ہے۔

**خطِ دماغ :-** خطِ دماغ جسے خطِ عقلِ انسانی بھی کہتے ہیں۔ ہتھیلی کے درمیان سے یعنی مشرق سے مغرب کی طرف جاتا ہے اس خط کے سبب کامیابی تجارت اور کریکٹر کی بابت سب کچھ معلوم ہو سکتا ہے (دیکھئے شکل ۲) اگر یہ خط نیچے کو کلائی کی طرف آتا ہوا نچلے حصے کی طرف جھکا ہوا ہو تو یہ ظاہر کرتا ہے کہ یہ شخص بڑا زیرک نئی نئی چیزوں کا موجد اور عجیب عجیب افسانے لکھنے والا اور مصوری کی قابلیت رکھنے والا ہو گا۔ شکل نمبر اور نیچے کی طرف رخ کرتے ہوئے خصوصاً تھوڑی سی گولائی جیسے پہاڑ بلندی اور ہمدرد سطح کے درمیان ہو جو ہتھیلی کے سامنے ہو کر حد باہر گزر جائے وہ اس بات کی علامت ہوتی ہے کہ وہ شخص زیرک اور باعزت ہے اور اس میں کچھ ذرا سی جھلک

خودکشی کی بھی پائی جاتی ہے۔

اگر یہ خط اوپر کی طرف سے چھوٹی انگلی کی طرف جائے تو یہ ظاہر کرتا ہے کہ کوئی شخص اس کا قدرتی دشمن ہے اور اس کا کوئی شخص انسانی لالچ یا کسی اور فائدے سے قتل کر دے گا اور یہ نشان خطرہ معصیت خودداری کو بھی ظاہر کرتا ہے۔

جب خط دماغ خط زندگی سے جدا ہو جائے تو یہ بات ظاہر کرتا ہے کہ وہ شخص اپنی بات اپنے تک محدود رکھنے والا ہے اور جلد باز و بھڑتیلا ہے لیکن جب خطوں کا فاصلہ زیادہ ہو جائے تو اس وقت وہ آدمی ناعاقبت اندیش اور جلد باز ہوتا ہے۔ جب خط دماغ خط زندگی سے قریب ہو جاتا ہے تو اس وقت وہ یہ بات ظاہر کرتا ہے کہ وہ خوددار نہیں ہے مگر وہ بہت زیادہ دانشمند ہوتا ہے۔

اگر ایک سیدھی لائن ہاتھ کی ہتھیلی کو قطع کرے یعنی ایک طرف سے دوسری طرف گزر جائے تو وہ شخص غیر معمولی دماغی طاقت کا مالک ہوتا ہے۔ وہ حکم چلا سکتا ہے، وہ اپنا کام خود اپنی عقل سے کر سکتا ہے اسی طرح خط دل جو انگلیوں کے نیچے ہوتا ہے یہ بھی ایسے ہی پیشین گوئیاں ظاہر کرتا ہے۔ خط دماغ جتنا قطع کرتا ہے بڑا اور روشن ہوتا ہے۔ اتنا ہی آدمی مستقل مزاج ہوتا ہے اور وہ بڑی سختی سے کام کرتا ہے جتنی لائن لمبی اور واضح ہوتی ہے اتنا ہی وہ شخص مستقل مزاج ہوتا ہے اور وہ اپنا کام کرنا خود پسند کرتا ہے۔

جب خط دماغ اور خط دل دونوں قریب قریب مل کر متوازی شکل میں سیدھے ہتھیلی کی طرف گزر کر دوسری طرف تک چلے جائیں تو وہ شخص اپنے عشق و محبت میں خوب ثابت قدم رہے اور یہ دوسرے کاموں میں بھی اسی طرح مصروف رہے گا۔ ایسے آدمی جس سے محبت کرتے ہیں تو وہ اپنی محبت سالہا سال برقرار رکھتے ہیں۔ اور جس سے محبت ہو اس کے برسوں منتظر رہتے ہیں اور جس سے نفرت ہوتی ہے تو اس سے انتقام لینے کے لئے بہت عرصہ تک موقعہ کا انتظار کرتے ہیں۔

ایسے آدمی میں غیرت اور خودرائی اور خودداری بہت ہوتی ہے۔ اپنے کام انجام دینا بہت پسند کرتے ہیں۔

ہر بات میں اپنی رائے کو دیگر راؤں پر ترجیح دیتے ہیں وغیرہ وغیرہ در اصل یہ غیر معمولی بات ہے اس قسم کے آدمی سے کہ ہزاروں کی تعداد میں مل سکتے ہیں۔

بعض اوقات یہ نشانی بھی ظاہر کر دیتی ہے کہ کوئی اس کا اچھا رفیق ہے۔

ہاتھ میں اس سے بھی اچھے اور مفید خطوط ہوتے ہیں۔ مثلاً خط قسمت خط کامیابی ایسے عجیب خط رکھنے والے لوگ اپنی آرزو اور خواہشات کو پورا کر لیتے ہیں خواہ ان کی خواہشات ہو یا اور کوئی کامیابی کا راستہ ہو۔

یہ خط قاتل کے نشان کا ہے زیادہ واضح نہیں ہوتے جہاں خط دماغ اوپر کی طرف مڑ جائے یا اس کا رخ دل کے خلاف ہو جائے تو اس صورت میں وہ خط جو قاتل کی نشانی ہے اپنا اثر نہیں دکھاتا۔ بعض آدمیوں کے ہاتھوں پر بے شمار موٹے موٹے خطوط ہوتے ہیں جہاں پر کہ بڑے بڑے خطوط یعنی خط دماغ، خط دل، اور خط زندگی آپس میں اکٹھے ہو جائیں تو یہ ظاہر کریں گے کہ اس شخص پر زبردست خطرہ ہے یا اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کا کوئی بڑا دشمن اس کی موت کا باعث ہوگا۔ ایسی حالت میں وہ کبھی ٹلتا ہوا نظر نہیں آتا۔ ایسی حالت میں اکثر دیکھا جاتا ہے کہ وہ کوئی ایسا جرم کر گزرے گا جس کی وجہ سے اس کا سر قلم کر دیا جائے گا۔

**خط دماغ کی تشریح:-** خط دماغ یا خط عقل ایک بہت ہی ضروری نشانی ہے جو ہاتھ پر پائی جاتی ہے۔ خط دماغ کمپاس کی سوئی کی طرح ہوتا ہے اس لائن سے صحیح صحیح نتیجہ اخذ ہو سکتا ہے عالم آغاز میں مبتدی سے اکثر غلطیاں ہو جایا کرتی ہیں۔ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ طلبا اسطرح غلطی کر جاتے ہیں۔ وہ سب سے پہلے خط کامیابی کو دیکھتے ہیں اور یہ معلوم کرتے ہیں کہ ان کی قسمت کیسی ہے اور وہ اس وقت خط دماغ جو کہ مدھم سا ہوتا ہے اس کو بالکل نظر انداز کر دیتے ہیں جس سے کہ کامیابی کی بابت بہت کچھ معلوم ہو سکتا ہے۔ اس طرح اور بھی بہت سی لائنیں ہیں جو کامیابی ظاہر کر دیتی ہیں۔

اگر طالب علم اس وقت اپنے دوسرے ہاتھ کے خط دماغ پر نظر ڈالے تو وہ اس قابل ہو جائے گا کہ وہ کامیابی کی بابت معلوم کر سکے۔

ذہانت اور دماغی طاقت سے کامیابی دور نہیں۔

زمانہ گزرتا جاتا ہے اس طرح انسان کے خیالات اور اس کی عقل میں بھی اختلاف پیدا ہو جاتا ہے عقل بڑھتی جاتی ہے سمجھ کا مادہ زیادہ ہوتا جاتا ہے یہ تمام اختلافات انسان کی عقل اور اس کے خیالات کے ذریعہ ہوتے ہیں۔

بعض لڑکے دس سال کی عمر سے ۲۰ برس کی عمر تک کچھ غور ہی نہیں کرتے تو انکی تمام زندگی میں انقلاب پیدا ہو جاتا ہے اور ترقی کی راہ پر آ جاتے ہیں اور بعض لڑکے جہاں ان کی عمر دس سال کی ہوئی انہوں نے غور کرنا شروع کیا تو اختلاف بھی شروع ہو گیا۔ خط دماغ میں بھی تبدیلی ہو گی اور ۲۵ سال کی عمر سے پہلے اس کے اختلاف اور ترقی کا زمانہ آ جاتا ہے۔

اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس سے مستقبل کا حال تو ضرور معلوم ہو سکتا ہے مگر اچھی طرح توجہ اور دھیان کی ضرورت ہے۔

خط دماغ یا خط عقل ایک زبردست سبق ہے ہر معاملے کے لئے یہ ایک ضروری لائن ہے زبردست توجہ اس پر دینی چاہئے اگر تم اس پر زیادہ دماغی طاقت صرف کرو گے تو جلد کامیاب ہو جاؤ گے۔

اگر دونوں ہاتھوں کا اچھی طرح موازنہ کیا جائے تو معلوم ہو گا کہ بائیں ہاتھ کے نشانات پیدائشی ہیں اور دونوں ہاتھوں کے نشان زندگی کے ساتھ ساتھ تبدیل ہوتے رہتے ہیں۔ دونوں ہاتھوں کا ذرا سا فرق بھی اچھی طرح دیکھنا چاہئے اور اس کو خوب یاد رکھنا چاہئے۔ دونوں ہاتھوں بڑے غور و فکر اور توجہ سے مقابلہ کرنا چاہئے ہر ایک لائن کا کسی نہ کسی جگہ پر خاتمہ ضرور ہوتا ہے انہیں لائنوں سے اپنی ہر قسم کی ضروریات کی بابت معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

خط دماغ کے ذریعہ دوسری باتیں بھی معلوم ہو سکتی ہیں مثال کے طور پر اگر تمہاری لائن نیچے جا کر بائیں ہاتھ پر ختم ہو جائے اور دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر سیدھی چل کر اس کو قطع کرے۔ ایسی حالت میں طالب علم گھبرا جائے گا اور وہ حیران ہو گا کہ آگے کے حالات کیونکر معلوم کرے؟ ایسی حالت میں اس لائن کو چھوڑ کر اپنے دماغ سے کام لے اور دوسرے خطوط کے ذریعے جو کچھ ہو سکے معلومات حاصل کرے پھر اس معلومات کی مدد سے آسانی سے اندازہ لگائے۔

طالب علم کو یہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے اس میں اوائل عمر ضرور صرف کر دینی چاہیئے کیونکہ خطوط کا بہت جلد علم نہ ہو گا۔ خط دماغ صرف تین جگہ آتا ہے۔

(۱) خط زندگی کے نیچے کی طرف (۲) خط زندگی سے ملا ہوا (۳) خط زندگی سے اوپر۔

اگر خط دماغ زیادہ روشن اور صاف ہو تو یہ بھی اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ شخص اچھی عقل کا مالک ہے اور کاروبار خوب کر سکتا ہے اگر وہ جھکا ہوا ہو تو وہ شخص افسانہ نگار، راہبر، مصور اور اعلیٰ قابلیت کا مالک ہو گا۔

تفصیل جانکاری کے لیے ہندی یا اردو کی بڑی کتاب منگوائیں

# بارہ گھروں میں نوگرہ کا مختصر پھلادیش

| خانہ جات | سورج | چندرماں | منگل | بدھ | برہسپت | شکر | سنیچر | راہو کیتو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خانہ اوّل | فکر طبیعت میں رنج خرچ کی زیادتی | دھن لابھ اور کوئی خوشی کا موقعہ ملے | دردسر آنکھوں میں تکلیف و دل کو رنج و غم | دلیری، خوشی کلامکشاکشی آرام | ترقی ہنر حصول علم کا شوق مذہبی دلچسپی | راگ رنگ کا شوق دشمن کا ناش | جسم کو تکلیف تند مزاج۔ دل کو رنج | جسم کو تکلیف خرچ زیادہ دل کو رنج |
| خانہ دوم | مال دولت کیطرف فکر اور خرچ زیادہ | روزگار بہتر، تجارت سے فائدہ ہو | آمدن کم و خرچ زیادہ جسم روگی | زر و مال کی ترقی اور ہر طرف فائدہ | زر و مال کی بہتری سواری کا سکھ | دولتمند ترقی روزگار ہر طرح سے فائدہ | خرچ کی ترقی لابھ کم اور نقصان | دھن کا نقصان آمدن کم اور خرچ زیادہ |
| خانہ سوم | جانبور محبت دشمن پ۔ ن دل کو خوشی آرام ملے | جسمانی آرام ، بھائی سے محبت اور خوشی ہو | بھائیوں کا سکھ صاحب تدبیر و اقبال مند ہو | بھائیوں اور مخالفوں پر غالب رہے۔ | بدرجہ اوسط فائدہ بھائیو کی طرف سے نااتفاقی | بھائیوں کا سکھ کمد شمنو پر فتحیابی اور غالب رہے | بھائیو سے خوشی روزگار میں فائدہ صحت اچھی | تندرستی اور فائدہ روزگار بھائیوں سے سکھ، خوشی لابھ |
| خانہ چہارم | والدین سے رنج تکلیف دوستوں سے جھگڑا | گردش زمانہ اور لڑائی جھگڑا و تکرار پیدا ہوں | والدین سے رنج تکلیف دوستوں سے تنازعہ | والدین سے رنج اور بگاڑ پیدا کریگا دھن کا خرچ بڑھیگا | خویش و اقارب بگاڑ ہر کام میں نقصان۔ | والدین سے رنج، دشمن سے خوف زر کا نقصان | خوف دشمن لڑائی جھگڑا والدین سے رنج تکلیف | خوف دشمن والدین سے رنج لڑائی جھگڑا ہوگا۔ |
| خانہ پنجم | اولاد سے رنج پہنچے مگر عقل کی ترقی ہو۔ | بدرجہ اوسط فائدہ و دھن کا سکھ، گھر میں مایوسی | زر کا خرچ کاروبار میں ہانی، اولاد سے رنج ہو | اولاد کی خوشی عزت کی ترقی اور اقبالمند ہو | اولاد کا سکھ اور خوشی شوہر کی طرف سے بہتری | اولاد کا سکھ کشائش رزق اور آرام ملے | اولاد کیطرف سے خوف دل کو فکر و رنج ہو | اولاد کیطرف سے رنج اور فکر و تکلیف پیدا ہو۔ |
| خانہ ششم | دشمن کا ناش دلکو راحت اور کوئی خوشی ملے | دشمن کا خوف گردش میں مبتلا اور لڑائی جھگڑا | دشمن کا ناش دل کو خوشی ترقی رزق مرتبہ بلند | دشمن کا ناش اور بیماری کی شکائت رہے۔ | خوف دشمن جسم کو تکلیف درد کمر کی شکائت۔ | خوف دشمن دل کو رنج اور زر کا نقصان ہو | دشمن کا ناش دل کو خوشی حب مراد کامیابی | دشمن کا ناش دل کو خوشی اور آرام ملے۔ |
| خانہ ہفتم | آزار کم عورت کو تکلیف اور دل کو رنج | بہتر روزگار خوشی کامیابی عورت سے محبت | عورت سے رنج تکلیف دلی امیدوں میں کامیابی | عورت سے محبت و بہتر روزگار اور کشائش | عورت کا سکھ اور ہر طرح سے نئے کام میں فائیدہ | عورت کا سکھ بہت محنت سے فائدہ لابھ | عورت سے رنج غم اور تکلیف پہنچ نے کا خوف | عورت سے راج و تکلیف اور گفتگو تنازعہ ہو۔ |
| خانہ ہشتم | جسم کو تکلیف بیماری اور جدائی | ہر کام میں تکلیف خوف آزار کلیش | جسم کو کلیش دردسر اور دلکو رنج | جسم تکلیف اور بخار کی شکائت۔ | شریر کو تکلیف اور فکر اندیشہ | طبیعت کو فکر کلیش شلم اور درد | آزار شکم اور تکلیف میں مبتلا | شریر کو کلیش امراض بادی و بواسیر |
| خانہ نہم | بدرجہ اوسط روزگار اور سفر دراز میں توجہ کم کرے | دلی مراد حاصل ہو اور دھرم کرم میں توجہ بڑے | بیماری مورد لکو غم اور دھرم کرم میں توجہ کرے۔ | قسمت یاور اور روزگار اچھا۔ دھرم میں توجہ رہے۔ | دوستوں سے ملاپ روزگار کی بہتری نیک کام میں توجہ | روزگار کی بہتری عبادت اور نیک کام میں توجہ ہو | بدرجہ اوسط فائدہ دھرم میں توجہ کم اور خرچ زیادہ ہو | کھوٹے کرموں میں رغبت اور کمینے خیالات پیدا ہوں۔ |
| خانہ دہم | کشائش رزق راج دربار سے فائدہ | زر و مال کی ترقی راج دربار سے فائدہ | تکلیف دور ہو۔ روزگار میں ترقی | عزت و مرتبہ بلند راجدربار کامیابی | مرتبہ زیادہ دشمن ناش اور کامیابی | دھن سکھ و راجدربار میں عزت | دلی مراد حاصل ہو امرتبہ زیادہ | بدرجہ اوسط فائدہ مگر سفر اور رنج۔ |
| خانہ گیارہواں | دشمنوں کا ناش اور ہر طرح سے فائدہ ملے | حب المراد کامیابی اور کاروبار میں فائدہ | ہر طرح فائدہ ترقی روزگار حب المراد کامیابی ہو | ترقی روزگار ہر طرح سے فائدہ اور آرام ملے | ترقی اور مرتبہ بلند حب المراد کامیابی۔ | دھن لابھ صاحب تدبیر اور مرتبہ بلند | ترقی روزگار ذی مرتبہ اور اقبال مند ہو۔ | صاحب مرتبہ ترقی روزگار اور ناموری پیدا کرے |
| خانہ بارہواں | امراض چشم۔ دھن کا نقصان اور خرچ بڑھے | دل کو مایوسی اور زر کا نقصان ہو سفر پڑے۔ | جسم کو تکلیف خرچ کی زیادتی دھن ہانی و رنج | دھن کا نقصان اور خرچ کی زیادتی رہے | شریر کو کلیش اور تکلیف خرچ زیادہ | زر کا نقصان خوف دشمن اور دلکو رنج | شریر کو تکلیف اور دھن کا نقصان | روزگار کا نقصان بیماری اور دشمنی پیدا کرتا ہے۔ |

## دشا شول وچار

مندرجہ ذیل واروں اور پچھتروں میں ان کے سامنے والی دشامیں سفر کرنے سے دشاشول کا دوش لگتا ہے۔ ان دنوں سفر کرنے سے ناقص حالات پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ بہت ضروری ہونے پر اس وار کے متعلق چیز کو کھانے سے دشاشول کچھ حد تک دور ہو جاتا ہے۔ جیسے اتوار کو گھی سوم وار کو دودھ کھیر۔ منگلوار کو گڑ بدھ وار کو تیل وتِل ویروار کو دہی شکروار کو کچادودھ یاجون سنیچر وار تل وماش (اڑد) کو کھاکر اس دشامیں سفر کرنے سے دشاشول نہیں رہتا ہے۔

### نقشہ دشاشول وپچھتر شول

| نام وار | دشاشول | پچھتر خاص میں دوش |
|---|---|---|
| سنیچروار | مشرقی (پورب) | جیشٹا |
| منگلوار۔ بدھوار | شمال (اتر) | اترابھالگنی |
| ویروار | جنوب (دکن) | پوربابھادریدا |
| شکروار۔ اتوار | مغرب (پچھم) | روہنی |
| بدھ وار۔ سنیچروار | مشرق شمال (پورباتر) | جیشٹا۔ اترابھالگنی |
| بدھوار۔ اتوار | شمال۔ مغرب اتر پچھم | اترابھالگنی |
| سوموار<br>ویروار | جنوب۔ مشرق۔ دکن۔<br>پورب | جیشٹا۔<br>پوربابھادریدا |
| ویروار<br>شکروار | جنوب۔ مغرب۔ دکن۔<br>پچھم | روہنی۔<br>پوربابھادریدا |

### گھوڑے دوڑ میں ہار جیت کا سوال

گھوڑادوڑ میں عموماً پانچ رنگ کے گھوڑے ہوتے ہیں۔ سفید سرخ زرد۔ ڈبھر ڑبا اور کالا۔ دوڑ کے وقت آپ پانچوں رنگوں کی گولیاں بنالیں اور دوڑ کے وقت ایک گولی نکال لیں۔ جس رنگ کی گولی نکلے اسی رنگ پر بازی کا عنصر غالب رہے گا۔ دوسری ترکیب میں جس وقت پر جس ستارے کی ساعت ہوگی اس رنگ کا گھوڑا نکلے گا۔ اور وہی دوڑ میں غالب رہے گا۔

| سیارہ | وار | رنگت | سیارہ | وار | رنگت | سیارہ | وار | رنگت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سورج<br>چندر<br>منگل | اتوار<br>سوموار<br>منگلوار | سرخی<br>سفید<br>سرخ | بدھ<br><br>برہسپت | بدھوار<br><br>ویروار | ڈبھردبا<br><br>پیلا | شکر<br><br>سنیچر | شکروار<br><br>سنیچروار | سفید<br><br>کالا |

### میری قسمت آج کیسی ہے

اگر کوئی ایسا سوال کرے کہ میری قسمت آج کیسی ہے تو ایسے پرشن میں سائل کے نام کے حرف شمار کر لو اور اس وقت چندرماں کو دیکھو کہ کس راشی میں ہے۔ جس راشی میں چندرماں اس وقت پڑا ہو۔ اس کے اعداد بموجب نقشہ اعداد راشی اور یوم کے اعداد جو نقشہ اعداد یوم میں لکھے گئے ہیں۔ لے کر جمع کر لیں۔ بعد ازاں ۲ اعداد قانون کے اس میں اور زیادہ کر دیں اور پھر کل مجموعہ کو ۷ پر تقسیم کریں۔ اور اگر باقی ایک یا تین یا پانچ رہیں تو تمہارا طالع ابھی گردش میں ہے۔ اگر ۲ یا ۴ رہیں تو نحوست گذر گئی۔ تھوڑے دنوں میں تمہاری دلی امیدیں بر آئیں گی۔ اگر ۶ رہیں تو تمہارے دل کو وہم نے خراب کیا ہوا ہے اگر باقی صفر رہے تو تمہاری قسمت آج کل بستہ ہے۔ جس کام میں ہاتھ ڈالو گے اس میں نقصان اٹھاؤ گے اگر یقین نہ ہو تو دیکھو تمہارے سر میں زخم کا نشان ہے۔

## چاروں یگوں کا بیان

چار یگ ایک بار گذر جانے پر برہما کا ایک دن ہوتا ہے۔ انہی دنوں کے پرمان سے برہما کی آیو سو برس کی ہوتی ہے۔ اس وقت برہما کی آیو پچاس برس گذر کر ۵۱ برس کے پہلے دن کا طلوع ہو کر ۱۳ گھڑی ۴۲ پل ۳ پل ۴۳ پرتی وپل گذر چکے ہیں۔ برہما کے ایک دن میں ۱۴ منو ہوتے ہیں اور ایک منو میں ۷۱ مہایگ ست یگ ہوتے ہیں۔

کارتک شدی نومی بدھوار کو پہلے شردن پچھتر بردھی یوگ میں ست یوگ کا آغاز ہوا۔ اس کی عمر ۱۷۲۸۰۰۰ برس کی تھی۔ اس میں شری وشنو۔ منیہ۔ کورم۔ دراہ اور نرسنگھ یہ چار اوتار ہوئے۔ منیہ نے ویدوں کے چور شنکھاسُر کو مار کر برہما کو وید لاکر دیئے وراہ نے جل ادھار کیا۔ کورم نے پرتھوی کی رکشا کی اور نرسنگھ ہرنیہ کشپ کو مارا۔ اس یگ میں منشیہ کی اوسط عمر ایک لاکھ سال تھی۔ بالک اوستھا دس ہزار سال اور شریر کی لمبائی ۲۱ ہاتھ تھی۔ پچیہ ۲۰ دشوے تھے اس میں سورج گرہن بھی ۲۰ ہزار ہوئے۔

### تریتا یُگ

بیساکھ شدی تیج سوموار کے دوسرے پہر روہنی پچھتر شوبھن یوگ میں تریتا یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی عمر ۱۲۹۶۰۰۰ برس تھی اس یگ میں تین اوتار وامن پرشورام اور رام چندر جی ہوئے ہیں۔ وامن جی نے راجہ بلی سے تین پیر پرتھوی دان لے کر تین پیر میں جاپ کیا اور بعد میں راجہ کو پاتال کا راجیہ دیا۔ پرشورام نے گھمنڈی کشتری راجاؤں کو مار کر برہمن راجیہ قائم کیا اور رام چندر جی نے راون کو مارا۔ اس میں منش کی پورن آیو دس ہزار سال اور بالک اوستھا ایک ہزار برس تھی۔ اس میں پچیہ ۱۵ اور دشوے ۵ تھے۔ شریر کی لمبائی ۱۴ ہاتھ تھی سونے کا سکہ چلتا تھا اس میں سورج گرہن ۲۰ ہزار اور چندرماں گرہن ۳۰ ہزار ہوئے ہیں۔

### دواپر یُگ

ماگھ بدی اماوس شکروار تیسرے پہر دھنیشٹا پچھتر دریان یوگ میں دواپر یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی آیو ۸۶۴۰۰۰ برس تھی اس میں بھگوان کرشن اور شری بلدیو نے دشٹوں کا ناش کر کے دھرم کا ادھار کیا۔ اس میں پورن آیو ایک ہزار سال اور بالک اوستھا ۱۰۰ سال تھی جسم کی لمبائی سات ہاتھ اس میں پچیہ ۱۰ اور پاپ ۱۰ دشوے تھا اس میں اسوج گرہن ۲۴ ہزار اور چندرماں گرہن ۳۶ ہزار ہوئے۔

### کل یُگ

بھادوں بدی تردوشی اتوار آدھی رات کے وقت اشلیکھا پچھتر، ق پات یوگ میں کل یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی آیو ۴۳۲۰۰۰ برس کی ہے اس میں دو اوتار بدھ اور کلکی ہیں ان میں بدھ اوتار تو ہو چکے ہیں۔ جنھوں نے اہنسا کا پرچار کیا۔ منشیہ کی آیو ۱۲۰ سال اور بالک اوستھا ۱۰ سال ہے شریر کی لمبائی ۳ ۱/۲ ہاتھ ہے اس میں پچیہ ۵ اور پاپ ۱۵ دشوے ہے۔ اس میں ۴۶ ہزار سورج گرہن و چندر گرہن ہوں گے اس یگ میں گنگا تیرتھ پردھان ہوگا۔ تانبے اور نکل کا سکہ چلے گا۔ راجیہ شاسن میں دھرم کا نام نہیں ہوگا۔ لوگوں میں پاپ ورتی اور بھرشٹاچار کی ماترا ادھک رہے گی۔

اعداد یوم

| نام مراد | اتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۵ | ۲۱ | ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ | ۱۱ |

# علم ہندسہ کے ذریعہ اپنی قسمت معلوم کرنا

جن لوگوں کو اپنی پیدائش کا صحیح وقت، تاریخ یا سن وغیرہ معلوم نہ ہو تو وہ لوگ علم ہندسہ یعنی مول انک کے ذریعہ اپنے مقدر کا حال جان سکتے ہیں۔ نام راس اور نام کے اکھروں کی بنا پر اپنا مول انک جان کر چھپی ہوئی اپنی قوت (گنوں) کا صحیح طرح سے پتا لگایا جاسکتا ہے۔ اسی کے مطابق زندگی میں کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ مول انک جاننے کے لئے دو تین طریقہ استعمال میں لائے جاتے ہیں ان میں سب سے آسان طریقہ انگریزی زبان کی بنا پر مول انک معلوم کرنا ہے۔

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| S | T | U | V | W | X | Y | Z | R |
| J | K | L | M | N | O | P | Q | I |
| A | B | C | D | E | F | G | H | |

مثال کے طور پر اگر کسی کا نام راکیش کمار ہے تو اس کا مول ہندسہ اس طرح سے ہوگا۔

RAKESH KUMAR

RAKESH = 9+1+2+5+1+8 = 26 = 2+6 = 8

KUMAR = 2+3+4+1+9 = 19 = 1+9 = 10 = 1

مول ہندسہ (انک) 8+1 = 9

اس طرح راکیش کمار کا مول انک (ہندسہ 9 ہوگا) اسی سے اپنے نام کا مول انک جان سکتے ہیں۔

## مول انک (۱) والے شخص

اس ہندسہ کی نمائندگی کرنے والا سورج (آفتاب) ہے۔ یکم ہندسہ والے شخص پکے ارادے، آزاد خیال اور اپنے اصول اور وقار پر قائم رہنے والے ہوتے ہیں۔ اپنے حق کو حاصل کرنے کی خواہش ہوتی ہے کسی دوسرے شخص کی سختی برداشت نہیں کر سکتے ہیں۔ انک یکم والوں کو اتوار، منگلوار، شکروار اور سوموار مبارک دن ہوتے ہیں۔ پیلا اور سنہری رنگ خاص طور پر مفید رہتے ہیں۔ زندگی کے ۱۳۔۱۹۔۲۲۔۲۸۔۳۱۔۴۹۔۵۸ ویں سال خاص اہمیت والے ہوتے ہیں۔ ان اشخاص کو آنکھوں، گلے، خون اور ریت وغیرہ امراض کا ڈر رہتا ہے۔

## مول انک دوئم (۲) کا پھل

اس انک کا مالک چندرماں ہے اس انک والے شخص یکم انک والے آدمیوں کی نسبت شانت منترت والے ہوتے ہیں۔ خیالوں میں کھوئے رہنا ادب سے لگاؤ۔ آرٹ اور خوب صورتی کو چاہنے والے اور لکھنے پڑھنے کے کاموں میں دلچسپی رکھنے والے ہوتے ہیں۔ سوموار اور شکروار ان کے لئے خاص مفید ہوں گے۔ سفید رنگ ٹھیک رہے گا۔ زندگی کے ۲۵۔۳۱۔۳۴۔۳۷۔ اور ۴۳ سال میں خاص واقعات پیش آئیں گے۔ انکو سوموار، منگلوار، اور شکروار مبارک ہوں گے۔

## مول انک سوئم (۳) کا پھل

اس انک کا مالک برہسپت ہے اس انک والا شخص دھارمک۔ ایماندار، دیانتدار، دیا اور دھارمک اور اچھے کام کرنے والا ہوگا۔ ان کے لئے ویروار، اتوار اور سوموار مبارک ہوتے ہیں۔ قانون اور قاعدے کے پکے، اعلیٰ تعلیم محنتی اور رہنمائی کرنے میں ہوشیار ہوتے ہیں۔ ان کے لئے منگلوار، ویروار اور پیلا رنگ اچھا ہے۔ زندگی کے ۳۰۔۳۸ اور ۵۴ ویں سال خوش نصیبی والے ہوتے ہیں۔

## مول انک چہارم (۴) کا پھل

اس کا ستارہ منگل ہے، اس انک والے شخص نئی نئی چیزوں کے موجد ہوشیار، محنتی، بلند خیالات، تیز سبھاؤ اور زندگی میں جدوجہد کرنے والے ہوتے ہیں۔ دولت زیادہ جمع نہیں کرپاتے۔ ۴۔۱۳۔۲۲۔۴۔۵۸ اور ۵۹ ویں سال بھاگیہ میں ترقی کرنے والے ہونگے۔ سنیچر، اتوار اور سوموار شبھ دن ہیں نیلم پتھر خاص مفید رہے گا۔

## مول انک پنچم (۵) کا پھل

اس کا مالک بدھ ہے اس انک والے شخص پھرتی سے کام کرنے والے جلد باز بیوپار اور اپنے کام میں ترقی کرنے والے اور چنچل من کے ہوتے ہیں۔ ہر طرح کے ماحول میں ڈھل جاتے ہیں اہم سال ۱۵۔۲۵۔۳۴۔۴۱۔۵۱۔۵۷ ہوتے ہیں۔ بدھوار اور شکروار کا دن اور سفید، ہرا رنگ خاص طور سے مفید رہتا ہے۔ پنا پتھر دھارن کرنے سے فائدہ ہوگا۔

## مول انک ششم (۶) کا پھل

اس انک والے شخص سنگیت، فوٹوگرافی، مصوری اور خوبصورتی کو چاہنے والے اصول پسند اور خیالات میں گم رہتے ہیں۔ کسی دوسرے کے ماتحت رہنا پسند نہیں کرتے۔ منگل۔ جمعرات اور جمعہ کے دن اور نیلا گلابی رنگ شبھ ہے۔ اپنی قابلیت سے پیسہ کمانا جانتے ہیں۔ زندگی کے ۱۵۔۲۴۔۳۳۔۴۲ اور ۵۱ ویں سال قسمت کو بدلنے والے ہوتے ہیں۔

## مول انک ہفتم (۷) کا پھل

اس انک والے شخص کے نمایاں گرہ چندرماں اور نیپچون ہیں۔ ایسے بھاوک ردوبدل کرنے کے شوقین نئی نئی جگہوں پر گھومنا پسند کرتے ہیں۔ تنتر اور جادو ودیا، آزاد خیالات، وقار والے اور خوبصورت کو جاننے والے ہوتے ہیں عام طور سے مالی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ سوموار، اتوار کے دن اور ہرا رنگ مبارک ہے۔ ۱۶۔۲۶۔۳۴۔۴۲۔۵۱ اور ۶۱ ویں سال بھاگیہ میں تبدیلی والے ہوتے ہیں۔

## مول انک ہشتم (۸) کا پھل

اس انک والے شخص کا نمایاں گرہ شنی ہے ایسے اشخاص اپنے میں مگن رہنے والے بیوہار کرنے میں ہوشیار، دُوراندیش بڑے محنتی اور پکے ارادے والے ہوتے ہیں اپنے مقصد کو پورا کرنے کے لئے ہر ممکن ذریعہ (واجب اور ناواجب) کا خیال کئے بنا اپناتے ہیں۔ جدوجہد پسند، دُوراندیش اور گہرے علم والے ہوتے ہیں۔ گیس کے روگ سے پریشان ہوں۔ سوم وار سنیچر وار اور گہرا نیلا رنگ پر خاص طور سے متفق رہتے ہیں۔ زندگی کا ۲۶۔۳۳۔۳۵۔۴۴ اور ۵۳ ویں سال بھاگیہ میں ترقی اور خوشحالی کے ضامن ہوں گے۔

## مول انک نہم (۹) کا پھل

اس انک والے شخص کا نمایاں گرہ منگل ہے۔ یہ شخص صاف گو، خوددار بڑے محنتی۔ تیز مزاج مگر رحمدل ہوتے ہیں۔ تمام زندگی جدوجہد میں گذرتی ہے۔ خون میں خرابی کا اندیشہ رہتا ہے۔ شکروار، منگلوار اور ویروار کے دن مبارک اور لال وگلابی رنگ خاص طور سے موافق ہوتے ہیں۔ گوڑو تانترک ودیا میں خاص دلچسپی ہوگی۔ زندگی کے ۲۷۔۳۱۔۳۶۔۴۵ اور ۶۳ ویں سال خاص طور پر زندگی میں ترقی لانے والے ہوتے ہیں۔

# آپ کی زندگی اور رنگ

جس طرح رتنوں میں مبارک اور خوشحال بنانے کی خوبی ہوتی ہے۔ اسی طرح کچھ خاص رنگوں کا بھی انسانی زندگی پر ضرور اثر پڑتا ہے۔ یہ سارا نظارہ ہی رنگوں کا ایک میلہ اور خوبصورت چمن ہے۔ پانی جیسی کچھ گنی چنی ہی چند ایک چیزیں ہوں گی جن کا اپنا اصلی رنگ نہ ہو۔ جن جن چیزوں میں ان کو ڈالا یا ملایا جاتا ہے۔ ان ان چیزوں کے رنگ اختیار کر لیتی ہے۔

نظارہ میں چھ رنگ اہم ہیں۔

۱۔ کالا ۲۔ نیلا ۳۔ ہرا ۴۔ پیلا ۵۔ سفید ۶۔ لال ان کے علاوہ کتھئی، گیروا، جامنی وغیرہ رنگ بھی دکھائی دیتے ہیں۔ لیکن یہ سبھی اوپر بتائے ۶ رنگوں میں سے کسی دو رنگوں کا ملا کر تیار کئے جاتے ہیں۔ ہر ایک رنگ کی خوبی کیا ہے اس کے مفصل بیان مندرجہ ذیل ہیں۔

کالا۔ جن کا بھاگیہ انک ۹ ہوگا ان کے لئے کالا رنگ فائدہ مند ہے۔ ایسے آدمیوں کو کالا رنگ کے کپڑے ضرور پہننا چاہیے۔ مبارک تاریخیں ۹، ۱۸ اور ۲۷ ہیں۔ کم سے کم ان تاریخوں پر تو کالے کپڑے ضرور پہنیں۔ کالے رنگ کے پھل کھائیں۔ ۶ انک والے آدمیوں کے ساتھ کسی طرح کا میل نہ رکھیں۔

نیلا۔ جن کا بھاگیہ انک ۳ آتا ہے ان کے لئے نیلا رنگ فائدہ مند ہے نیلا رنگ کا قمیص تو ضرور پہنیں۔ انہیں ۳، ۱۲، ۲۱ اور ۳۰ ان مبارک تاریخوں پر تو نیلے رنگ کے کپڑے ضرور پہننا چاہیے۔ نیلے رنگ کی سیاہی کا استعمال کریں۔ نیلے رنگ کی مٹھائی کھائیں دیوتا کو نیلے رنگ کے پھول چڑھائیں۔ ۹ بھاگیہ انک والے آدمیوں سے میل جول نہ رکھیں، ان کو شنی کے رتن کا استعمال کرنا بھی فائدے مند رہے گا۔

ہرا۔ جن کا جنم انک ایک ہے ان کے لئے ہرا رنگ فائدے مند رہے گا۔ ان کی مبارک تاریخ ۱، ۱۰، ۱۹، ۲۸ ہے۔ ان تاریخوں پر ہرے رنگ کے کپڑے ضرور پہنیں۔ ہر تلی بھاجی، ہرے رنگ کے پھل کھائیں۔ ۷ بھاگیہ انک والے آدمیوں کے ساتھ میل جول نہ رکھیں کامیابی حاصل نہیں ہوگی۔ پنا رتن کا استعمال کریں۔ دولت ملے گی اور کاروبار میں برکت ہوگی۔

پیلا۔ جن کا بھاگیہ انک ۴ آتا ہے ان کے لئے پیلا رنگ فائدہ مند ہے۔ پیلے رنگ کے کپڑے پہنیں ۴، ۱۳، ۲۲ ان کی مبارک تاریخیں ہیں۔ ان دنوں پیلے کپڑے ضرور پہنیں۔ جن کے بھاگیہ انک ۱ ہے ان کے ساتھ میل جول نہ رکھیں۔ پکھراج رتن کا استعمال کریں۔

سفید۔ جن کا بھاگیہ انک ۸ ہے ان کے لئے سفید رنگ فائدہ مند ہے ۸، ۱۷، ۲۶ مبارک تاریخ میں سفید کپڑے ضرور پہنیں۔ دودھ چاول، دہی کھائیں اچھدر موتی کی انگوٹھی پہنیں فائدہ ہو۔ جن کا بھاگیہ انک ۵ ہے ان لوگوں سے کسی طرح کا میل ملاپ نہ رکھیں بے عزت ہونا پڑے گا۔ انگوٹھی کے استعمال سے بڑاپن اور دھن بھی ملے گا۔

## آپ کا بھاگیہ (نصیب) کب طلوع ہوگا؟

۱۔ بھاگیہ کا مالک دھن بھاؤ میں خزانے کے گھر کا مالک بھاگیہ کے خانے میں گیا ہو تو ۳۲ ویں سال کے بعد بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۲۔ بھاگیہ کا مالک بھاگیہ کے خانہ میں ہو۔ اور بدھ پر اوچیہ راشی میں گیا ہو تو ۳۶ ویں سال کے بعد بھاگیہ کا طلوع ہوگا۔

۳۔ برہسپت بھاگیہ کہ مقام میں گیا ہوا ہے اور اس کا مالک کا کیندر (۱۰۴۷۰۱) میں ہو تو ۴۰ ویں سال میں بھاگیہ کا طلوع ہوگا۔

۴۔ بھاگیہ کا مالک سورج ہو تو ۲۲ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۵۔ بھاگیہ کا مالک چندرماں ہو تو ۲۴ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۶۔ بھاگیہ کا مالک منگل ہو تو ۲۸ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۷۔ بھاگیہ کا مالک بدھ ہو تو ۳۲ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۸۔ بھاگیہ کا مالک برہسپت ہو تو ۱۶ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۹۔ بھاگیہ کا مالک شکر ہو تو ۲۵ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۱۰۔ بھاگیہ کا مالک سنیچر ہو تو ۳۶ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۱۱۔ بھاگیہ کا مالک راہو ہو تو ۴۲ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

نوٹ۔ اوپر لکھے یوگوں کے علاوہ اپنی دشا۔ انتر دشا اور گوچر گرہوں کا خیال بھی کر لینا چاہیے۔

## گرہوں کی دوستی ودشمنی کا بیان

کنڈلی میں جو گرہ جس استھان پر ہوتا ہے وہ اُس استھان سے دوسرے تیسرے چوتھے دسویں اور گیارہویں بارہویں جو گرہ ہوتا ہے وہ اُس کاتت کال متر ہوتا ہے اِس کے برعکس دوسرے استھان میں جو گرہ ہوتا ہے وہ اُس کاتت کال تشرو کہنا چاہئے اگر کوئی گرہ تت کال متر ہوتا ہے نقشہ ذیل کے مطابق اُس کے گھر میں پایا جائے تو وہ دلی متر اس کا نہایت دوست کہلاتا ہے۔ اسی طرح شترو تت کال ہوتا ہے۔ اگر نقشہ میں شترو پایا جائے تو نہایت دشمن کہلاتا ہے۔ اگر متر ہو تو نہایت متر کہلاتا ہے۔

| نام گرہ | سورج | چند | منگل | بدھ | برہسپت | شکر | سنیچر | راہ | کیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دوست گرہ | چندرماں منگل | سورج بدھ | سورج چندرماں بُدھ برہسپت | سورج شکر منگل | سورج چندرماں منگل | سنیچر بدھ راہ | شکر بدھ راہ | سنیچر بدھ شکر | سنیچر بدھ شکر |

| نام گرہ | سورج | چندر | منگل | بدھ | برہسپت | شکر | سنیچر | راہ | کیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مساوی گرہ | بدھ | شکر منگل برہسپت | شکر سنیچر | برہسپت سنیچر منگل | سنیچر راہ | منگل برہسپت | برہسپت | برہسپت | برہسپت |
| دشمن گرہ | شکر سنیچر راہ | راہ کیت | بدھ راہ | چندرماں | شکر بدھ | سورج چندرماں | سورج منگل چندرماں | سورج منگل چندرماں | سورج منگل چندرماں |

## گرہوں کی نظرات (دریشٹی) کا بیان

کنڈلی کے اندر جس جس گھر میں گرہ پڑے ہوتے ہیں وہاں سے تیسرے دسویں بھاؤ میں اُن کی چوتھائی درشٹی ہوتی ہے۔ پانچویں نانویں بھاؤ میں آدھی ساتویں بھاؤ میں پورن درشٹی بھی جاتی ہے چوتھے آٹھویں تین پاؤ ۳/۴ درشٹی جیوتش شاستر میں کہی ہے۔ برہسپتی جس گھر میں ہوتا ہے اُس گھر سے ترکون بھاؤ پانچویں نانویں خانہ میں اُس

| نام گرہ | سورج | چندرماں | منگل | بدھ | برہسپت | شکر | سنیچر | راہ کیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| درشٹی خانہ | – | – | – | – | – | – | – | – |
| خانہ سوم | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | پورن | ۱/۴ |
| خانہ چارم | ۳/۴ | ۳/۴ | پورن | ۳/۴ | ۳/۴ | ۳/۴ | ۳/۴ | ۳/۴ |
| خانہ پنجم | ۱/۲ | ۱/۲ | ۱/۲ | ۱/۲ | پورن | ۱/۲ | ۱/۲ | – |
| خانہ ہفتم | پورن | نظر کامل | کامل | پورن | پورن | پورن | کامل | پورن |
| خانہ ہشتم | ۳/۴ | ۳/۴ | پورن | ۳/۴ | ۳/۴ | ۳/۴ | ۳/۴ | – |
| خانہ نہم | ۱/۲ | ۱/۲ | ۱/۲ | ۱/۲ | پورن | ۱/۲ | ۱/۲ | – |
| خانہ دہم | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | پورن |

کو پورن درشٹی ہوتی ہے۔ شنی کی اپنے استھان سے تیسرے یا دسویں اور منگل چوتھے اور آٹھویں استھان میں پورن درشٹی کہی گئی ہے۔ اس کے علاوہ باقی سب گرہوں کی درشٹی تیز شنی منگل اور برہسپتی کی درشٹی بھی اپنے استھان سے ساتویں استھان پر پورن درشٹی مانی ہے۔

## شرف وہبوط سیارگان

شرف یعنی اوچہ اور ہبوط یعنی نیچ سے متصور ہے۔ جو گرہ اپنی راشی یا خانہ شرف میں وقت مطلوب کے ہوتا ہے طاقتور اور بلوان ہوتا ہے اور ثمرہ نیک ظاہر کرتا ہے جو ستارہ خانہ ہبوط نیچ راشی میں واقع ہوتا ہے وہ ناطاقت اور کمزور ہوتا ہے اور اُس کے گھر کے منسوبات سمجھ پریشان کرتا ہے نقصان پہنچاتا ہے۔ گرہوں سے شرف وہبوط کا وچار رنج ہے۔

| نام گرہ | سورج | چندر | منگل | بدھ | برہسپت | شکر | سنیچر | راہ | کیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شرف اوچہ راشی | میکھ | برکھ | مکر | کنیا | کرک | مین | تلا | کنیا | مین |
| اوچہ درجہ | ۱۰ درجہ | ۳ درجہ | ۲۷ درجہ | ۱۵ درجہ | ۵ درجہ | ۲۰ درجہ | ۲۰ درجہ | ۲۰ درجہ | ۲۰ درجہ |
| ہبوط نیچ راشی | تلا | برچھک | کرک | مین | مکر | کنیا | میکھ | دھن | متھن |
| نیچ درجہ | ۱۰ درجہ ۱۸ | ۳ درجہ | ۲۸ درجہ | ۱۵ درجہ | ۵ درجہ | ۲۷ درجہ | ۲۰ درجہ | ۳۰ درجہ | ۲۲ درجہ |

## مکیت اور وبال سیارگان

کنڈلی میں گرہ پڑے ہیں ان کو دیکھنا چاہئے کہ وہ خانہ خود یا خانہ وبال یا اوچہ نیچ راشی میں پڑا ہے۔ پس جو گرہ جس گھر کا مالک ہے۔ اس سے ساتواں گھر اُس کا وبال یعنی ناقص ہوتا ہے۔ جیسے سورج کا سنگھ راس اپنا گھر ہے سنگھ سے شمار میں ساتویں راس کنبھ ہے جو سورج کے لئے وبال راشی ہے۔ اس لئے اس میں ہبوط ستارہ مثل حیران اور بیقرار رہے اور جو برج جس ستارہ کا ہو وہ شرف ہوتا ہے۔ اس سے ساتواں گھر اس کا ہبوط یعنی نیچ ہے۔ جیسے سورج کا میکھ شرف ہے اور میکھ سے شمار میں ساتویں راس تلا ہے جو سورج کی ہبوط یعنی نیچ راشی ہے۔ پس اِس طرح سے ہر ایک ستارہ کا اُوچ نیچ اور خانہ وبال وغیرہ کو دیکھنا چاہے۔

| نام گرہ | سورج | چند | منگل | بدھ | برہسپت | شکر | سنیچر | راہ | کیتو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خانہ عروج | سنگھ | کرک | میکھ برچھک | متھن کنیا | دھن مین | برکھ تلا | مکر کنبھ | متھن کنیا | متھن کنیا |
| خانہ وبال | کنبھ | مکر | تلا برکھ | دھن مین | متھن کنیا | برچھک میکھ | کرک سنگھ | دھن مین | دھن مین |

# ذہنی اور جسمانی تندرستی کیلئے یوگ اور پرانایام کی اہمیت

## پرانایام کی مشق میں فائدے

پرانایام آجیات کی طرح مفید ہے۔ گھی دودھ پھل اور دیگر مقوی اغذیہ سے انسان کو اتنا فائدہ نہیں پہنچتا جس قدر پرانایام سے پہنچتا ہے۔ اس میں خرچ ایک پائی کا بھی نہیں ہوتا۔ اس کے کرنے سے فائدے بیشار ہیں۔ پیٹ کے درد، بدہضمی کی شکایت اور کمی اشتہاء کا یہ دشمن ہے۔ کھانسی دمہ اور تپ دق اس کے نام سے دور بھاگتے ہیں۔ کمزوری بددلی اور سستی پرانایام کرنے والے کے پاس پھٹکتی نہیں ہے۔ پرانایام ریاضت اور روشن ضمیری کی برداشت طاقت ہے۔ اس کی روزانہ بلاناغہ مشق کرنے سے شاید امراض دُور ہوجاتے ہیں۔ جسم بالکل تندروست ہوجاتا ہے۔ اگر تندروست آدمی کرے تو۔ اس کی عقل طاقت جلال اور عمر میں ترقی ہوتی ہے۔ یہ کم بھی کی بات ہے کہ اس کے کرنے سے کبھی بھی بڑا نقصان ہوجاتا ہے۔ پرانایا سے نقصان بھی کسی حالت میں جرا سا بھی نہیں ہوتا۔ شری بھگوت گیتا میں لکھا ہے کہ دولن کی ماں عقل ہے۔ جس کی عقل جتنی ہی تیز اور صاف ہوگی اُسی قدر علم اُسی قدر دولت وہ شخص پیدا کریگا۔ اس عقل کو ظاہر کرنے والا جلا دینے والا پرانایام کی طرح کا دوسرا کوئی طریقہ نہیں ہے۔ اس لئے انسان اور کچھ کرے یا نا کرے لیکن پرانایام ہر ایک آدمی کو روزانہ ضرور کرنا چاہئے۔

## پرانایا یعنی ضبط انفاس کی مشق

علم تنفس کو پرانایام یعنی مشق ضبط انفاس بھی کہتے ہیں۔ شخصی مقاطیس یا بسی کرن کی طاقت حاصل کرنے کا یہ ایک نہایت اعلےٰ اور زبردست طریقہ ہے۔ اس مشق میں اعصاب کی مکمل صفائی ایک ماہ یا اس سے کچھ زیادہ عرصہ میں ہونے لگتی ہے۔ پانچ یا چھ ہفتے کی مشق کے بعد جسم ہلکا معلوم ہونے لگ جاتا ہے۔ سستی اور کاہلی دُور ہوجاتی ہے۔ ہر عضو میں چستی آجاتی ہے۔ بشاشت دل میں مسکن بنالیتی ہے۔ اور جسمانی حالت میں ایک انقلاب عظیم واقع ہوجاتا ہے۔ اس مشق میں بعض مرتبہ ایسا بھی معلوم ہونے لگتا ہے کہ بڑی عمدہ خوشبو کسی طرف سے آرہی ہے۔ حالانکہ خوشبو کا کہیں وجود بھی نہیں ہوتا۔ اسکی مشق سے انسان کو دوسرے کے دِل کا حال معلوم ہوجاتا ہے۔ جس کی خبر خد اس کی جات کو نہیں ہوتی۔ اُس کی بدولت آپ تمام دُنیا کو اپنی طرف کھینچ سکتے ہیں۔

## پرانایام میں ضروری باتوں کی پابندی

پرانایام کی مشق میں جس کے لئے گھی دودھ وغیرہ طاقتور چیزوں کے کھانے کا مناسب انتظام نہ ہو۔ اس کو بہت زیادہ پرانایام نہ کرنا چاہئے کیونکہ پرانایام سے آکسیجن نامی ہوا اندر جاتی ہے۔ جو سائنس دانوں کے اصول کے مطابق آگ کا جزو ہے۔ یہی ہوا حرارت کو تیز کرتی ہے۔ یہی ہوا سب امراض کو دُور کردیتی ہے۔ اس عمل میں اگر گھی دودھ نہیں کھایا جائیگا تو پرانایام سے سر درد وغیرہ خشکی کی خرابیاں پیدا ہوجاتی ہیں۔ اس سادھن میں ایک بات اور بھی یادرکھنے کے قابل ہے کہ داہنے نتھنے سے نکلا ہوا سانس گرمی پیدا کرتا ہے۔ اور بائیں طرف سے سردی کی حرارت پیدا ہوتا ہے۔ اس لئے جس وقت گرمی زیادہ معلوم ہو تو داہنے نتھنے سے سانس کھینچ کر بائیں طرف نکال دینا چاہئے۔ اگر سردی زیادہ ہو تو بائیں سے کھینچ کر داہنے نتھنے سے خارج چاہئے۔ منہ کے ذریعہ سے بھی سانس باہر نکال دینا اچھا ہے۔ لیکن کھینچنا ہمیشہ ناک کے ذریعہ اچھا ہوتا ہے۔ کیونکہ ناک کے چھیدوں میں جھلی ہے۔ جس میں سے ہوا چھن کر اور صاف ہو کر اندر پہنچتی ہے۔ جو ہوا ہمارے اندر بھری رہتی ہے۔ وہ گندہ ناصاف بیماری پیدا کرنے والے اور بالکل نقصان دہ ہوتی ہے۔ اس کو باہر نکال دینا اور صاف ہوا جسم میں جس قدر ممکن ہو بھر دینا ہی پرانایام کا خاص مقصد ہے۔ اسی لئے جنگل تالاب باغ باغیچہ وغیرہ مقامات پر جہاں صاف اور پاک ہوا کسرت سے دستیاب ہوسکے۔ پرانایام کرنا خاص طور پر مفید ہوتا ہے۔

## پرانایام کے سلسلے میں چند ضروری مشقیں

پرانایام کے سلسلے میں اب ہم ایسی چند مشقوں کی حدایت کریں گے جن سے قواء جسمانی اور روحانی انکشاف میں طاقت اور توانائی حاصل ہوتا ہے اسی مشق میں دماغ اور پٹھے دونوں چیزوں سے کام لیا جاتا ہے۔ وہ خیالات جو روشن ضمیری اور انکشاف تلب میں پراگندہ اور منتشر کرنے والے ہوتے ہیں۔ دماغ سے خارج ہوجاتے ہیں۔ ان مشقوں میں اور ریاضت پرانایام میں فرق صرف اتنا ہے کہ اس میں دماغ سے بھی قریب قریب اسی قدر کام لیا جاتا ہے جتنا پٹھوں سے لیا جاتا ہے۔ اسی میں یکسوئی اور قوت ارادی دونوں کی مشق ساتھ ساتھ ہوتی ہے۔ یہ دونوں ایسی چیزیں ہیں جن کے بغیر ہر ایک طریقہ ریاضت بالکل بے سود ہوتا ہے۔ ان مشقوں میں دماغ کو یکسو کرنے کی سخت ضرورت ہے۔ جب تک دماغی یکسوئی نہ ہوجائے۔ اس وقت تک ان کو عمل میں لانا منع ہے۔ ان ریاضتوں کے کرنے سے کھوئی ہوئی تندرستی واپس ملتی ہے۔ اور ساری دماغی اُلجھن دور ہوجاتی ہے۔

## پرانایام کے سلسلے میں پہلی مشق

جن شخصوں کے کمزور معدے ہیں۔ وہ سیدھے کھڑے ہو کر بازوؤں کو اس طرح پھیلا دیویں کہ وہ ایک خطہ مستقیم میں رہیں۔ اس کے بعد اپنے سارے جسم کو بائیں طرف موڑ کر گھما دیویں۔ پاؤں کی حرکت اس مشق میں ایک ہی جگہ بے جنبش رہے۔ اس کے بعد پھر پہلی مرتبہ کی مانند دائیں طرف کو بدن موڑ لیویں۔ یہ جسم کا دائرہ حرکت کئی مرتبہ عمل میں لانا چاہئے۔ اس مشق میں پاؤں کی حالت میں

فرق نہ واقع ہونے پائیں۔ وہ ایک ہی جگہ پر قایم رہیں۔ اس عمل کے دوران میں تمہیں برابر اس خیال پر طبیعت کو یکسو کرنا چاہیئے۔ کہ تمام توا ؤ ہاضمہ میں حرکت ہو رہی ہے۔ اور ان کو نہایت سرعت کے ساتھ فائیدہ پہنچ رہا ہے۔

## دوسری مشق

اس مشق سے تمام پٹھوں کی ورزش ہو جاتی ہے۔ یہ مشق بہت آسان ہے اور ساتھ ہی ساتھ نفیس بھی ہے۔ اس مشق سے اپنے دونوں پاؤں ایک ساتھ جوڑ کر اور ہاتھوں کو ران پر رکھ کر سیدھے کھڑے ہو جاؤ۔ اس کے بعد رانوں کو جھکا کر جسم کو رفتہ رفتہ نیچے لے آؤ۔ اس مشق کے ساتھ اپنے دِل میں آعصاب کا تصور کرتے رہنا اور تمام طاقت خرچ کر کے اُن پر زور پہنچانا چاہیئے۔ اس کے بعد پھر پہلی سی حالت قایم کرو۔ یہ ہی عمل متواتر جاری رکھو جب تک تھک نہ جاؤ۔ اس مشق سے دِل میں یہ تصور کرو کہ ہر ایک پٹھے کے متعلق اس میں حرکت ہو رہی ہے۔

## تیسری مشق

اس مشق میں پور طاقت سے کام لیکر گہری سانس لی جاتی ہے۔ جس سے پھیپھڑوں میں صاف ہوا بھر جاتی ہے۔ اس کے بعد اتنی ہی طاقت سے سانس کو باہر نکالنے میں جس سے پھیپھڑے بالکل خالی ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح سانس کی اندرونی اور بے رونی کشید متباتر جاری رہنے سے خون میں ایک نہیں حرکت پیدا ہو جاتی ہے۔ خون تمام جسم میں دور جاتا ہے۔ اور جرائم امراض دُور ہو جاتے ہیں۔ اس میں محض دریا یا کسی اور چیز کی طرف رُخ کر کے جدھر سے صاف ہوا آ رہی ہے۔ اسی طرح کھڑے ہوتے ہیں۔ کہ سینہ بھرا ہوا رہے اس کے بعد نتھنے کے ذریعہ سے آہستہ آہستہ حتے المکان بڑی دیر تک ایک نہایت سانس کھینچی جاتی ہے۔ جس سے پھیپھڑوں میں ہوا جمع ہو جاتی ہے۔ اس کے بعد فوراً ہی آہستہ آہستہ حتے المکان پوری ہوا باہر نکال دی جاتی ہے۔ یہ مشق نہایت سادا ہے اور اِس میں ذرا بھی وقت نہیں واقع ہوتی۔ اس کو عمل میں لانے سے انسان کی تندروستی میں اضافہ ہوتا ہے۔ عمراض کہنے کے جرائم مر جاتے ہیں۔ اور ہر قسم کی بیماریاں دُور ہو جاتی ہے۔

## چوتھی مشق

جس جانب سے صاف ہوا آ رہی ہے۔ اُدھر منہ کر کے سیدھے بیٹھ جاؤ اگر پدم آسن سے بیٹھا جائے تو بہتر ہے۔ اسکے بعد پھر ہونٹوں کو اس طرح آگے نکال دو جیسے سیٹی بجانے میں کیا جاتا ہے۔ دونوں ہوٹوں کے درمیان ذرا سا سوراخ رہنا چاہیئے۔ پھر منہ سے آہستہ آہستہ سانس کو نکال دو۔ اندر کی طرف سانس لینے میں ایک آواز سی پیدا ہوتی ہے۔ اس مشق سے خون غیر معمولی طور پر صاف ہو جاتا ہے۔ تلی کی بیماری اور پرانے بخار کے لئے یہ عمل نہایت ہی فائیدہ مند ہے۔ اگر بھوک کم لگتی ہو یا خون میں زہر دور گیا ہو تو اس عمل کے کرنے سے شکایت دُور ہو جاوے گی۔ درد قولنج کے دفیعۃ میں یہ ایک نہایت انگیز علاج ہے۔ یہ مشق دِن تین چار مرتبہ اگر دِل چاہے تو اُسے بھی زیادہ مرتبہ کی جا سکتی ہے۔ ایک مشق میں دس یا بارہ منٹ ...... سے ...... زیادہ وقت...... صرف...... نہ...... کرنا چاہیئے۔

## پانچویں مشق

جو مشق اُوپر بیان کی گئی ہے۔ اُسکے موافق سیدھے بیٹھ کر ہونٹوں کے ذریعہ سے اندر کی طرف سانس لو۔ جس سے آواز نکلتی ہو۔ اس میں ہونٹ باہر نکالنے کی ضروری نہیں۔ ہونٹ بند کر لینا چاہیئے۔ اس قدر صرف گنجائش ہے۔ کہ سانس صرف اندر کھینچی جائے۔ اس کے بعد پھر نتھنوں کے ذریعہ سے جس قدر بھی ہو ممکن ہو سانس باہر کی طرف نکال نا چاہیئے۔ حتے کے معدہ اور پیٹ پیٹھ سے مل جائے۔ روزانہ دو یا تین مرتبہ یہ عمل کرنے سے مختلف امراض کے جرائم مر جاتے ہیں۔ اور بیماری پاس تک نہیں آ سکتی۔ انسان طاقتور خوبشورت اور بشاش نظر آنے لگ جاتا ہے۔ کاہلی غنورگی اور اپاہج پن مٹ جاتا ہے۔ یہ مشقیں جو بتائی گئی ہیں۔ ان کے دوران میں اندر کی طرف سانس لیتے وقت اپنے دِماغ کے اندر یہ تصور جما لینا چاہیئے کہ تم آجیات پی رہے ہو۔ تمہارے بدن میں عالمگیر طاقت زندگی ہوا کے ذریعہ سے پہنچ رہی ہے۔ اور جذب ہو کر تمام امراض جسمانی کی بیخ کنی پر مائیل ہے۔ اگر کوئی عارضہ لاحق ہو تو اس عارضیہ کے دفعیہ کا تصور کرنا چاہیئے۔ سانس کی باہر کے کشیدہ کے دوران میں خیال کرنا چاہیئے کہ جسم سے تمام مادا فاسد باہر نکل رہا ہے۔ اور اجزا کے جسم میں پہنچ جانے سے بیماری پیدا ہو گئی تھی۔ وہ قطعاً خارج ہو رہے ہیں۔

## چھٹی مشق

دنیاوی ضروریات اور غسل فارغ ہو کر منہ ہاتھ دھونے کے بعد جہاں تاجہ صاف ہوا ہو۔ جہاں جوئی ذیروح آ کر اس خاموشی میں خلل انداز نہ ہو سکے۔ مشرق کی طرف رک کر کے پلتھی مار کر بیٹھ جاؤ۔ یا جی چاہے تو کھڑے رہو۔ سر گردن اور جسم ایک سیدھ میں کر لو۔ اگر کھڑے ہو تو منہ تھوڑا آگے کو نکال دو اور دونوں کاندھے کچھ پیچھے کی طرف پھینک دو۔ کھڑے ہوئے کی صورت میں جسم کے کسی حصہ پر کسی قسم کا دباؤ نہ ڈالو اب پہلی مرتبہ زور سے سانس کو زور سے باہر نکالی کر آہستہ آہستہ پھر نھتونوں کے ذریعے سے اندر کی طرف کشید کرو۔ جس سے پھیپھڑے باکل بھر جائیں۔ اس کے بعد پھر آہستہ آہستہ سانس کو باہر نکالتے رہو اور اندر کھینچتے رہو۔ سانس باہر نکالتے وقت یہ دیکھ لو کہ پیٹ بالکل پٹھ سے لگا گیا ہے۔ اور سانس اندر لیتے وقت ایسا معلوم ہونا چاہیئے کہ تمام جسم میں ہوا بھر رہی ہے بدن پھول رہا ہے اور مضبوط ہو رہا ہے۔ سانس لیتے وقت آہستہ آہستہ اپنے دونوں ہاتھ اُوپر اُٹھاتے جانا چاہیئے۔ جس سے آپکو مشق کا وقت معلوم ہوتا جائے۔ اس کے بعد اپنے اُٹھے ہوئے ہاتھوں کو آہستہ آہستہ

نیچے کھینچتے جانا چاہئے۔ حتےٰ کہ وہ پاؤں کے انگوٹھوں سے چھو جائے۔ ایسا کرنے میں نہ توزانو جھکنے پائیں اور نہ ہی سانس باہر نکلنے پائیں۔ اس طرح سے دوبارہ اپنے ہاتھ اُٹھا کر اُس طرح سر کی طرف لے جائیں اور سانس آہستہ آہستہ اندر کی طرف کھینچتے جائیں اسکے بعد پھر جب اِن کو نیچے کی طرف اُتاریں تو ساتھ ساتھ پھیپھڑوں سے ہوا بھی خارج کرتے جائیں۔ جب پھیپھڑے ہوا سے بالکل بھر جائیں تو ناک سرے کی طرف ٹکٹکی جما کر دیکھیں اور اپنے دِل میں یہ خیال کو استحکام کے ساتھ داخل ہونے کی جگہ دیں۔ کہ آپ کے اندر ایک نہایت زبردست شخص مقناطیس سرایت کر رہی ہے۔ جس کی کشش کا تمام دُنیا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ اس مشق کو پرانایام کہتے ہیں۔ اس مشق کے اندر شروع شروع میں پورے عمل میں ایک منٹ سے زیادہ وقت نہ لگنا چاہئے۔ مہینہ پندرہ دِن کرنے سے عمل کرنے میں بڑی آسانی ہو جاتی ہے۔ کم از کم نِصف گھنٹہ صبح اور نِصف گھنٹہ شام کے وقت یہ عمل جاری رکھنا چاہئے۔ جتنی طاقت مشق سے بڑھتی اور عادت پڑتی جائے نہ آپکو اُسکی مدت میں اسی حساب بیسی کرنے کا بھی اختیار ہے۔ اس مشق میں باقاعدگی ہونی چاہئے۔

## پرانایام کی ساتوی مشق

دُنیاوی ضروریات و اسنان سے فارغ ہو کر صبح کے وقت ایک علیحدہ کمرہ میں بیٹھ جائیں۔ اُس وقت آپ یہ خیال دِل میں جمالیوے کہ یہ کمرہ وہ خلوت خانہ ہے۔ جہاں صرف خدا اور انسان کی ملاقات ہو سکتی ہے۔ اِسکے بعد پھر نتھنوں کے ذریعہ سے ۶ مرتبہ گہری سانس باہر اور اندر کی طرف لے جائیں۔ منہ کے ذریعہ سے بھی سانس نہ لیویں۔ دماغ کو یکسوں بنالیویں ایک سانس باہر نکال کر ذرا سی دیر تک باہر ہی روک لیویں۔ پھر آہستہ آہستہ کھینچ لیویں۔ پھر اسی طرح ذرا سی دیر اندر ہی روک کر آہستہ آہستہ اُوپر لے جائیں۔ بیڑیاں دیوار سے لگا دیویں۔ سر ہتھیلیوں پر رہے جسم کا توازن کہنیوں سے تراش کریں۔ اس مشق کی موازلت میں ماہ تک برابر ہونی چاہئے۔

## پرانایام کی آٹھویں مشق

پرانایام کی مشق کے لئے ایک کمرے میں جا کر سب کپڑے اُتار ڈالیں جس سے جسم کی ہرکت میں کسی قسم کا ہرج واقع نہ ہونا پائے۔ اسکے بعد ایک گہری سانس لیوے جس سے پھیپھڑے بالکل بھر جائیں۔ پھر سینے کو پھیلاوٹ دیویں۔ اور سکم اندر کی طرف کھینچے۔ اس کے بعد چند سکنڈ بعد سینا سکوڑ لیویں۔ پھر سکم پھیلا دیں اور سانس کو اندر قایم رکھیں۔ سانس اس طرح اندر کے رہنے کی حالت میں آپ کو کم از کم پانچ مرتبہ علےٰ متواتر سایہ پھیلانا اور سکم سکڑنا چاہئے۔ ایک ایک منٹ کا وقفہ دیکر کم از کم نفص گھنٹہ روزانہ اسکی مشق جاری رکھنا چاہئے۔ اس قسم کی اندرونی مشق سے نابھی کنوں کو بہت تقویت پہنچتی ہے۔ جو ایک زبردست مرکز مقناطیسی کشش کی ہوتی ہے۔ اس مشق میں دوسروں پر اثر کرنے اور دوسروں کا اثر قبول کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے۔

## پرانایام یعنی ضبط الفاس کی مشق

پرانایام کی اس مشق کے دوران میں مقناطیسی کشش کی نشونماں کی خواہش مظبوطی کے ساتھ آپ کے دِل میں قائم ہونی چاہئے۔ اس مشق میں باقاعدگی روزانہ بلاناغہ جاری رکھنی واجب ہے۔ جب نابھی کنول میں پران یعنی زندگی کی طاقت اس طرح ترقی کرنے لگتی ہے تو اس سے خیال کی لہریں کشش ہونے لگتی ہیں۔ جن کا آخرکار ماتحت باخبری کی دُنیا میں اثر ہوتا ہے۔ اس سے فوراً مطلوبہ حالت پیدا ہونے لگتی ہے اس مطلوبہ حالت میں اس طرح زیادتی تربیت کے آغاز کے ساتھ نو مہینے تک آپکی مشق کا سلسلہ جاری رہے گا۔ اگر آپ راستی اعتقاد سے شوق کے ساتھ کام کرنے والے ہیں تو اس ارسہ میں بلا مزاحمت ایک زبردست مقناطیسی شخصیت پیدا ہو سکتی ہے۔ جس کی بدولت آپ تمام دُنیا کو اپنی طرف کھینچ سکتے ہیں۔

## پرانایام کی نویں مشق

پرانایم کی یہ مشق کرنے سے جب آپکی شخصیت میں مقناطیسی کشش پیدا ہو جائے تو۔ یہ نہ سمجھ لینا چاہیے کہ یہ کمال یہیں پر ختم ہوا ہے۔ یہ محض ایک قوس کا نقشہ ہے۔ اس کا مکمل دائرہ ابھی بنا ہی نہیں ہے اس دائرے میں مخفی شخصیت کی نشو نماں کرنے کے بعد (اشفراق) کا عمل کرنا پڑتا ہے۔ اس عمل میں تقریباً ۱۵ منٹ تک راہتی اور پورن اعتقاد سے مشق کرنی چاہئے۔ پرانایام کا اس مشق میں آپ ایک ایسے کشادہ میدان میں یا کبھی ایسے کمرہ میں چلے جائیں جہاں آپکے بنا دوسرے کی آمدورفت نہ پائی جائے آپ اس مشق کے لئے ایک ایسی جگہ پسند کر لیوں جو شوروشعب سے دُور ہو اور سناٹے کا جہاں عالم ہو جہاں کوئی زیرج آ کر اس خاموشی میں خلل انداز نہ ہو سکے وہاں آپ پدم آسن سے بیٹھ جائیں۔ تو بہتر ہے۔ ورنہ اسی طرح بیٹھے کہ نست میں کسی قسم کی بھی تکلیف معلوم نہ ہوں اسکے بعد پرانایام کیجئے۔ اس مشق میں کم سے کم دس سانس باہر اور اندر کی طرف لینا اہئے۔ یعنی ایک سانس باہر نکال کر ذرا سی دیر تک باہر ہی روک لیویں۔ پھر آہستہ آہستہ کھینچ لیویں اسی طرح ذرا سی دیر اندر ہی روک کر آہستہ آہستہ باہر نکال دیویں۔ یہ ایک پرانایام ہوگا۔ اسی طرح دس پرانایام کرنا چاہئے۔ اسکے ساتھ ہی ساتھ مقدس گائتری منتر یا اوم منتر کا جاپ کرتے رہنا چاہئے۔ یہ منتر سانس کے ساتھ ساتھ جاری رہنا چاہئے۔ اس سے آپ کے دِل و دماغ کو سکون حاصل ہوگا۔ اسکے بعد آپ کو ہوشیاری کے ساتھ پاؤں کے بل کھڑا ہو جانا چاہئے اور اپنے سامنے ایک آئینہ رکھ کر اسمیں اپنے عکس کے ساتھ بات چیت کرنی چاہئے۔ جو کچھ آپ کہنا چاہتے ہو کہئے۔ خواہ وہ باتیں غیر معمولی۔ خواہ معمولی لفظ لیکن ہر جملے سے پہلے خوب غور کر لینا چاہئے۔ اس کے بعد اس کو مظبوط مکمل اور اُوپر اعتماد لہجہ امیں ادا کرنا چاہئے۔ ہر ایک رکن لفظی کو بار بار دوہرانا اور اس کو خوب موثر دینا واجب ہے۔ اس مشق میں آپ واقعی موثر حرکات سے ایک دوسرے شخص سے ہم کلام ہو رہے ہیں۔ مقناطیسی شخصیت کی نشونماں اور اس کے قیام و قرار کیلئے یہ مشق شاندار اور مفید ہے۔

# ہری بھری سبزیوں سے مختلف مرض کے اعلاج

سبزیاں انسان کی بنیادی غذا نہیں، بلکہ ان کا کام غذا کو پُر لطف اور متوازن بناتا ہے۔ انسان کی فطری خوراک سبزیاں ہیں جو جسمانی مشینری کو درست حالت میں رکھتی ہیں۔ سبزیوں میں موجودہ خصوصیات سے اگر انسان آگاہ ہو جائے تو وہ ادویات اور ڈاکٹر سے چھٹکارہ حاصل کر سکتا ہے اسی موضوع پر ہم کچھ سبزیوں کے بارے میں بتا رہے ہیں کہ کس انداز میں اور کس کس جسمانی نقص کو دور کرنے کے لئے استعمال کر سکتے ہیں۔

## کدو (گھیا)

بے حد مشہور اور پسندید سبزی ہے اس کی دو قسم ہیں۔ لمبا اور گول۔ اسے گھیا بھی کہا جاتا ہے۔ اس میں نمکیات اور وٹامن اے۔ بی۔ سی موجود ہے۔

**خصوصیت وعلاج:** کدو دل و جگر اور دماغ کو قوت و فرحت دیتا ہے۔ بلڈ پریشر اور خون کی گرمی کو کدو ختم کرنے میں لاثانی ہے۔ پیشاب کے امراض میں بے حد مفید ہے اور اگر پیشاب جل کر آتا ہے تو یہ اسے جلد ختم کر دیتا ہے۔ کدو کے بیجوں کا تیلا نکالا جاتا ہے۔ جو سر کے بالوں کو بڑھاتا اور طاقتور بناتا ہے۔ درد سر دور کرتا ہے۔ سر کو ٹھنڈک دیتا ہے۔ کدو کھانے سے دائمی قبض دور ہو جاتی ہے۔ کدو کے گودے میں مصری ملا کر حاملہ عورت کو کھلانے سے خوبصورت بچہ پیدا ہوتا ہے۔ کدو کا گودہ بچھو کے ڈنک والے مقام پر ملنے اور اسکا رس مریض کو پلانے سے درد بند ہو جاتا ہے۔ اور زہر اپنا اثر نہیں کرتا۔ آنکھوں تلے اندھیر آتا ہو اور سر چکراتا ہو تو کدو کاٹ کر اس کا ٹکرا پیشانی پر رکھنے سے درد سر کو آرام آجاتا ہے۔ کدو کے چھلکے پاؤں پر ملنے سے گرم کا بخار دُور ہو جاتا ہے۔ اور پاؤں کے جلن کو بے حد آرام ملتا ہے۔

## ادرک

ادرک ایک ایسی بے مثال سبزی سے جو اپنی حیثیت میں تو کھانے کے کام نہیں آتی بلکہ اسے مختلف کھانوں میں لذیذ بنانے اور اسکی تاثیر بدلنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور یہ بہت سے امراض کا شافی علاج ہے۔ وٹامن سی اور بے شمار ضروریات بدنی کے ہمراہ اس کی تاثیر گرم خشک ہوتی ہے۔

**خصوصیت وعلاج:** ادرک کھانے کو ہضم کرنے میں معاون ہے۔ یہ قبض توڑتا ہے۔ نفخ کو پیٹ سے دور کرنے میں سب سے کامیاب ہے۔ معدے میں رطوبت اور بلغم کو ختم کرنے میں ادرسب سے بہتر سبزی ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ جگر کو بھی طاقت دیتا ہے۔ بلغم دور کرنے کے لئے ادرک ادوا اور غذا دونوں صورتوں میں بے حد مفید ہے۔ معدہ رطوبتیں جمع ہو کر جن لوگوں کا پیٹ بڑھا دیتی ہیں۔ اور وہ موٹے ہو جاتے ہیں۔ ان کے لئے ادرک ایک بے حد مفید اور کار آمد سبزی ہے۔ ایسے لوگ ادرک ایک تولہ لیں اور اسے باریک کتر کر ارتوے پر ذرا سا پانی ڈال کر اسے بھون لیں اور جب یہ پانی خشک ہونے لگے تو چمچہ بھر گھی ڈال کر اسے بھون لیں اور روٹی کے ہمراہ اسے بطور سالن کھالیں۔ یہ بے حد لذیذ غذا تیار ہو جائے گی۔ جب کہ دوا کی حیثیت میں بھی یہ بے حد فائدہ دے گی۔ اس کا اس طریقے سے مسلسل استعمال پیٹ کی رطوبتیں ختم کر دیتی ہے اور انسان کو موٹاپے سے نجات مل جاتی ہے۔ ادرک کا رس شہد ملا کر چاٹنے سے سردی کی کھانسی کو آرام ملتا ہے۔ ادرک کا مربہ کھانے اور جائفل چوستے رہنے سے فالج کا مریض شفا حاصل کرتا ہے۔ ادرک کا پانی نکال لیں اور اسے کان میں ڈالتے رہیں۔ کان درد کے لئے بے حد مفید ہے۔ پیٹ درد کے لئے ادرک کا مربہ سبھی دواؤں سے زیادہ فائدہ مند ہے۔

## پالک

پالک دنیا بھر میں پایا جانے والا ساگ ہے جو کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ یہ چھوٹے چھوٹے پتوں والی وہ مزے دار سبزی ہے جو سال بھر رہتی ہے۔ اس کے اجزاء میں نمکیات، فولاد، تانبہ اور وٹامن اے۔ بی۔ ایچ۔ سی اور پی ہیں۔ اس کا مزج سرد تر ہے۔

**خاصیت و علاج:** سبھی سبزیوں سے زیادہ زود ہضم ہے اور معدہ کی جلن کو دور کرتا ہے۔ پیشاب آور سبزی ہے اور مثانہ میں اگر پتھری موجود ہو تو اسے خارج کرنے میں لاثانی ہے۔ مصفی خون ہے۔ انتڑیوں کی سستی ختم کر کے ان میں حرکت لانے کا باعث ہے اور قبض اسی سے ختم ہو جاتی ہے۔ وہ لوگ جو خشکی اور گرمی کا شکار ہوں انہیں پالک کا استعمال بکثرت کرنا مفید ہے۔ پیاس زیادہ لگنے اور پیشاب جل کر آنے کی صورت میں پالک کا استعمال یہ مرض دور کر دیتا ہے۔ دائمی قبض پالک کا کثرت سے استعمال کرنے سے مستقل ختم ہو جاتی ہے۔ زود ہضم ہے اور یہ معدہ و آنتوں کو نرم کرنے کا باعث ہے۔ بخار میں مبتلا لوگ اسے شوق سے اور بلا جھجک استعمال کریں۔ یہ بخار نزلہ۔ زکام۔ درد گردہ اور تبخیر معدہ کے لئے بے حد عمدہ غذا ہے۔ گلے کے درد کیلئے اس کے پتے ابال کر ان سے غرارے کرنا بے حد مفید ہے۔

## پیاز

پیاز دنیا بھر میں مشہور عام سبزی ہے جس کے بغیر کوئی سالن پکانا ممکن نہیں۔ اور نہ ہی کوئی سالن اس کے بغیر مزے دار بنتا ہے۔ اسے مصالحہ کی جگہ استعمال کیا جاتا ہے۔ اور بطور سلاد بھی اسے کھایا جاتا ہے۔ چٹنی بھی تیار کی جاتی ہے۔ اس میں نشاستہ۔ پروٹین۔ نمکیات۔ فاسفورس اور وٹامن بی وای جی اسکے اجزاء ہیں۔

**خصوصیت و علاج :** پیاز وہ نعمت ہے کہ جب قوم بنی اسرائیل من وسلویٰ کھاتے کھاتے اکتا گئی تو اس نے حضرت موسیٰ سے پیاز۔ مسور ار لہسن کی تمنا کی تھی۔ پہلے پہل پیاز کی اہمیت سے کیمیا دان۔ اور علم طب کے موجد آ گا نہ تھے۔ مگر تحقیق جب اس میں وٹامن جی بھی دریافت کی گئی تو یہ بھی معلوم ہوا کہ یہ وہ مفید عالم اور کامیاب غذا ہے جس کی کچھ اپنی خصوصیات ہیں اسے اگر کچی حالت سے سبزی کے طور پر پکایا جائے تو اس میں سے کچھ کم نہیں ہوتا بلکہ اس کے حیاتین کی مقدار پکنے کے بعد بڑھ جاتی ہے۔ روم کے مشہور زمانہ حکیم پلائنی نے پیاز کے ستائیس وہ فائدے تحریر کی ہے۔ جو زندہ رہنے کے لئے سنگ میل ہیں۔ روم کا مشہور بادشاہ نیرو علم موسیقی اور گانے کا رسیا بھی تھا۔ وہ اپنی آوازہ کو سریلی بنانے کے لئے سال کے بارہ ماہ پیاز کا استعمال کرتا تھا۔ پاکستان کی ملکہ ترنم نور جہاں جو اپنی سریلی آواز کے لئے دنیا بھر میں لاثانی ہیں۔ اپنے ایک انٹرویو میں اپنی پسندیدہ سبزی پیاز بتلاتی ہیں اور مشہور عالم لوگوں نے بھی اپنی آواز کو سریلی بنانے کے لئے رنگ کو گورا کرنے کے لئے اور ذہن تیز کرنے کے لئے پیاز کو ذریعہ بنایا انہوں نے ٹوٹی ہوئی ہڈیاں جوڑنے میں بھی پیاز سے مدد لی ہے۔ آئرلینڈ کے لوگ اسے کھانسی، نزلہ وزکام کے لئے بطور دوا استعمال کرتے ہیں۔ مصر والے اسے دیوتا خیال کرتے ہیں۔ اور اس کی پوجا کرتے ہیں۔ زمانہ وسطیٰ کے لوگ مریضوں کے پاس جانے سے پہلے ہاتھوں میں پیاز پکڑ لیا کرتے تھے یا پیاز کا پانی ہاتھوں میں لگا لیا کرتے تھے تاکہ مریض سے چھوت یا جراثیم اثر نہ کریں۔ قدیم اطباء کا قول ہے کہ اگر بچھو یا بھڑ کاٹ لے تو پیاز کا پانی وہاں لگا دیں۔ درد دُور ہو جائے گا اور زہر اپنا اثر نہ کرے گا۔ یہ بات طے شدہ ہے اگر ہاتھ میں پیاز کی گانٹھ ہو تو لو نہیں لگ سکتی۔ کانوں کے امراض کے لئے بے حد مفید ہے اس کا عرق کانوں میں ٹپکانے سے ثقلِ سامعہ اور دوی و طنین کو فائدہ حاصل ہوتا ہے اور کانوں کی میل کو یہ عرق صاف کر دیتا ہے۔ پیاز کو پیس کر اس کا لیپ بالوں پر کر دینے سے بال سیاہ اُگنے شروع ہو جاتے ہیں۔ بدن پر سیاہ داغ موجود ہوں تو اس پر پیاز کا عرق لگاتے رہنے سے یہ ختم ہو جاتا ہے۔ کچا پیاز کھانے اور پیاز پاس رکھنے سے طاعون اور دوسری وبائی امراض قریب نہیں آسکتیں۔ پیاز آگ میں بھون لیں اور اس کا رس نکال کر گرم گرم پلائیں۔ پیٹ درد کو شفا حاصل ہو گی۔ ایام ہیضہ میں اگر پیاز کاٹ کر گھر میں رکھ لیں تو اس گھر میں ہیضہ کا داخلہ تک نہ ہو۔ پیاز کو آگ پر بھون لیں اور پھر اس کا چھلکا دور کر کے اسے گھی میں بریاں کریں۔ یہ گرم گرم پیاز بواسیر کے مسوں پر باندھ دیں۔ مسے ختم ہو جائیں گے اور درد فوری بند ہو جائے گا۔ نصف چھٹانک پیاز کا پانی صبح سویرے پلاتے رہنے سے گردہ و مثانہ کی پتھرہ ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو جاتی ہے۔ یہ پانی نہار منہ پینا شرط ہے۔ پیاز چھیل کر اسے دھولیں اور اس پر کھانے والا نمک چھڑک لیں۔ جب شدید ہچکی آرہی ہو تو یہ مریض کو دیں ہچکی بند ہو جائے گی۔ کئی روز سے ہچکی آرہی ہو تو چند روز اسے کھانے سے ہمیشہ کے لئے ہچکی بند ہو جائے گی۔ پیاز کا رس ایک دو قطرہ ناک میں ٹپکائیں۔ نکسیر بند ہو جائے گی۔

## ٹماٹر

دنیا بھر میں پھلوں اور سبزیوں میں بادشاہت تقسیم کی گئی ہے۔ سیب کو پھلوں کا بادشاہ مانا گیا ہے اور ٹماٹر کو سبزیوں کا بادشاہ تسلیم کیا گیا ہے۔ اسے سلاد کے طور کچا کھانا بے حد سود مند ہے۔ سبزیاں پکاتے وقت اسے ان سبزیوں میں شامل کر کے پکایا جاتا ہے۔ ہر چند اس سے کھانے کے لطف دوبالا ہو جاتا ہے۔ اس کے اجزاء میں فولاد، وٹامن اے۔ ایچ اور سی ہیں۔

**خصوصیت و علاج :** ٹماٹر خون صاف کرتا ہے اور خشکی کو دُور کرتا ہے۔ وہم اور دہشت کو ختم کرتا ہے۔ دانتوں کے امراض میں یا دانتوں کو مضبوط بنانے اور بیماریوں سے محفوظ رکھنے کے لئے ٹماٹر کا استعمال بے حد ضروری اور اہم ہے۔ لاغر اور کمزور بچوں کو ہر صبح دھو کر چوسنے کے لئے ایک ٹماٹر دینا چاہئے۔ کیونکہ بچوں کی پرورش کے لئے اس میں سبھی اجزا موجود ہوتے ہیں۔ بچوں کو ٹماٹر کا جوس دیا جائے تو انہیں دانت نکلنے میں بے حد آسانی ہوتی ہے اور اس کے ساتھ ساتھ ان کا معدہ بھی درست کام کرتا رہتا ہے۔ حاملہ خواتین ہر صبح ایک ٹماٹر چوس لیں یا اس کا رس نکال کر پی لیں ان کا معدہ درست کام کرتا رہے گا۔ اور قے متلی کی شکایت نہیں ہو گی۔ ہر دوپہر کھانے کے بعد مولی۔ چقندر۔ سلاد اور ٹماٹر کا استعمال ضرور کریں۔ اس طرح آپ ہمیشہ صحت مند رہیں گے اور آپ کا ہاضمہ درست رہے گا۔ جب کچا ٹماٹر کھایا جائے تو کچھ دیر پانی ہرگز نہ پینا چاہئے کیونکہ پانی پئے بغیر ٹماٹر میں موجود تیزابی معدے جو آپ کے لئے فائدہ بخش ہیں۔ معدے میں بخوبی اپنا کام سرانجام دیں گے۔

**احتیاط :** ٹماٹر بادی اور بلغم پیدا کرنے کا موجب ہوتا ہے ٹماٹر زکام پیدا کرتا ہے۔ تپ دق کے مریضوں کے لئے ٹماٹر مفید سبزی نہیں ہے۔ جو سینے و گلے کے مرض میں مبتلا ہیں وہ ٹماٹر استعمال نہ کریں۔

## کریلا

کریلا ایک مشہور سبزی ہے جو کھانے کے ساتھ ساتھ محاورے میں بھی استعمال ہوتی ہے۔ "کریلا اور نیم چڑھا" تلخ مزاج لوگوں کے لئے یہ مثال عام ہے۔ پکانے سے پہلے اسے نمک لگا کر کاٹ کر دھوپ میں ذرا دیر کھنے کے بعد دھولیں اور پھر پکائیں کڑواہٹ کم ہو جائے گی۔ کریلے میں فولاد۔ کیلشیم، فاسفورس۔ پروٹین اور وٹامن بی وسی اس کے اجزا ہیں۔

خصوصیت وعلاج :۔ درد کو نفع دیتا ہے اور اعصاب کو طاقتور بناتا ہے۔ جوڑوں کے لئے درد اور گنٹھیا کو نفع دیتا ہے۔ بلغم کو ختم کر دیتا ہے اور اسے کھانے سے پیٹ کے کیڑے ہلاک ہو جاتے ہیں۔ باہ کو طاقت دیتا ہے اور ورموں کو تحلیل کرنے میں لاثانی ہے۔ کریلے کا استعمال لقوہ اور فالج میں بے حد مفید ہے۔ کریلا جسم سے گردہ و مثانہ کی پتھری توڑ کر پیشاب سے خارج کر دیتا ہے۔ دمہ کے مریضوں کے لئے کریلا بے حد فائدہ بخش سبزی اور دوا ہے۔ تین ماشہ کریلے کا پانی ذیابطیس (شوگر) کے مریضوں کو پلانے سے مرض ختم ہو جاتا ہے۔ کریلے کا رس نمک نچوڑ کر ہیضہ کے مریض کو پلانے سے قے اور دست بند ہو جاتے ہیں۔ خونی وبادی بواسیر میں کریلا بے حد مفید ہے۔ نقرس اور جوڑوں کے درد والے اصحاب کریلا بھون کر گھی ملا کر کھائیں شفا ہو گی۔ بچوں کے ہر مرض میں اس کے پتوں کو نچوڑ کر ان کا رس پلانے سے مرض قریب نہیں رہتا ہے۔ معدے سے ریح خارج کرنے میں کریلا لاجواب ہے۔ ہاضمہ کو تیز کرتا ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔

## لہسن

لہسن وہ مشہور زمانہ سبزی ہے جسے سبز اور خشک دونوں حالتوں میں سال بھر استعمال کیا جاتا ہے۔ اسے ہر سبزی میں اور سالن میں فائدہ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اسے مسالہ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ اس میں نمکیات۔ فولاد، تانبہ اور وٹامن اے۔ ایچ۔ سی وغیرہ اس میں شامل ہیں۔ اس کی گرمی بے حد اثر دکھاتی ہے اور اس کا مزاج گرم خشک ہے۔

خصوصیت و علاج :۔ لہسن ملین ہے۔ یہ معدے کی رطوبتوں کو خشک کرتا ہے۔ لہسن کا پانی لگانے سے سر کی جوئیں ہلاک ہو جاتی ہیں۔ ریشہ اور لقوہ والے مریض لہسن کا زیادہ استعمال کریں تو اس مرض سے نجات پا سکتے ہیں۔ یہ سرد مقام والوں کے لئے بے حد مفید ہے۔ پاؤ گولہ۔ ورم اعضاء۔ دمہ۔ کھانسی اور بواسیر کے لئے بے حد مفید ہے۔ جراثیم اور کیڑوں کو ہلاک کرتا ہے۔ بچھو اگر ڈنک مارے تو اسے کھانے سے شفا حاصل ہوتی ہے۔ لہسن کھانے سے بلڈ پریشر کے مریض کو فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ اسے کھانے سے آواز صاف ہو جاتی ہے اور گلا صاف ہو جاتا ہے۔ رعشہ۔ لقوہ اور امراض گنٹھیا کے لئے یہ بے حد مفید ہے۔ وہ عورت جس کا حیض بند ہو اسے خوراک کے طور پر لہسن استعمال کرائیں تو حیض کھل جاتا ہے۔ جسم میں گرمی پیدا کرنے کے لئے اسے سردی کے موسم میں استعمال کرنا بہت بہتر ہے۔ پھوڑے پھنسیوں پر لہسن کوٹ کر لیپ کر دینے سے پھوڑے پھنسیوں کو آرام آجاتا ہے۔ ہمارے ہاں یہ دیسی علاج دیہات میں بالخصوص عام ہے یہاں دودھ میں لہسن کا رس ملا کر تپ دِق کے مریضوں کو دیا جاتا ہے۔ دودھ بھینس کا ہونا چاہئے۔

لہسن چھیل کر مغز الگ کر لیں۔ پہلے روز ایک مغز کھائیں۔ دوسرے روز دو مغز کھائیں اور پھر چالیس روز تک ہر روز ایک مغز بڑھاتے رہیں اور چالیس مغز تک لے جائیں اور کے بعد پھر گھٹانا شروع کر دیں اور ایک تک لے جائیں۔ اس اسی روزہ علاج تک فالج۔ گنٹھیا۔ لقوہ وریح جیسے خوفناک امراض کو شفا ملتی ہے۔ دانت درد کے وقت دانت کی پوتھی کو چھیل کر دانت کے سوراخ میں بھر دیں۔ دانت درد یکدم بند ہو جائے گا اور دانت کا کیڑا مر جائے گا۔ کان میں لہسن کا رس نکال کر قدر گرم کریں اور اس کے چند قطرے کان میں ڈال دیں۔ کان میں سخت سے سخت درد کو شفا نصیب ہو گی اور کان میں موجود پھنسی ختم ہو جائے گی۔

## مولی Radish

مولی وہ پسندیدہ سبزی ہے جسے سبھی لوگ ذوق و شوق سے کھاتے ہیں۔ یہ جڑوالی وہ مشہور عام سبزی ہے جو بے شمار عوارض کا شافی علاج ہے۔ اس میں فاسفورس۔ کیلشیم اور وٹامن سی کے علاوہ اس میں فولاد کی خاصی مقدار ہوتی ہے۔ اس کا مزاج گرم تر ہے۔

خصوصیت وعلاج :۔ پتھری کی صورت میں گردہ و مثانہ سے ریت آنے کی حالت میں مولی کا استعمال بے حد مفید اور زود اثر ہوتا ہے اور اگر ان امراض والے اسے مسلسل استعمال کریں تو ان کے جسم سے ریزہ ریزہ ہو کر پتھری خارج ہو جاتی ہے۔ یہ خود دیر ہضم ہے مگر دوسری غذاؤں کو ہضم کرنے میں سب سے اہم کردار ادا کرتی ہے۔ بواسیر کے مریضوں کے لئے مولی کا رس اور مولی کے پتے بے حد مفید ہیں۔ اگر لوگ اسے بطور سلاد استعمال کریں تو اسے کھانے سے مسوں کی جلن وخارش کم ہو جاتی ہے۔ مولی کھانے سے تلی اور جگر کے امراض ختم ہو جایا کرتے ہیں۔ بند پیشاب مولی کھاتے رہنے سے کھل جاتا ہے۔ پیشاب کا رک رک کر آنا۔ جل کر آنا۔ کم آنا۔ یا قطرہ قطرہ آنا یہ سب شکایات مولی ختم کر دیتی ہے۔

# قابل یاد رکھنے کے مفید عالم ٹوٹکے

☆ بکری کے دُودھ میں ادرک کا رس ملا کر پینا متلی کے لئے مفید ہوتا ہے۔ ☆ قوت ہاظمہ خراب ہو جائے تو ادرک کا چاٹنا مفید ہوتا ہے۔

☆ عورت کو بوقت تولید تکلیف ہو تو زعفران ایک تولہ ہاتھ میں رکھنے سے فوراً وضع حمل ہو جاتا ہے۔ ☆ گدھی کے سم کی دھونی حاملہ کو دی جائے فوراً وضع حمل ہو جاتا ہے۔ ☆ روغن زیتون اور نیمبوں کا رس برابر وزن ملا کر چہرہ پر لگایا جائے تو چہرہ نہایت صاف اور ملائم ہو جاتا ہے۔

☆ پان کھانے میں چونا سے منہ جل جائے تو سرسوں کا تیل اوپر ملنا جلن کو دور کر دیتا ہے۔ ☆ ہاتھی دانت کی خالص چوڑیاں بچہ کے دونوں ہاتھوں میں ڈال دینے سے بچہ نہایت آسانی کے ساتھ دانت نکال لیتا ہے۔

☆ لیموں کا رس صاف پانی میں ملا کر بالوں کو دھویا جائے تو بال نہایت ملائم اور چمکدار ہو جاتے ہیں۔ ☆ پیشاب بند ہو تو زعفران کی ایک تار آلہ تناسل کے منہ میں رکھنے سے فوراً پیشاب آ جاتا ہے۔ ☆ صندل سفید اور کافور ملا کر لگانے سے درد شقیقہ کو فوراً آرام ہو جاتا ہے۔

☆ لیموں کی شکنجبین یا ملائی دار دہی کی لسی پینے سے پیاس کم ہو جاتی ہے۔ ☆ کافور یا سرکہ کھانے سے شراب کا خمار بالکل اُتر جاتا ہے۔ ☆ نیم کے پتے گھی میں جلا کر زخم پر لگائی جائیں زخم کو بیحد فائدہ ہوتا ہے۔ چونا اور سیاہی ملا کر زخم پر لگائی جائے تو زخم کو بیحد فائدہ پہنچتا ہے۔ ☆ عطر گلاب گرم کر کے کان میں ڈالنے سے کان کا درد دُور ہو جاتا ہے۔ ☆ گلے میں درد ہو تو سرد پانی میں نمک اور کاربونیٹ آف سوڈا ملا کر غرغرے کرنے سے آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ حلوہ کدو کا چھلکہ شالی چاول کے ساتھ جوش دیکر دودھ کے ہمراہ کھانے سے شیر خوارہ والدہ کا دودھ بڑھ جاتا ہے۔ بدن کسی جگہ سے کچل جائے تو اوپر مکھن دینے سے درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ مسوڑھے نازک ہوں اور خون نکلتا ہو تو گرم پانی سڑاین ملا کر کُلیاں کرنے سے آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ پیاز کو نمک میں دبا کر مسہ پر مالش کریں تو مسہ جاتا رہتا ہے۔ ☆ مچھر کاٹنے کی جگہ پر صابن کے ٹکڑے کو ذرا سا پانی میں تر کر کے ملا جائے تو خارش بند ہو جاتی ہے۔ ☆ پیاز کو گائے کے گھی میں جلا کر نیمگرم بوامیہ کے مسوں پر لگایا جائے تو درد فوراً بند ہو جاتا ہے۔ ☆ مولی کے سبز پتے ایک تولہ آدھ سیر ٹھنڈے پانی میں گھوٹ کر پئے جائیں شراب کا نشہ اُتر جاتا ہے۔

☆ مولی اور دہی ایک ساتھ کھانے سے قولنج کا اندیشہ ہو جاتا ہے۔

☆ مچھلی یا دودھ یا رس نیشکر یا شہد سے بدام پر جس اور قولنج کا خوف ہوتا ہے۔ ☆ یضون اور سونٹھ پیس کر نمک ملا کر پیشانی پر لگا دیں تو درد سر کو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ کالی مشرح گھی ملا کر کھانا۔ ترپھلا کے پان چننے۔ ضعف بصارت کیلئے مفید علاج ہے۔ ☆ عرق لیموں میں زرد کوڑی کی راکھ ملا کر کان میں ڈالیں یا میٹھے تیل میں ہنس جلا کر کان میں ٹپکا دیں تو کان درد بند ہو جاتا ہے۔

☆ پھٹکری اور نیلا تھوتا ملا کر رال نیچے کو ٹپکایا جائے تو منہ میں چھالوں کو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ چونا کا پانی اور دُودھ ملا کر پیا جائے تو قے اور بدہضمی کو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ شد کی جڑ کی چھال اور مشرح سماہ ادرک کے رس میں گولی باندھ کر استعمال کریں تو ہیضہ کی مرض کو دُور کرتا ہے۔ ☆ ترپھلا پھانک کر اوپر سے دودھ پی لیا جائے تو قبض دور ہو جائے۔ ☆ بھیڑ کا دودھ لاف میں بھرنا مرض اسہال کے لئے بہترین علاج ہے۔ پھٹکری کا پلاس لیکر سر میں پانی ڈالنی نکسیر کو بند کرتا ہے۔

☆ کنگھی بار بار کرنے سے یا سر میں دہی ڈال کر نہانے سے درد سر کو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ عقرقرحا اور قافور ملنے سے دانت کا درد اچھا ہو جاتا ہے۔ ☆ سکنجبی میں عرق گلاب ڈال کر پینے سے یا پتاشہ میں جوہر پودینہ رکھ کر کھانے سے پیٹ کا درد اچھا ہو جاتا ہے۔ ☆ مقام درج پر چوکر اور نمک لاہوری کی ٹکور کرنے سے درد شکم کو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ ہیلہ جورات کو پانی یا گرم دودھ سے کھالیں تو بلا تکلیف قبض رفا ہو جاتا ہے۔

☆ جن لوگوں کا مزاج گرم خشک ہو انکو گرم دودھ میں روغن بادام یا روغن گئو ڈال کر پلانے سے قبض رفا ہو جاتا ہے۔ ☆ ہچکی، سانس لمبی بھر کری ایک دو منٹ تک دم بند رکھنے یا ٹھنڈہ پانی گھونٹ گھونٹ پینے یا کسی دوسری طرف مشغول اور متوجہ ہو جانے سے ہچکی بند ہو جاتی ہے۔ ☆ مردہ سنگھ چھ ماسہ سہاگا ایک تولہ، کاغزی لیموں کا ۱/۲ تولہ روغن چینی تین تولہ سب کو ملا کر جسم پر مالش کریں۔ خشک کجلی دور ہو جاتی ہے۔ ☆ گوندیا ساٹھی چھیل کر منہ میں رکھنے یا رب السوس کا ٹکرا رکھنے سے کھانسی جاتی رہتی ہے۔ ☆ مونگ یا سنترے کا چھلکہ منہ میں چبانے سے پیاز کی بدبو دور ہو جاتی ہے۔

☆ اُبلا ہوا چاک جو تمام انگریزی دوافروشوں سے مل سکتا ہے اور تھوڑا عقرقرحا اور کافور ملا کر دانتوں ملا کر دانتوں پر ملا جاوے تو دانتوں کا درد اچھا ہو جاتا ہے۔ ☆ کوئیلہ میں ذرا سا نمک ملا کر دانتوں پر ملا جائے تو دانتوں کی تکلیف جاتی رہتی ہے۔ ☆ عرق۔ ے۔ گلاب خالش ایک ایک بوند میں آنکھ میں ڈالنا یا آنکھوں کو سرد پانی سے دھوتے رہنا لال مرچ کم کھانا آنکھوں کی حفاظت کے لئے اچھا اور بہترین علاج ہے۔ ☆ پیاز کو گائے کے گھی میں

جلا کرنیم گرم بواسیر کے مسوں پر لگایا جائے تو درد فوراً بند ہو جاتا ہے۔

☆ مولی کے سبز پتے ایک تولہ آدھا سیر ٹھنڈے پانی میں گھوٹ کر تین تولہ مسری ملا کر پلانے سے شراب کا نشہ اُتر جاتا ہے۔

☆ ہفتہ میں ایک دن مکمل فاقہ کرنے سے صحت ہمیشہ اُمدہ رہتی ہے۔

☆ تمباکو نوشی آنکھوں کے لئے مفرناک کیلئے نفرت خیز و دماغ کے لئے نقصان رساں اور پھیپھڑوں کے لئے خطرناک ہے۔ ☆ کپڑوں پر گرم استری پھیرنے سے بیماریوں کے جراثیم مرجاتے ہیں۔ ☆ حاملہ اور دودھ پلانے والی عورتوں کے دانت خراب ہوتو بچے کی صحت ضرور خراب ہوجاتی ہے۔ ☆ پانی کھانوں والوں کو نمک اور سرسوں کا تیل ملا کر دانتوں پر ملنا فائیدہ مند ہے۔

☆ آک کی روئی زخم پر رکھنے سے خون بند ہو جاتا ہے۔ ☆ مٹی کے تیل کے دو، تین قطرے بھوری شکر میں ملا کر پسے جاوے تو سمندری بیماری سے ایک ہفیہ والے مریض کے پاس تمباکو مفید ہے۔ ☆ پیروں کے دونوں انگوٹھے سخت باندھ دینے سے یا مریض کے دونوں بازوؤں اور دونوں ران باندھ دینے سے نکیر بند ہو جاتی ہے۔ ☆ جوڑوں کا درد خواہ کیسا ہی ہو گیدڑ کی چربی جوڑوں پر تلا کرنے سے دور ہو جاتا ہے۔ ☆ اوری کا سالن جس میں پیاز اور دھنیا ڈالا گیا ہو چالیس روز کھانے سے سل کی بیماری دور ہو جاتی ہے۔

☆ دورتی پیتا پانی میں گھول کر بجار کے وقت سے پہلے پلاوے تو بجار اور چوتھیا بخار رک جاتا ہے۔ پہلی دوسری مرتبہ بالکل نہیں ہوتا۔ ☆ سونف کا عرق یا لیموں کا رس پینے سے بدھضمی دور ہو جاتی ہے۔ ☆ کوار گندل کے گودے میں ذراسی داو ہلد پسی ہوئی چھڑک کرنیمگرم کر کے باندھنے سے ہر قسم کا درد دُور ہو جاتا ہے۔ ☆ رسولی پر پپیا رگڑ کر لگانے سے رسولی دور ہو جاتی ہے۔ ☆ پاؤ بھر تیل میں ایک تولا کاربا کسائیڈ ملانے سے کاربک تیل بن جاتا ہے۔ یہ زخموں کے نہایئت مفید چیز ہے۔

☆ مسوڑوں کا درد آیوڈین لگانے سے بند ہو جاتا ہے۔ ☆ جھٹیاں کی گانٹھ سر پر باندھ دو درد سر کو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ پیٹھ کنڈا کی جڑ جس شخص کو بچھو کھائے اُس کو کھلا دو فوراً آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ سونٹھ کی گانٹھ اگر بجار والے کے گلے میں ڈالا جاوے اُسکو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ سرگین فیل اور سانپ کی کچلی ملا کر سرمہ میں حل کر کے پڑوال کی آنکھ میں لگایا جاوے تو پڑوال دُور ہو جاتے ہیں۔ ریچھ کا خون سلائی سے آنکھ میں لگانے سے پڑوال دُور ہو جاتے ہیں۔ ☆ ہاتھی دانت کی خاک اور رسوت ہم وزن لیکر بکری کے دُودھ میں گھول کر کے بالوں پر لگانے سے آرام ہو جاتا ہے۔

☆ خچر کے سم روغن السی میں ملا کر اس کو جوش دیکر اس تیل کو سر کے گنجے پر لگاؤ تو گنج کو آرام ہوتا ہے۔ ☆ گدھے کا دانت رگڑ کر متواتر چالیس روز

آنکھ میں ڈالنے سے آنکھ میں کوئی داغ چنا وغیرہ بالکل صاف ہو جاتا ہے۔

☆ **کان کے درج کا علاج**۔ گلسرین میں تھوڑا افیوں کا ست یا افیون شامل کر کے کان میں ڈال دیں اور ذراسی روئی آگے رکھ دے تو کان کے درد کو آرام ہو جاتا ہے۔ ☆ **کھانسی کا مجرب علاج**۔ مغز کدو تین ماشہ مغز تخم جثبار دو ماشہ جافران ایک ماشہ گوند تین ماشہ نشاستہ تین ماشہ کیشر ۱ر۳ ماشہ مغز بادام شرین مقشر ۴ ماشہ رب السوس ۴ ماشہ منقیٰ ۴ ماشہ خشخاش سفید ۴ ماشہ شکر سفید ۷ ماشہ کوٹ چھان کر معاب بیدانہ کے ساتھ چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ ایک گولی منہ میں ڈال کر چوستے رہیں خانسی فوراً بند ہو جائے گی۔ گوکھر دمفرح سیاہ ہموزن برابر پیش کر دو چاول تپاسہ میں ڈالکر استعمال کرنا کھانسی کے لئے بہترین علاج ہے۔

☆ ست لیموں ا تولہ فلفل سیاہ ۴ تولہ گندھک آملہ سار ۶ ماشہ ہڑتال ورقیہ ۳ ماشہ سب کو کوٹ کر سکنجبین کے ہمراہ دانہ سور کے برابر گولیاں باندھیں اور ترکیب بالا کام میں ملا دیں۔ ☆ سرخ مفرح کے بیج سالم پانچ عدد کے کر بقدر مناسب موم سفید میں چھپا کر مریض کو نگلوا دیں۔ خدا چاہے تک دست اور کے سب موقوف ہو جائیں گے۔ ☆ ست لیموں نمک سونچل کالی مفرح ہر ایک ایک تولہ آک کے پھول ۲ تولہ آک کی جڑ ۲ تولہ مثل سرمہ باریک کر کے سکنجبی کے ہمراہ چنے کے برابر گولیاں بنا کر بطریق بالا کام میں الویں بہت اکسیر ہے۔ ☆ زبان کی قوت ذائقہ بل ہو جاوے تو ادرک چاٹیں۔ ☆ سینگ بریان شہد میں ملا کر رات کو چاٹنا نیند لاتا ہے۔

☆ سفوف پیلا موم و قند سیاہ ملا کر کھانا نیند لاتا ہے۔ ☆ جو کی راکھ میٹھے تیل میں ملا کر جلی ہوئی جگہ پر لگانا مفید ہے۔ ☆ برگ لیموں کا عرق ملنے سے بغل کی بدبو جاتی رہتی ہے۔ ☆ پوست سرسوں کو ہمراہ گھی ایک صد دفعہ وہو کر ملا کر پھوڑے پر لگانا مفید ہے۔

☆ مٹی کے تیل کی مالش بچھو کے کاٹنے کی زہر زائیل ہو جاتی ہے۔

☆ ایک گٹھلی ہنس شیر گاؤ میں حل کر کے مارگزیدہ کو پلانا نصف گھنٹہ میں قطعی آرام کرتا ہے۔ ☆ انب کی گٹھلی کا مغز پانیمیں پیس کر مارگزیدہ کو پلانا زہر کو زائیل کرتا ہے۔ اُس کو فوراً پلایا جاوے پاخنہ آجائے گا۔ زہر اور ترنے کے بعد مریض کو اسکا ذائیقہ میٹھا ہوگا۔ اگر ایک دفعہ سے آرام نہ ہو تو دو تین دفعہ دیویں مگر مارگزیدہ کو پہلی شب سونے نہ دیا جاوے۔ پارچہ کا بند لگانا یعنی اُس جگہ باندھنا بھی مفید ہے۔ ☆ شہد خالص آنکھوں خوب بھر کر لگانے سے ضعف بصارت دور چشم کو مفید ہے اور ہر روز اِس کا استعمال تمام جلدی امراض کو مفید ہے۔ ☆ عورت کے دُودھ میں قدرے افیون ملا کر کان ڈالنا درد گوش کو از حد مفید ہے۔

یہ سبھی ٹوٹکے کتاب "سنیاسی ٹوٹکے" سے لئے گئے ہیں۔

# مفید اور کار آمد نقش

## من چاہا میٹھا پھل پانے والوں کیلئے

بیوی اور خاوند کی سازداری کے واسطے ایک نقش شوہر کو اور دوسرا بیوی کو اپنے بازو پر باندھنا چاہیے نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۲ | ۱۳ |
| ۱۵ | ۳ | ۱۵ | ۱۰ |

## نقش برائے فراخی رزق

اس نقش کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے ہاتھ میں پہنے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۴ |

## نشق سورہ نور

افلاس دور کرنے کیلئے مجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۰۶ | ۱۶۲۰ | ۱۶۱۷ | ۱۶۱۴ |
| ۱۶۱۸ | ۱۶۱۳ | ۱۶۰۷ | ۱۶۱۹ |
| ۱۶۱۲ | ۱۶۱۵ | ۱۶۲۲ | ۱۶۰۸ |
| ۱۶۶۱ | ۱۶۰۹ | ۱۶۱۱ | ۱۶۱۶ |

## نقش سُورہ قُل ہواللہ برائے حُب

نقش سورہ قُل ہو اللہ لکھ کر درخت میں لٹکا دے جب ہوا سے ہلے گا تو مطلوب بے قرار ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۳ | ۲۵۶ | ۲۵۳ | ۲۵۰ |
| ۲۵۴ | ۲۴۹ | ۲۴۴ | ۲۵۵ |
| ۲۴۸ | ۲۵۱ | ۲۴۵ | ۲۵۸ |
| ۲۵۷ | ۲۴۲ | ۲۴۷ | ۲۵۲ |

## مُراد پوری ہو

اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے جس کام کے واسطے ارادہ کریگا انشاءاللہ تعالیٰ مبراد پوری ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۴۵ | ۴۲ | ۳۸ |
| ۴۳ | ۳۷ | ۳۲ | ۴۴ |
| ۳۶ | ۰ | ۴۸ | ۳۳ |
| ۴۶ | ۳۴ | ۳۵ | ۴۱ |

## نقش سورہ اعلیٰ

نقش سورہ اعلیٰ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے امن و امان میں رہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۱۸ | ۴۴۳۲ | ۴۴۲۸ | ۴۴۲۵ |
| ۴۴۲۹ | ۴۴۲۴ | ۴۴۱۹ | ۴۴۳۱ |
| ۴۴۲۳ | ۴۴۳۶ | ۴۴۳۴ | ۴۴۲۰ |
| ۴۴۳۳ | ۴۴۲۱ | ۴۴۲۲ | ۴۷۲۷ |

## نقش سورہ طور

سورہ طور کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تنگی دور اور فراخ معاش ضرور ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۰۵ | ۳۱۱۸ | ۳۱۱۵ | ۳۱۱۳ |
| ۳۱۱۶ | ۳۱۱۰ | ۳۱۰۶ | ۳۱۱۷ |
| ۳۱۱۰ | ۳۱۱۳ | ۳۱۴۰ | ۳۱۰۷ |
| ۳۱۱۹ | ۳۱۰۸ | ۳۱۰۹ | ۳۱۱۴ |

## غیب سے رزق پانے کیلئے

جو کوئی شخص سورہ نظر کو اپنے پاس لکھ کر رہے رزق غیب سے پائے بلائے فاقہ کشی دور ہو۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱۱ | ۲۰۱۴ | ۲۰۲۱ | ۲۰۱۸ |
| ۲۰۲۲ | ۱۷۱۷ | ۲۰۱۲ | ۲۰۲۳ |
| ۲۰۱۶ | ۲۰۹۰ | ۲۰۲۶ | ۲۰۱۳ |
| ۲۰۴۰ | ۲۰۱۴ | ۲۰۱۵ | ۲۰۳۰ |

## نقش برائے فراخی رزق

برئیت حصول غنا اس نقش کو ہر روز چار مرتبہ لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے ایک چلے تک یہ عمل کرے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۸۴ | ۵۵۹۷ | ۵۵۹۳ | ۵۵۹۱ |
| ۵۵۹۵ | ۵۵۹۰ | ۵۵۸۵ | ۵۵۹۶ |
| ۵۵۸۹ | ۵۵۹۲ | ۵۵۹۹ | ۵۵۸۶ |
| ۵۵۹۸ | ۵۵۸۷ | ۵۵۸۸ | ۵۵۹۳ |

## دشمن کی زبان بندی کیلئے

اس نقش کو لکھکر موم جامہ میں بند کرکے جس مٹکے میں پانی بھرا ہو اس میں نیچے رکھ دے۔

۷۸۹

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲۴ | ۲۱ | ۱۷ |
| ۲۲ | ۱۶ | ۱۱ | ۳۲ |
| ۱ع | ۱۹ | ۰ | ۱۲ |
| ۲ع | ۱۴ | ۱۴ | ۲۸ |

## بھوت پریت بھاگ جائے

اس نقش کو مولی کے عرق سے لکھکر اسیب زدہ کو دھونی دے، بھوت پریت بھاگ جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۸۱ | ۷۴ |
| ۷۷ | ۷۸ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۷۵ | ۸۰ |
| ۷۹ | ۷۶ | ۶ | ۴ |

## عزت نصیب ہو

اس نقش کو بھوج پتر پر لکھ کر اپنے پاس رکھے جہاں جائے عزت حاصل ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۵۱ | ۲۴ |
| ۴۷ | ۴۸ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۴۵ | ۵۰ |
| ۴۹ | ۴۶ | ۴ | ۴۳ |

# مفید اور کار آمد نقش

## امساک کے لئے

یہ تعویذ کمر میں باندھے انزال دیر سے ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۲ | ۵ |
| ۹ | ۵ | ۶ | ۶ |
| ۴ | ۲ | ۵ | ۸ |
| ۵ | ۱ | ۱ | ۴ |

## حاکم مہربان ہو، معشوق بیقرار ہو

جو کوئی کسی شخص کو مہربان کرنا چاہے تو اس نقش کو فلیتہ بنا کر اس میں اپنا نام اور دوسرے کا نام جس پر کہ نظر اپنی ہے لکھ کر خالص ارنڈی کے تیل میں وہ فلیتہ جلا کر کاجل پاڑے اور رکھ چھوڑے اور یہ کاجل دائیں بھوکس پر لگا کر اپنے محبوب کے سامنے جاوے اللہ کے حکم سے مہربان ہوگا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱۱ | ۱۴۵۷۲۴ | ۱۱۵۸۲۱ | ۵۵۷۱۸ |
| ۳۵۷۵۲ | ۲۵۷۱۷ | ۲۵۷۲۲ | ۱۳۵۲۲ |
| ۲۵۷۱۲ | ۱۹۵۷۱۹ | ۵۳۷۲۲ | ۱۳۹۷۱۳ |
| ۵۵۷۳۲ | ۳۵۷۱۳ | ۹۱۵۵۵ | ۱۰۵۷۲۰ |

## کھیت میں غلہ زیادہ ہو

اس نقش کو اتوار کے دِن کھیت میں گاڑ دے تو غلہ زیادہ ہو کیڑے سے کھیت بچا رہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵ | ۸۲ | ۲ | ۸ |
| ۷ | ۱ | ۷۹ | ۲۸ |
| ۸۱ | ۲۶ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۲۷ | ۸۰ |

## کاروبار میں ترقی ہو جائیگی

اس نقش کو ایک بار لکھ کر دریا میں بہا دے تو تجارت میں نفع ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۵۷ | ۵ |
| ۳ | ۵۴ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۵۱ | ۵۶ |
| ۵۵ | ۵۴ | ۵ | ۴ |

## بچہ ہر آفت اور ہر مرض سے محفوظ رہے

یہ نقش چاندی کی تختی پر لکھ کر بچے کے گلے میں باندھ دیں بحکم خدا تعالیٰ ہر مرض دبا سے محفوظ رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ |
| ۱۳ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۳ | ۳ | ۱۲ | ۶ |

## گمشدہ کی تلاش کے لئے

جو کوئی گم ہو گیا بیچ کی اُنگلی سے زمین پر لکھے اور چھینٹا مارے گمشدہ فوراً چلا آئے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۶۹ | ۶۲ |
| ۶۵ | ۶۶ | ۶۳ | ۶۸ |
| ۱ | ۸ | ۶۳ | ۶۸ |
| ۶۷ | ۶۴ | ۵ | ۴ |

## دفینہ ہاتھ آوے

اگر کوئی نیک اور عبادت گذار شخص اس نقش معظم کو سفید کاغذ پر مشک اور عفران سے لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں باندھ کر چھوڑے تو جس جگہ جا کر مرغ بانگ دے گا اسی جگہ پر خزانہ ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۹۷ | ۹۴ | ۵۸ |
| ۹۸ | ۷ | ۳ | ۹۶ |
| ۶ | ۹۳ | ۰ | ۳ |
| ۹۹ | ۱ | ۵ | ۵۳ |

## دشمن پر فتحیاب ہو

اس نقش کو ندی کے کنارے بیٹھ کر لکھے تو دشمن پر فتحیاب ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۷۴ | ۴۷ |
| ۷۰ | ۷۱ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۶۸ | ۷۲ |
| ۷۲ | ۷۱ | ۶ | ۴ |

## دماغ روشن ہو

اس نقش کو ایک سو ساٹھ مرتبہ ہر روز لکھے علم بہت آئے عقل زیادہ ہو جائے، میاں منصور علی صاحب عامل فرماتے ہیں کہ یہ نقش زیادتی علم کے لئے محرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۱ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۵ |

## دشمن خراب ہو

اس نقش کو لکھ کر کمہار کے آوے میں ڈال آوے جس قدر یہ نقش جلتا جاوے گا اسی قدر دشمن برباد ہوتا جائیگا۔ مجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۷۲ | ۷۹ |
| ۸۴ | ۸۳ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸۱ | ۸۰ | ۸۵ |
| ۸۴ | ۸۳ | ۸۵ | ۴۰ |

## دیگر

اس نقش کو اُلو کے پر پر لکھ کر دشمن کے گھر میں ڈالے تو دشمن خراب ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۹۱ | ۸۴ |
| ۸۷ | ۸۸ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۵ | ۱۰ |
| ۸۹ | ۸۵ | ۵ | ۴ |

# جنم لگن میں گرہوں کا چمتکاری پھل شعر و شاعری کی طرز پر

### جنم لگن میں آفتاب (سورج) کا پھل

پڑے خانہ اول میں آفتاب جو ۔ بدن اس کا سارا کرودھی کہو
بگانوں سے وہ اپنے خاموش رہے نہ عورت سے بھی اپنے من کی کہے
رہے وات پت سے دُکھی وہ سُجان ۔ سفر سے اِسے لابھ ہووے نہ بدن

### آفتاب کا دوسرے دھن خانہ میں ہونکا ثمرہ

پڑے دھن بھاؤ میں جب آفتاب تو۔ اُس شخص کو قسمت والا بنا
سواری ۔مویشی ۔ رہن اس کے گھر۔ ہے کلیش کہنے سے ہو کر ودھود
کمانے کی تدبیر سو سو کرے ۔ نہ ہو کامیابی ۔ خویش اقارب سے مڑے

### آفتاب کا تیسرے بھراتری استھان کا ثمرہ

جو خورشید ہو خانہ سوئم میں مقام ۔ براد براور بڑے کی کرے اس کی بدن
پنورا خاص اس کا کمایا ہوا ۔ پوری طاقت سے اپنے لایا ہوا
ہے کلیش بھائیوں سے اس کا عام ۔ پھرے غردشمنوں سے کرتا مقام
وہ جیت دشمن کو سدا جنگ میں ۔ کرے عیش راجاؤں کے سنگ میں

### آفتاب کا چوتھے سکھ استھان کا ثمرہ

جو پنچہ میں خورشید ادے سجان تعدید منتروں میں اس کا دھیان
کہاوت کئی علم میں اس کو ہو ۔ عقل تیز اس کی نہایت کہو
کمانے میں دھن کے لگے اس کا من۔ کمائے اسی کا میں خوب دھن
دلوانہ رہے درد ہو کوکھ میں ۔ ختم زندگی ہو اسی روگ میں

### آفتاب کا دشمن خانہ میں ثمرہ

جو خوشید خانہ دشمن میں پڑے ۔ ہوں مغلوب دشمن اس سے لڑے
کہیں راہ میں جب وہ سفر ۔ تو دل پہ رہے اس کے چوروں کا ڈر
بدائتف اور منتروں میں ہوے خرچ دھن ۔ مویشی اور حاموں کو ہو کب امن

### آفتاب کا ساتویں عورت خانہ میں ثمرہ

جب ہو شمس خانہ ہفتم سجان۔ تو عورت کو سدا تکلیف جان
رہے فکر دل پر ہو اور خفیف ۔ وہ دوکانداری اس کی کرے کچھ فیف
(خاص نوٹ) اگر کسی لڑکی کے لگن سے ساتویں سورج ہو۔ اس کا خاوند (ڈوائی بواس) چھوڑ دیتا ہے

### آفتاب کا آٹھویں دجوت خانہ کا ثمرہ

پڑے جاند اشم جو خورشیدا ۔ کرے کام اپنے وہ سب سے چھپا
رکھے بیگانی عورت سے وہ اُلفت ضرور ۔ نہ اُس کو منحوس ہو پر سر
کرے کام ناقص ہے دل میں ہو ۔ چوری ۔ ٹھگی سے وہ دھن لو

### آفتاب کا خانہ کہنہ۔ قسمت خانہ کا ثمرہ

پڑے خانہ میں جو آفتاب ۔ تو اس شخص کو فکر سے ہو بنیتاپ
جب نیم سے روج پڑ ملے ۔ نہ کرتے منکر سب سے
بھائی بندوں سے تکلیف جان ۔ سورج کی اس پر صاحب دھرم سجان

### آفتاب کا دھویں گھر کا پھل ۔ چاند درج دربار

دسم گھر میں سورج جو ادے سجان ۔ تو ماتا تو تکلیف کا ہو گمان
کرے وہ صدا شاہ کی ہمری ۔ رہے جس سے اس کی طبیعت بھری
ہر قسم کی شے رہے اس کے گھر ۔ مگر بھائی بندوں سے ہو اس کو ڈر

### آفتاب کا گیارھویں لابھ میں ثمرہ

جو پڑے سورج کا گیارھویں بھاؤ میں آ ۔ رہے راج دواروں میں وہ بھاگا
ہر اک شے ملے ۔ اس کو سرکار سے ۔ بڑے سکھ عزت بھی نرپ دوار سے
وہ رعب اور اقبال ور ۔ کہ دشمن دوست اس کے دو پست پر
لیکن بے اولاد کو یہ خراب ۔ کرے اس کی تدبیر کرے وہ سنتاپ

### آفتاب کا بارھویں خانہ۔ خرچ کا ثمرہ

پڑے لگن سے بارھویں شمس جو ۔ درد چشم با نظر کم کہو
لڑائی میں دشمن کو جیتے سجان ۔ خریدے زمین بنادے کھان
اپنے بیگانوں سے اکثر پریشان رہے ۔ ناپائے سکون گھریلو الجھنوں سے

### چندرماں کا پہلے خانہ اول کا ثمرہ

پڑے چندر ماں خانہ اول میں جو ۔ نظر کم ہو ۔ بہرہ یا کم عقل ہو
پڑے چندر ماں سکھ' برکھ' کرک جان ۔ تو ہو خوش نصیب اور بڑا بھاگوان
کرے سونا چاندی کا ہیرے موتی کی کار ۔ یا ہووے خزانہ میں راجہ کے دربار
بیماریوں سے رہے جسم دور ۔ ہو عاشق اِسے دیکھ کر نیز ہور

### چندرماں کا خانہ دوئم دھن دولت کا ثمرہ

پڑے چندر جو خانہ دو میں سجان ۔ رہے اس پر ناری ازحد مہربان
کرے عیش عشرت زر دار ہو ۔ مگر کہنے اس کے تئیں کم پیار ہو
وہ ہو خوبصورت بھی ایسا ضرور ۔ کہ عاشق اُسے دیکھ کر ہووے غور

### چندرماں کا خانہ سوئم بہن بھائیوں کا خانہ کا پھل

پڑے چندرماں تیرے جان۔ رہیں اس کے بھائی مہربان
وہ دھن اپنی ہمت سے پیدا کرے ۔ وہ شادی بھی کر لوگ میں پگ برے
جو عورت بھی اس کو لبھاوے اجان ۔ نہ مانے کسی کی لگاوٹ وہ دھیان

## چندر ماں کا خانہ چہارم سکھ میں پھل

پڑے چندر ماں اگر کانہ چہار۔ تو سرکار سے دھن ملے بے شمار
پسر اور زوجہ بھی پاوے آرام۔ اطاعت کرے اس کی دل سے ورام
راجہ کے اہوے وزیر ایک بار۔ ہو رتبہ بڑا اور اقبال دار

## چندر ماں کا خانہ پنچم رستان بھاڑ کا پھل

خانہ پسر جو پڑے ماہتاب۔ تو مہیدگی اس کو بخشے شتاب
اولاد کسے بھی بھرے اس کا گھر۔ ہووے پسر اُس کا اقبال در
زمین اور تنوں کی اور کرے۔ وہ ہر قسم کی شے کے گھر کو بھرے

## چندر ماں کا خانہ ششم خانہ روگ کا پھل

جو خانہ چھٹے چندر ماں ہو مال۔ تو حاکم سے دشمن بھیہو پایمال
وہ ہو جلوہ اگر بڑا بھاگید وان۔ مگر ماتر سوا کرے رکھے اپنی شان

## چندر ماں کا ساتویں خانہ ہفتم۔ خانہ عورت کا پھل

پڑے ساتویں گھر میں جو آن چند۔ تو بھوجن اُسے شیرنی ہو پسند
وہ اپنی ہی طاقت سے پائے آرام۔ وطن غیر میں وہ کرے جا مقام
وہیں اس کے دل خواہ ہو روزگار۔ بذریعہ اُس کے وہ ہو مال دار
خوش دل خوش نصیب اس کی نار۔ رہے اپنے سوامی کی خدمت گذار

## چندر ماں کا خانہ ہشتجہ خانہ قوت کا پھل

اگر چندر ماں آٹھویں گھر پڑے۔ نوبت اس کے گھر پر جو شاندے کرے
پکار مونگ کی دال کا جل پلاوے اُسے۔ گرم پانی کر کے نیلاوے اُسے
ہمیشہ رہے پانی سے پُر فطر۔ تو تکلیف کا بھی رہے دل پر ڈر
حکیموں کی مجلس اس کے مکان پر رہے۔ کرے خراج زر وہ اس سے کہے
(نوٹ) اگر چندر ماں نیچ برشچک راشی کا کھین ہو کر پڑے یہ بُرا پھل ہوتا ہے۔

## چندر ماں کا خانہ نہم۔ قسمت خانہ کا پھل

جو چندر ماں نہم گھر پڑے اسجان۔ تو خوبصورت بڑا بھاگوان
دھرم بن سے اس کا دل شاد ہو۔ فکر و غم و غصہ سے آزاد ہو
برہمن لوگ اس کی سب عزت کریں۔ وہ دل میں ہمیشہ نصیحت کریں
جوانی میں اقبال بیش تر۔ گھٹے اور بڑھے حال مثل قمر

## چندر ماں کا خانہ دہم میں خانہ اور دربار

اگر چندر ماں دہم خانہ پڑے۔ تو بھائی بندھو محبت کرے
ملاقات ہو اس کی حکام سے۔ کرے نیک کاموں کو آرام سے
خیرات بھی اس کی ہووے حدام۔ اول پسر سے وہ پاوے آرام
کرے کام وہ اپنے احتیاط سے۔ رہے لطف کرسی عورت سے

## چندر ماں کا خانہ بارھویں لابھ خانہ کا پھل

اگر گیارھویں گھر پڑے چار دیاں۔ کہی عیش میں اُس پرش کے کہا
بڑھے راج میں اُس کی عزت و مان۔ ملیں بستر دھن عیش کا سب سامان۔

ملے اس کو بیوپار سے خوب زر۔ ہے عیش و عشرت سے زوجہ بھی گر

## چندر ماں کا بارھویں خانہ خرچ میں پھل

اگر بارھویں گھر میں ماہ تاب۔ غم و فکر و دشمن سے ہووے نہ تاب
دشا چاند میں آنکھ میں درد ہو۔ وہ زوجہ بھی تکلیف سے زرد ہو
خرچ ہووے دھن اس کا شبھ کام میں۔ یا شادی جرات آرام میں
فساد اس کا کہنے سے بیماری رہے۔ آنکھوں میں اکثر بیماری رہے
نہیں خوش رہے اس سے درخاندان۔ رہے نار سے کم محبت سجان

## منگل کا خانہ اول خانہ تن میں پھل

پڑے خانہ اول میں منگل جہاں۔ تو پھر اس کو عورت کا سکھ ہو کہاں
اگر نیک تارا بھی ہو ہاتھ میں۔ تو ناری کا دل وہ رکھے ہاتھ میں
ہو آتش و آہن سے جو حشت زدہ۔ سُرخ چشم غصہ سے ہو کب ادا
دلاور اُسے شیر کے تل جان۔ یہ سب پھل شاہ بھوم کی ہے پہچان

## منگل کا خانہ دوئم دھن دولت کا ثمرہ

خانہ دوئم میں منگل جو ہو۔ نہ کھاوے نہ خرچ وہ زرمال کو
اگر ہووے دشمن مقابل کھڑے۔ فتح پاوے ان سے دلاور بڑے
لکھے حال کو جیتے بندر کا بار۔ نہ کہنے کے لوگوں کو بھی دے اُدھار

## منگل کا تیسرے خانہ میں بہن بھائی کا ثمرہ

اگر خانہ سوئم میں منگل پڑے یا ہو جل اور کہاں دھن بڑھے
کبھی چھوٹے بھائی کا ہووے نہ یوگ۔ تپ دان کرتے نہیں اس سے لوگ

## منگل خانہ چہارم اسکھ کا ثمرہ

جب خانہ چہارم میں منگل پڑے۔ سواری اس کی اول پہ پڑھے
بھائی برادر کا سکھ ہو کہاں۔ پڑے سکھ کے خانہ میں منگل جہاں
درشاہ میں قدر گذران ہو۔ مگر اور کل عیش کی تان ہو

## منگل کی خانہ پنچم دسنتانکا گھر میں پھل

جب منگل پڑے خانہ پُتر میں آ۔ بڑھاوے بس اس شخص کی استلاعا
صرف ایک لڑکا بچے اس کے گھر۔ پاؤر دوودھ کی بھاتی غصہ سے بھرے
گناہوں میں وہ دل گھائے سُجان۔ ہمیشہ فکر میں رہے اس کی جان
(خاص نوٹ) اگر منگل پانچویں ہو۔ کسی شبھ گرہ کی درشٹی نہ پڑتی ہو سنتان کو دیکھنی پڑتی ہے اس کے بعد سنتان ہوتی ہے۔

## منگل خانہ ششم خانہ دشمن میں پھل

چھٹے خانہ میں منگلا پڑے سُجان۔ اُس جیو کو دھن کی نہ ہووے کبھی تان
نہ ہو کوئی دشمن نہ آزار ہو۔ اگر کوئی دشمنی کرے خوار ہو۔
اگر نقصان ہو ایک یا دو دفعہ زر مال۔ مگر بعد میں پھر دے حاصل کمال
نہ ہو نام کو اس کے آباد گھر۔ اگر ہووے تو بھی نہ دل شاد کر۔

(باقی آئندہ سال کی جنتری ۲۰۰۶ء میں)

# کال سرپ یوگ اور اسکے متعلق خصوصی اپائے

(کال سرپ کے متعلق پہلے سے دیا گیا بیرہ صفحہ نمبر 176 پر دیکھیں)

جب جنم کنڈلی (زائچہ) میں تمام گرہ راہو اور کیتو چھایا گرہوں کے درمیان (بیچ) میں ہی آن پڑیں تو ہی کال سرپ یوگ نام کا یوگ بنتا ہے۔

کال سرپ یوگ کی مثال

| | | |
|---|---|---|
| ۱ منگل بدھ سورج شکر برہسپتی، ۱۲ چندر | ۱۱ سنیچر، ۱۰ | ۹ کیتو |
| ۲ | ۸ | |
| ۳ راہو شکر، ۴ | ۵، ۶ | ۷ |

अग्रे वा चेत् पृष्ठतोऽप्येक पार्श्वे भानांषट्के राहुकेत्वो न खेट:।
योग: प्रोक्त: कालसर्पश्च तस्मिन्जातो जाता वाऽर्थपुत्रर्त्तिमीयात्॥

یعنی راہو، کیتو کے درمیان سورج چندر منگل برہسپت بدھ شکر سنیچر وغیرہ سبھی گرہوں کے آ جانے سے کال سرپ نام کا یوگ بنتا ہے۔ اس کے زیر اثر آدمی یا عورت کو کیریئر یا کاروبار کے متعلق فکرمندی، مالی مشکلات، پریوار اور اولاد وغیرہ گھریلو الجھنوں کے متعلق مزید پریشانیوں کا سامنا رہتا ہے۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں، بھائی بندھویوں سے پریشانیاں، سب سکھ سادھن ہوتے ہوئے بھی دماغی تناؤ اور غیر مطمئن (بدامنی) اور بلا وجہ خوف بنا رہتا ہے۔ نہ چاہتے ہوئے اخراجات بہت بڑھ جاتے ہیں۔

کال سرپ یوگ کا اچھا یا برا اثر سبھی شخصوں پر یکساں نہیں ہوتا ہ، امیر آدمی کی کنڈلی میں بھی ہو سکتا ہے اور کسی غریب آدمی کی پیدائش کنڈلی میں بھی ہو سکتا ہے۔

ساتھ ہی دی گئی کنڈلی والا شخص ۹ مئی ۱۹۶۵ء کو پیدا ہوا ہے۔ اس شخص کی جنم کنڈلی میں پانچویں خانہ میں راہو ۱۱ درجہ کا اور شکر ۷ درجہ میں ہونے سے تمام گرہ راہو اور کیتو کے درمیان میں آ پڑے ہیں جس سے کال سرپ یوگ بنا ہوا ہے۔ پانچویں اور گیارھویں گھروں میں اس گرہ یوگ کا اثر ہونے سے اس شخص کو زندگی شروعاتی حصہ میں بڑی جدوجہد اور مشکلات کا سامنا رہا۔ بچپن میں ہی باپ کا انتقال ہونا، تعلیم میں رکاوٹیں ار کیریئر میں بھی بڑے اُتار چڑھاور ہے۔ غیر ملک میں جا کر روزگار کے کچھ ذرائع بنے اور ۲۷ سال کی عمر کے بعد شادی اور پھر دو لڑکیوں (بیٹیوں) کا سکھ حاصل ہوا۔ لیکن پانچویں کال سرپ پر اس یوگ کے زیر اثر لڑکے کی پیدائش کا سکھ حاصل نہیں ہو سکا ہے۔ خیال رہے کہ پانچویں خانہ میں اپنی خود کی راشی کا راہو اور دوست راشی کا شکر ہونے سے ہوشیار اور قابل لڑکیوں کا سکھ حاصل ہوا ہے اور ان کی پیدائش کے بعد دھن دولت زمین جائیداد وغیرہ سے خوشحالی میں بھی اضافہ ہوا ہے۔

قابل ذکر ہے کہ کال سرپ یوگ ہمیشہ خراب یعنی ناقص اثرات میں ظاہر نہیں کرتا ہے۔ کئی دفعہ راہو۔ کیتو شبھ اور یوگ کارک گرہوں کے تعلق سے بہت اچھے اور شاندار اثرات کو بھی دینے میں مدد کرتے ہیں۔

آگے کچھ ادرہن (مثال) کنڈلیاں دی جا رہی ہیں جو کہ کال سرپ یوگ کے زیر اثر میں تھیں۔ لیکن زندگی ترقی کی بلندیوں کو چھو سکے گی۔ تینوں کنڈلیوں میں کال سرپ یوگ ہونے پر بھی متعلقہ شخصوں کی زندگی میں شروعاتی جدوجہد اور اتار چڑھاؤ کے باوجود انہیں دھن دولت کے متعلق شاندار کامیابی حاصل کی۔

کنڈلی شری ولبھ بھائی پٹیل
۳۱۔ اکتوبر۔ ۱۸۷۵ء

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ راہو، ۱۱ | ۱، ۲ | ۳ |
| ۹ | ۱۰ منگل سنیچر | ۴ |
| چندر ۸، کیتو | ۷، سورج بدھ برہسپتی شکر | ۵ |

ایک مشہور صنعتکار بلونت رائے شرما
۳۰ جولائی ۱۹۵۵ء

| | | |
|---|---|---|
| ۵ | ۷ سنیچر، ۶، ۸ چندر | ۹ راہو |
| ۳ | ۴ منگل سورج شکر بدھ برہسپتی | ۱۰ |
| ۲ کیتو | ۱، ۱۲ | ۱۱ |

دھیرو بھائی امبانی مشہور اور امیر صنعتکار
۲۸ دسمبر ۱۹۳۲ء

| | | |
|---|---|---|
| ۷، ۸ بدھ شکر | ۹ سورج چندر، ۱۰ سنیچر | ۱۱ راہو |
| ۵ برہسپت، منگل کیتو | ۶، ۱۲ | |
| ۴ | ۳ | ۱، ۲ |

# اپائے ناقص کال سرپ یوگ

کسی کی کنڈلی میں اگر کال سرپ یوگ خراب یعنی ناقص اثرات پیدا کر رہا ہو تو اس کو مندرجہ ذیل اپائے کر کے راحت حاصل کر سکتے ہیں۔

(۱) بھگوان شو جی کے مندر میں سوالاکھ یوم نمہ شوائے کا پاٹھ کرنا اور شولنگ پر چاندی کا بنا ہوا سانپ کا جوڑہ (سانپ۔سپنی) یا ناگ ناگنی کا جوڑہ چاندی کا بنوا کر باترکیب پوجا کر کے ماگھ یا ساون کی پورنماشی کو چڑانا شبھ ہوتا ہے۔

(۲) ہر سنیچروار ایک ناریل کو کالے تلوں کے تیل کا تلک لگا کر اور مولی لپیٹ کر اپنے سر سے تین بار الٹا گھما کر اوم بھرام بھروم سیہ راہو۔ نمہ۔ منتر کو کم از کم تین دفعہ پڑھ کر بہتے پانی میں (یعنی دریا) میں منتر پڑھتے ہوئے بہادیں۔ کم از کم نو سنیچروار لگاتار بہاتے رہیں۔

(۳) ناگ پنچمی کا برت رکھنا اور اس روز ناگ گائتری کا جپ کم از کم ۱۰۸ بار کر کے شری شولنگ پر دودھ کی کچھ لسی بیل پتر پھول اور پھلوں سے پوجا کریں۔

ॐ नवकुलाय विद्महे विष दंताय धीमहि तन्नो सर्प: प्रचोदयात्।

یعنی۔ اوم نوکل آئے ودمہے وِش دنتائے دھی مہی۔ تنو سرپا پرچودیات۔

(۴) ہر سنکرانتی کو شری گنگا جل اور گوموتر کو ملا کر اُسکا چھڑکاؤ گھر کے سبھی کمروں میں کریں۔

(۵) گھر میں مور پنکھ کا پنکھا کسی مقدس (پاک) جگہ پر رکھ دیں اور پھر بھگوان شو کا دھیان کرتے ہوئے صبح اُٹھتے ہی اور رات کو سونے سے پہلے مور پنکھ کے پنکھے سے ہوا کریں۔

(۶) کال سرپ یوگ کی وجہ سے اگر شادی شدہ زندگی میں رکاوٹیں پیدا ہو رہی ہوں تو اس شخص کو اپنی بیوی کیساتھ دوبارہ باترکیب شادی کرانی چاہئے اور گھر کے چوکٹ دروازے پر چاندی کا شری گنیش جی کا سواستک نشان بنا کر لگانا چاہئے۔

(۷) ہر سنیچروار کتوں کو دودھ اور چاپاتیاں ڈالنی چاہئے۔ گئویوں و کتوں کو تیل کے چھینٹے دیکر رسوئی میں پہلے پہلے بنائی گئی چاپاتیاں ڈالنی چاہئے۔

(۸) ناگ پنچمی اور انت چودش کے دن باترکیب برت رکھنا اور ناگ استوتر کا پاٹھ کرنے سے کال سرپ یوگ کے ناقص اثرات کو دور کرنا ہے۔

(۹) اس کے علاوہ کال سرپ کی شانتی کیلئے بھگوان شو جی کی پوجا شو استوتر منسا دیوی ناگ استوتر شری مہامیر تیونجے استوتر یا منتر کا جاپ کرنا بھی فائدہ مند ہوتا ہے۔

# عظیم روحانی پیغام

(خواجہ دل محمد صاحب ایم اے)

## شریمد بھگوت گیتا کا ترجمہ

شریمد بھگوت گیتا دُنیا کی قدیم روحانی کتابوں میں بے نظیر اہمیت رکھتی ہے۔ اس کا مضمون شری کرشن جی مہاراج کا وہ اُپدیش ہے جو انہوں نے ارجن کو کوروکشیتر کے میدان میں مہابھارت کی جنگ کے وقت دیا جس میں اُنہوں نے بتایا ہے انسان کیا ہے۔ رُوح کیا ہے۔ خُدا کیا ہے۔ بھگتی اور وصالِ باری کیونکر حاصل ہو سکتے ہیں۔ انسان کے فرائض کیا ہیں۔ نشکام کرم یعنی بے لوث عمل کا کیا درجہ ہے۔ یہ عرفانی مضمون سنسکرت کے سات سو شلوکوں میں بیان کیا گیا ہے۔ ہر شلوک معرفت کا رنگین پھول ہے۔ انہی سات سو پھولوں کی مالا کا نام گیتا ہے۔

یہ مالا کروڑوں انسانوں کے ہاتھوں میں پہنچ چکی ہے۔ لیکن تا حال اس کی تازگی، اس کی نفاست، اس کی خوشبو میں کوئی فرق نہیں آیا۔ یہ پھول اُس باغ سے چُنے گئے ہیں جس کا نام گلشن بقا ہے۔ جسے آبِ حیات نے سینچا ہے۔ اور جس پر حُسن کی اُس ملکہ کا راج ہے جس کا نام حقیقت ہے۔

اِس پھول مالا میں عجب خوشبو ہے اور اس خوشبو میں عجب تاثیر۔ اُس مالا کو پہنو تو دِل و دماغ پر لاہوتی تاثرات چھا جاتے ہیں اور کائنات کے ذرّہ ذرّہ میں آفتاب جھلکنے لگ جاتے ہیں۔ ہر خار پھول بن جاتا ہے اور ہر پھول فردوسِ نگاہ، عالم تمام تجلی گاہِ ربانی نظر آنے لگتا ہے۔ جسم کا تو دہ خاکی نُور کی مُورت بن جاتا ہے۔ دِل پر ایک رُوحانی سکون چھا جاتا ہے اور اس پھول مالا کی ہر پتی کتابِ عرفان کا ورق بن جاتی ہے۔

آؤ آج ہم بھی اِس کتابِ عرفان کے چند اوراق کا مطالعہ کریں۔ شاید حقیقت کے کچھ رموز ہم پر بھی روشن ہونے لگیں۔

### پرَماتما (خُدا)

سب سے پہلا اور سب سے اہم سوال خدا کی ہستی کا ہے۔ کیا خُدا ہے؟ گیتا جواب دیتی ہے۔ "خدا ہے" بلکہ "خُدا ہی ہے۔" دوسرے لفظوں میں گیتا وحدتِ وجودی کی قائل ہے۔

فطرت کہو نیچر کہو پرکرتی کہو مایا کہو غرضیکہ عالم میں جو کچھ نظر آرہا ہے خُدا ہی کا ظہور ہے۔ سُورج کے جلال میں اُسی کی تابانی ہے۔ چاند کے جوبن میں اُسی کی دلفریبی سرو و چنار میں اُسی کی رعنائی، پھولوں میں اُسی کی نفاست، سمندر میں اُسی کا حلم کارفرما ہے۔ یعنی "جدھر دیکھتا ہوں اُدھر تُو ہی تُو ہے۔" کا عالم ہے۔

اُسی کو حق پہنچتا ہے کہ کہے۔

یہ سُورج کی تابش مرا نُور ہے ۔ جہاں جس کے جلووں سے معمُور ہے
رہے ندر درخشاں مرے نُور سے ۔ تو آتش درخشاں مرے نُور سے
جو ہر سمت پاتا ہے میرا ہی نُور ۔ مجھی میں جو ہر شے کا دیکھے ظہور
کبھی مجھ سے مُنہ موڑ سکتا نہیں ۔ کبھی مَیں اُسے چھوڑ سکتا نہیں
جو کثرت میں وحدت کا دیکھے سماں ۔ جو بُوجھے مجھے ہُوں جو سب میں عیاں
وہ یوگی رہے گو کسی ڈھنگ میں ۔ مجھی سے ہو واصِل وہ ہر رنگ میں
عالم کا ذرّہ ذرّہ اسی سے وابستہ ہے ۔ اگر وہ نہ ہو تو یہ شیرازہ منتشر ہو جائے
سُن ارجن نہیں کچھ بھی میرے سِوا ۔ نہ ہے مجھ سے بڑھ کر کوئی دوسرا
پرویا ہے سب کچھ مرے تار میں ۔ کہ ہیرے ہوں جیسے کسی ہار میں

وہ آنکھ سے نہیں دیکھتا لیکن آنکھ اُس سے دیکھتی ہے۔ وُہ کان سے نہیں سنتا لیکن کان اُس سے سُنتے ہیں۔ وہ زبان سے نہیں بولتا لیکن زبان اس سے بولتی ہے۔ وُہ سانس سے دم نہیں لیتا لیکن سانس اُس سے دم لیتا ہے۔ وہ دل سے خیال نہیں کرتا لیکن دِل اُس سے خیال کرتا ہے۔ وہ آنکھ کی آنکھ ہے۔ کان کا کان، زبان کی زبان ہے، جان کی جان ہے۔ اور دل کا دِل۔

اُسی کے ہیں سب دست و پا چار سُو ۔ اُسی کا ہے رُخ رونما چار سُو
اُسی کی نظر، کان، سر ہر طرف ۔ محیط جہاں سر بسر ہر طرف
بظاہر نہیں گرچہ اُس کے حواس ۔ درخشاں صفاتِ حواس اُس کے پاس
وُہ ہے بے تعلق مگر سب کا رب ۔ گنوں سے بری اور گن اس میں سب

### خُدائی فطرت

اب خُدائی فطرت پر غور کرو۔ سانکھیہ فلاسفی کے مطابق دُنیا کی چیز دو مختلف خود مختار ابدی عناصر سے پیدا ہوئی ہے۔ (۱) بے جان پرکرتی (مادّہ) سے (۲) جاندار پُرش (رُوح) سے۔ لیکن گیتا وحدانیت کی قائل ہے۔ اس کے مطابق مادّہ اور رُوح دونوں ایک ہی پرمیشور کا ظہور ہیں۔ مادہ کو خدا کی اپرا پرکرتی (ادنیٰ فطرت) سمجھو اور رُوح کو پرا پرکرتی (اعلیٰ فطرت) دُنیا کی ہر چیز انہی دونوں سے پرمیشور کی نگرانی میں پیدا ہوتی ہے۔ اپرا پرکرتی (ادنیٰ فطرت) کے عناصر آٹھ ہیں۔

یہ مٹی یہ پانی یہ آگ اور ہوا ۔ یہ آکاش دُنیا پہ چھایا ہُوا
یہ دانش یہ دل یہ خیالِ خودی ۔ ہے اِن آٹھ حصّوں میں فطرت مری

